یہ سنکر فوج راون کی گئی جب شور و شر کرنے
ہوئی لشکر باہم دونون لگی پھر جنگ ہونے
کسی کا سر گرا دھڑ سے کسی کا دھڑ گرا پھر سے
ہنومان دل اور فوشابلی بڑھکر آ زمین
کسی کو لات سے مارا کسی کو وہ پر پٹکا
شکست فاش جب پایا جو بھاگا اُنسے فرمایا
خود آیا آپ ہی بڑھکر مقابل رام کے ہوکر
زمین پر زلزلہ آیا فلک سے آگ برسایا
ہوئی بندر بہت آری سبھون نے کیک اک مارے
وہین اک رام نے ناوک جو تھا جادو شکن لایق
کیا پھر اُسنے عیاری طلسم ایسا کیا جاری
پتا کس کسکا لکھون مین کہ تھے جو فوج مین ناری
وہ سب گرز و کمان لیکر مقابل رام کی پہونچی
ہوئی سب دیکھکر میمون بدل حیران نہین فرزون
غرض جب رام نے دیکھا کہ بندے ہین بہت حیران
یہ باتین کر کے سب ہارا رہا اُسکو نہ کچھ چارہ
پھر دونون طرف سے کہ لپٹین شیر نر جیسے
لگا جنگل بہم جلنے ہوا محشر گویا نعق مین
یہ دیکھا رام نے دونون بہم ہین وہ بدل حیران
حضور رام جب بیٹھ دن لگا پھر گرد فن کرنے

غرض پھر رام کی افواج گھیرا فوج راونکی
لگے تیر و تبر چلنے گویا برسات ساونکی
کرین جنگ و جدل ایسی کہین جو رام راونکی
لگا دیوون سے وہ لڑنے کرون تعریف کیا انکی
لڑی جب اسطرح بندر تو بھاگی فوج راونکی
مین سبکو چُن گیے مارو بھگا گیی جو بات راونکی
طلسم ایسا کیا آکر یہ عیاری ہے راون کی
جسے پایا اُسے کھایا لڑائی ہے یہ راونکی
کرین فریاد اور زاری دہائی رام راونکی
کیا سر اُنکی وہ جانب گئی وہ بات راونکی
ہزارون شکل لسٹاری ہنومان اور راونکی
اُسی صورت کی اک پل مین ہوئین پیدا راونکی
بجز پھر رام کے کوئی نہ سمجھا بات راونکی
کہ ہے یارب یہ کیا ہونا غضب ہے پھر راونکی
وہین اک تیر جو مارا گئی مایا وہ راون کی
ہنومان اور سے ہوئی کشتی جو راون کی
زمین سے ہو رہی ہے آسمان تک دھوم راونکی
کبھی زیر وہ کبھی بالا لڑائی ہے یہ راون کی
خود آئے آپ ہی بڑھکر گئی پھر فوج راونکی
کہون کیا سرگذشت اُنکی سمجھ ہے رام راونکی

کیا ہر چند شیطان بہت کچھ اُنہو لا یعنی
وہ مارے تیر پھر شنے لگی جان کند نی ہو
گرا کافر جو میدان مین ہوئے شادان تبی بن ہو
بجا طبل ظفر ہر سو ہوئے سب تحق خوشتر
جہان عقل ملائک اور انسانونکی ہو حیران

مگر آئی قضا اُسکی چلی پس کچھ نہ
یکایک تیر وہ مارا گئی جی جس
فلک سے تھے ملک کہتے کہ جو جو رام
بھبھیکھن کو دیا پھر رام نے سب راج
کری ترمیم کیا مادھو لڑائی رام

## غزل

یار وہ یار ہے جو یار سے یاری رکھی
دیکھ کر اس مہ تابان کو یہ آیا جی مین
حسن اور عشق مین کیا خوب پڑے ہین جھگڑے
مہربان اُسکو کہو یا کہ شفیق الاحوال
مجھ سے ہر بات پہ کہتا ہے کہ ای مادھو

چاہیے اُسکو کہ جو چاہ ہماری رکھے
چشمۂ فیض خداوند یہ جاری رکھے
لوگ کہتے ہین خدا بات تمھاری رکھے
ہے دُعا یہ کہ سلامت اِسی یاری رکھے
جی لگائے وہی جو جان پہ پیاری رکھے

## غزل

یارب صنم کبھی کسی سے جدا نہو
پہونچی جو بر ملا کہین آواز ... گوش
اس شمع رو سے جو سبھونکی لگن لگی
حسن و جمال کا مین کرون اُسکی کیا بیان
مادھو ہو جسکا کوچۂ جانان نہین ... سر

اس مرض کا مریض کوئی ای خدا نہو
دل نے کہا کہ یار کی تیری صدا نہو
پروانہ سا وہ کون ہوا اُسپر فدا نہو
اوصاف گل کا بلبلِ دل سی ادا نہو
ہمسر تو اُسکا رتبہ مین شاہ و گدا نہو

## خاتمۂ کتاب

اللہ حق سے یہ قصۂ گلفام
ایک دن تھا جو جمع احباب

الغرض جب کہ ہو گیا انجام
اور اس مین شریک تھو ارباب

ہین مرے حال پر کرم فرما — چند احباب صاحب دانا
دولتِ علم سے ہین مالا مال — نکتہ آرائے لالہ منو لال
ہین سخن سنج اور سخن آرای — صاحبِ علم لالہ رام سہای
گرچہ ماتا ہین وصل ہو پرشاد — ہو عیان نام صاحب دلشاد
اختر برج ہینا سخندانی — آسمان گرد کشا معانی
مصدرِ مہر ہین سخن پیرایے — لوگ کہتے ہین سب پراگی راے
بلبل نغمہ ساز ہین ہر فن — گلشن اتحاد کالی چرن
مخلص مہربان ہین برمن — زبدۃ الاقران رام چرن
دوستی دلنواز عبد اللہ — گوہر دُرج ہین سخن آگاہ
چند پرچے کیے ہین مین نے پیش — دیکھ کر خوش ہوے وہ دوراندیش
کوئی تاریخ پھر لگے کہنے — کوئی مسرور ہو لگا پڑھنے
یا الٰہی ہے آسمان جبتک — اور قائم ہے یہ جہان جبتک
شاد میرے رہین جمیع احباب — نخل امید کا رہے شاداب

## چند اشعار طبعزاد دوستی لالہ ماتا پرشاد مشعر تاریخ

دوست میرے ہین ایک سادھو رام — رکھتے ہین دوستو مین لطف مدام
راحت افزا ہین وہ دل احباب — صدفِ علم مین دُرِ نایاب
چند اشعار ہین کیے تصنیف — غزل رقعات جنگ نامہ لطیف
اور اُس مین سے قصۂ گلفام — ذات اُنکی سے پایا ہے انجام
یا خدا یہ دعا مری ہو حصول — اپنے صدقے سے اسکو کر لے قبول
باغ ہستی ہے جبتلک آباد — رہے ہے سرسبز انکا نخل مراد

ناتا پرشاد احقر الانام
قوم کایت ہون سری باستیت
سال تاریخ مین جو غور کیا

قبلہ گاہی لالہ تلسی رام
ہے رُدولی مرا وطن شاد
ہاتف غیب نے ندا یہ دیا

کیا ہی قصہ ہے واہ کیا ہے کلام
کہا خوش نام اسکا ہے گلفام

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ اس زمانۂ فرخندہ فرجام مین قصۂ دلچسپ زبان زد خاص عام قصۂ گلفام مصنفۂ عطار دراقم منشی مادھو رام ساکن قصبۂ تلوکپور من مضافات اودھ حسب خواہش شایقین مطبع نامی و مشہور نزدیک و دور منشی نول کشور بسرپرستی و علو ہمتی ذی الجود والخزائن معلی القاب عالیجناب منشی پراگ نرائن صاحب رائے بہادر مالک مطبع دام اقبالہ باہتمام کامل منشی بھگوان دیال صاحب عاقل الحیثیت بماہ ستمبر ۱۸۹۳ء بار ششم حلیۂ طبع سے محلّے ہوا۔

الحمد للہ والمنۃ

یہ کیا تازہ نہال ہے جسکی ہر شاخ اثمار ستلونہ بیانات حقوق اللہ اور حقوق عباد سے بھری ہے اور ہری جس کا نام ہے

# گلشن سروری

یہ سب ساز و برگ نیروئ طبع وقاد آبیار گلستان سخنوری مولوی مفتی غلام سرور صاحب مرحوم لاہوری ہے بتصحیح تمام و تنقیح مالا کلام

مطبع نامی منشی نولکشور واقع کانپور میں طبع ہوا

اطلاع ہے - اس مطبع مین ہر علم وفن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار فروخت کے لیے موجود ہی جسکی فہرست مطول ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہی جسکے معاینہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے معلوم فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہی اس کتاب کے ذیل میں چند صفحہ جو سادے ہین انمین بعض کتب اخلاق و تصوف اردو و فارسی کی درج کرتے ہین تاکہ حسن فن کی یہ کتاب ہے اُس فن کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدردانونکو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو

## کتب اخلاق و تصوف اردو

جامع الاخلاق - ترجمۂ اردو اخلاق جلالی مترجمۂ مولوی لطافت اللہ -

نکات احسانی - دو جلد مین ایک جلد مین نکات اسود کا بیان دوسری مین نکات فارسی کا مصنفہ مولوی حکیم احسان علی وکیل عدالت -

ذخیرۂ سعادت - یہ بھاشی بلاس تک کی دو فصل اول و آخر کا ترجمہ ہے تہذیب و اخلاق مین مترجمۂ لالہ لال جی کاکوردی

نور العین ترجمۂ مجمع البحرین - مصنفہ شاہزادہ دارا شکوہ تصوف مین

دستور المعاش - طریقہ آموزی معاش

مولفہ و مترجمہ جان مارکویس لیٹیڈی صاحب

دائرۂ علم - حصہ اول انگریزی سے چند معلومات مرتبہ مولوی محمد کریم بخش میر منشی -

مفید الصبیان - نثر مجموعہ سبق ہاے مختصر معلومات متعلقہ علم تواریخ و جغرافیہ وغیرہ ہر قسم مفید مولفہ راے درگا پرشاد -

گلشن غیرت - حکایات دلچسپ و مرغوب مصنفہ سید غلام حیدر خان اکسٹرا اسسٹنٹ -

کیمیاے حکمت حصہ اول شرایف علم اداب و راست گوئی کے فوائد حکیمہ و حکایات مصنفہ مولوی احمد الدین احمد مدرس -

بحر الحقیقۃ - نصائح واسطے اصلاح نفس کے مصنفہ حسن علی صاحب

# الحمد للہ والمنۃ

یہ کیا تازہ نہال ہے جسکی ہر شاخ اثمار متلونہ بیانات حقوق اللہ
اور حقوق عباد سے بھری ہے اور ہری جس کا نام ہے

# گلشن سروری

یہ سب ساز و برگ نیروئی طبع وقاد آبیار گلستان سخنوری مولوی
مفتی غلام سرور صاحب مرحوم لاہوری ہے بتصحیح تمام و تنقیح مالا کلام

مطبع نامی منشی نولکشور واقع کانپور میں طبع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کریما مرے حال پر کر کرم
رحیما مرا دور کر درد و غم

خدایا مرا عجز منظور کر
خودی دل میں ہے جسقدر دور کر

لطیفا تو کر لطف سے مجکو شاد
عزیزا بعزت عطا کر مراد

عظیما مرا مرتبہ کر عظیم
قدیرا مجھے بخش قدر فہیم

علیما مجھے بخش علم و ہنر
خبیرا مجھے حق سے کر با خبر

نظر رحم سے مجھ پہ کر یا بصیر
کہ ہوں بندۂ بے بصر یا بصیر

خدایا میں ہوں بندۂ خاکسار
خدائی کا مجرم بہت زیر بار

میں بیکس ہوں [illegible] نہیں کوئی کس
فقط تو ہے بندے کا فریاد رس

خطا وار ہے سر و پر خطا
تو غفار ہے اہل عفو و عطا

در نعت سرور کائنات محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

رہے جب تلک اپنی گویا زبان
بذکر محمد ہو رطب اللسان

زمانہ مین جب تک ہون روشن بصر
محمد کا ہو نور مد نظر

کھلے جب تلک اپنی ہون گوش ہوش
بوصف محمد رہین حق نیوش

مرا سر رہے جب تلک پائدار
کرون سجدۂ بندگی مین نثار

محمد ہے سردار دنیا و دین
محمد ہے سیاح عرش برین

محمد ہوا رہبر راہ دوست
طلبگار دشمن ہوا خواہ دوست

سلام اوسکے ہے آل و اصحاب پر
درود اوسکے ہو یار و احباب پر

## واجب العرض مصنف

مین ہون بندہ زار و کم اقتدار
سراپا خطا سرور خاکسار

مرے باپ تھے مفتی نیک خو
نکوکار مرد نکو نیک رو

بہت عابد و زاہد و باوقار
قریشی نسب صاحب افتخار

زمانہ مین اونکا بصد احترام
غلام محمد تھا مشہور نام

وہ علم شریعت مین تھے مقتدا
طریقت مین ہادی راہ ہدا

وہ تھے میرے والد رفیق شفیق
خدا اونکو رحمت مین رکھے غریق

قدیمی وطن اونکا لاہور تھا
مگر نام ملکون مین مشہور تھا

خدا اونکو جنت مین دیوے مکان
رہین قرب رحمت مین با عز و شان

لکھی مین نے اب مختصر یہ کتاب
کہ ہے جسمین مضمون راہ صواب

یہ ہے بوالعجب گلشن سروری
کہ سیر اسکی ہے نخل جان پروری

جو دیکھے مرے حق مین دیوے دعا
مرے واسطے حق سے مانگے بھلا

پئے سال تاریخ یون سر بسر ی
لکھا گلشن تازۂ سروری
۱۲۹۰ھ

مرا ایک فرزند ہے خوش کلام
کہ جسکا تخلص مین حیدر رہے نام

یہ اوسنے بصد خوبی و بہتری
کہا طرفہ گلدستۂ سروری
۱۲۸۹ھ

رقم اسمین ہین سارے چھتیس باب — ہوئی ختم پھر خاتمے پر کتاب
پسند آئے گر نزد اہل سخن — تو شادی سے ہون مثل گل خندہ زن
کہین دیکھ پائے اگر کچھ خطا — تو اصلاح کر دین ز راہ عطا
تصور کرے دل مین وہ بالیقین — کوئی باغ کانٹون سے خالی نہین
جہان گل ہے وان ساتھ ہی خار ہے — ملے دونون چیزون سے گلزار ہے
جہان باغ مین سرو ہے سرفراز — ہے وان بید بھی سرنگون نیاز
جہان لالہ خندان ہے گریان ہے زاغ — ہے گل بھی جہان جلوہ گر ہے چراغ
جہان بد ہے تو افگن ہے نور مبین — کئی عیب بھی ہین وہان جلوہ گر
اگر تو ہے بے عیب اے پردہ پوش — نہ لا میرے عیبون سے سینہ مین جوش
کہ ہے ساتر عیب دانائے غیب — چھپاتا ہے وہ عیب داہون کے عیب
یہ سرور جو ہے سر بسر عیب دار — چھپا اسکے تو عیب اے کردگار

## پہلا باب خدا کی عبادت اور بندگی کے ذکر مین

ترا بندہ اسواسطے نام ہے — کہ اصلی ترا بندگی کام ہے
بنائین تجھی شاہ ملک بقا — عبادت مین گر سر کو رکھی جھکا
بے سرور ملک دین بالیقین — رہی گر عبادت مین سر بر زمین
وہ محبوب ہے جو عبادت کرے — ہے مطلوب جو اوسکی عبادت کرے
عبادت سے ہوتا ہے رتبہ بلند — عبادت ہے بندون سے حق کو پسند
عبادت سے روشن ہے دل کا چراغ — عبادت سے بڑھتا ہے نور دماغ
اگر بندہ بندہ خدا کا بنے — زمانہ مین وہ سب کا مولی بنے
ترا اس سے کیا رتبہ ہو دیگا بیش — کہ کہلا مالک کا بندہ ہمیش
وہ کہلائے بندہ تمین با عقل و ہوش — جو ہو اپنے مولا کا حلقہ بگوش

عبادت جو تجھپر ہوئی فرض ہو
ملے بندگی سے خدا کا وصال
عبادت سے بندہ خدا پائیگا
عبادت ہے اوسکا جو عبد کار
جو بندہ کرے بندگی اختیار
عبادت سے رکھتا ہے جو اپنا کام
عبادت کی ہے جسکے سر پہ سپہر
خدا اوسکا وہی بندۂ خاص ہے
عبادت ہے جسمیں محبت میں جان
خدا سے فقط جسکی ہے دوستی
نہیں غیر حق غیر سے اوسکو کام
خودی چھپ گئی خود خدا مل گیا
خدا خود ہو بندہ ہو جب مہربان
جسے بخش عبادت کا حق سے ملا
خدا سے جسے ہو گیا اتصال
جھکا سر کو مت غیر کے روبرو
زمین پر سر عجز رکھ با نیاز
ہر اک کام میں دن کو رہ باخبر
عبادت میں ہر وقت مثل فلک
کسی چیز پہ رکھ منحصر کوئی کار
عبادت پہ سر دو کمر باندھ لی

ادا کر کہ مالک کا یہ قرض ہے
نظر آئے سینہ میں حق کا جمال
وہ آغاز کا انتہا پائیگا
ہے بندہ جو ہے بندۂ حق گذار
ہو مقبول درگاہ پروردگار
اوسے خلق کرتی ہے ہر دم سلام
نہیں اوسکو دشمن کے حملے کا ڈر
کہ جسکی عبادت میں اخلاص ہے
یہی ہے توان تن ناتوان
ہے باقی کہاں اوس میں کچھ خودی
ہمیشہ ہے ورد زبان حق کا نام
فقط گھر میں حق کا پتا مل گیا
زمانہ بھی ہوا اوسپہ سب مہربان
کہاں اوسپہ آتا ہے کوئی بلا
جدا اوس سے ہوتا نہیں ایک آن
سمجھ اپنا معبود اللہ کو تو
کہ ہو تاج عزت سے تو سرفراز
بہ شب دیدہ بیدار مثل قمر
رہو سر نگوں صبح سے شام تک
رہو حق سے مشغول لیل و نہار
محبت کی سر پر سپر باندھ لے

نرکھ دل مین پھر اپنے کچھ خوف وہیم
رہو خانۂ ایمنی مین مقیم

دوئی دل سے جب اپنے کردیگا دور
رہیگا ہمیشہ خدا کے حضور

## دوسرا باب تسلیم و رضا کے بیان مین

جو ہو حکم حق اوسکو حق جان لے
دل و جان سے حق کی رضا مان لے

نہ مار اوسکی فرمان مین دم ایکدم
اوٹھا مت رہ بندگی سے قدم

نہ غمگین نہ خوش ہو نہ ہنس اور نہ رو
رہو تابع حکم حق ہو سو ہو

رضا مان اوسکی رضا مین نہ بول
قضا مان حکم قضا مین نہ بول

وہ مردود تجکو کرے یا قبول
نہ کر دونون حالت مین دلکو ملول

رہو راضی ہو جسمین حق کی رضا
اوٹھالے بسر بار حکم قضا

شکایت نہ لا اوسکی تو بر زبان
حکایت نہ کر اپنے غم کی نہان

کرے زندہ وہ تجکو یا مار دے
رضا مین رہے دم بخود دم نہ لے

خوشی ہووے حاصل تجھے یا کہ غم
ملے بیش تجکو کہین یا کہ کم

تو یہ جان لے حکم پروردگار
رضائے خداوند لیل و نہار

سیاہی کرے یا سپیدی نمود
سمجھ لے کہ ہے حکم رب ودود

رہے تنگ یا ہو کشایش تجھے
سمجھ لے کہ حق سے ملا ہے مجھے

یقین جان لے خواہش ذوالمنن
تو بیمار رہے یا صحیح البدن

تو محکوم یا صاحب حکم ہو
خدا سے سمجھ لے ہر اک بات کو

خزانہ ملے یا کہ چھن جائے گنج
نہ کر دونون حالت مین شادی و رنج

گدا ہووے تو یا شہنشاہ ہو
تسلی ترے دلکو دلخواہ ہو

گہرین قطرہ یا عین دریا تجھے
نہ ہو بڑھنے گھٹنے کی پروا تجھے

تجھے بدر کردین کہین یا ہلال
تشفی تسلی ہو دل مین کمال

کرین خار تجکو کہین یا کہ گل — نکر دونون حالت مین کچھ شور و غل
سمجھ لے نہ اپنے کو با اختیار — نہ مختار کار ہی ہے ہو تجھکو کار
تجھے پاک کر دین اگر پاک ہو — بنائین اگر خاک تو خاک ہو
یقین رکھ یہی اپنے دل مین ہمیش — کہ جو حق کی مرضی ہے آئیگی پیش
تو ناراض ہو اس سے یا ہو رضا — وہی ہوگا جو ہوگا حکم قضا
جو ہو کام مالک کے تفویض کر — خدا اپنے کو سونپ دے سربسر
تو بندہ ہے بندے کا کیا اختیار — رہو اپنے مولے کا فرمان گذار
جو خوش ہو بحکم قضا مرد ہے — رضا پر جو راضی ہوا مرد ہے
عبث تیری تجویز و تدبیر ہے — وہی ہوگا جو حکم تقدیر ہے
ملے حق سے جو اوسکو تسلیم کر — جو ہو نیک و بد اوسکی تعظیم کر

## تیسرا باب حقوق کے بیان مین جو بندون پر فرض ہین

وہ محبوب حق ہے بصدق و صفا — کرے صاحب حق کا جو حق ادا
تلف حق نہ ہرگز کسی کا کرے — ادا حق جو ہو اوسکا پورا کرے
خدا کا ہو یا ہو خدائی کا حق — اور اوسمین ہو حق ادائی کا حق
وہی حق سے حق کی رضا پائیگا — اگر حق بحقدار پہونچائیگا
اگر بندۂ حق ہے اے حق نظر — کسی شخص کے حق مین ناحق نکر
ادا کر تو اے اہل حق اولا — ترے ذمہ جو کچھ ہے حق خدا
ترے کر دیے حق نے سب حق ادا — تجھے ایک پتلا بنا خاک کا
عطا کی تجھے اولا جان پاک — بنی جس سے مانند زر تیری خاک
دیا بعد ازان ہوش و عقل و تمیز — عزیزون مین جس سے ہوا تو عزیز

تجھے دل دیا معرفت کا مکان
بنایا تجھے اہل دل اہل شان

تجھے علم بخشا کیا باخبر
بنا جس سے تو اہل فضل و ہنر

تجھے حق نے بخشا لیاقت کا تاج
کیا اہل حاجت سے بے احتیاج

ترے دل میں علم و ادب بھر دیا
شرف بخشا اور آدمی کر دیا

جو ہیں وحش و طیر او جن و ملک
ہوئے زاہم فرمان ترے یک بیک

کیا خانۂ دل میں روشن چراغ
ہوا جس سے پر نور تیرا دماغ

مسلمان بنا تجھکو ایمان دیا
بہ تعلیم اسلام انسان کیا

ترا نام ہستی میں گمنام تھا
نہ یہ کفر تھا اور نہ اسلام تھا

کیا حق نے موجود تیرا وجود
بنایا ہے نابود سے تجھکو بود

دیا آب و گل کو ترے اوسنے نور
ترے نور کو اوسنے بخشا ظہور

بعالم ترا بے نشان تھا نشان
نہ تھا جسم خاکی نہ یہ پاک جان

عیان حق نے تیرا نشان کر دیا
تجھے صورت نور عیان کر دیا

کیا تجھکو با دولت و ملک و مال
بنایا تجھے باغ دل میں نہال

بھر روز روزی تری روز و شب
تجھے آپ پہونچاتا ہے تیرا رب

ترا جسقدر رزق مقسوم ہے
وہ سب تیرے رازق کو معلوم ہے

وہ پہونچاتا ہی تجھکو ہر صبح و شام
کمی اوسمین ہوتی نہیں ایک دام

کیا اوسنے ہے تجھکو اہل خرد
کہ پہچانتا جس سے ہے نیک و بد

اوسی نے عطا معرفت تجھکو کی
بملک بقا منزلت تجھکو دی

دو آنکھیں تجھے اوسنے کر دین عطا
کہ دیکھے تو عالم کو آنکھین اوٹھا

عنایت کیے تیرے سننے کو گوش
کہ ہو صاحب حق سے تو حق نیوش

اوسی نے ترے منہ مین رکھدی زبان
کہ ہو ذکر سے حق کے رطب اللسان

ترے دانت سلک گہر دیے
لکھی ہاتھ سے اپنی صورت تری
تجھے حسن بخشا بنایا حسین
بنایا ترے رخ کو خورشید نور
ترے دست عطا دیے تجھکو ہاتھ
عطا کر دیے پنجۂ شیر گیـ
اوسی نے دیا تیرے بازو کو زور
ترے قد کو اوس نے کیا راست تم
کیا زور و قوت سے تجکو قوی
کہ تو ہو گیا مثل سرو بلند
ترے دل کو آئینۂ حق کیا
تجھے پانون بخشے بصد اقتدار
ترے ضعف پر رحم ایسا ہوا
کہین فیل ہے اور کہین اسپ ہے
ترے سارے حق حق ادا کر چکا
کہ سرگرم ہو حق ادائی مین تو
نہ ہوون گرفتار حرص و ہوا
دو ہاتھ اپنے پھیلائے بہر دعا
ندامت سے دن رات رویا کرے
سراپا جھکائے عبادت مین سر
جبین اپنا رکھے بخاک نیاز

و رخسار رشک قمر کر دیے
بنائی یہ دلچسپ مورت تری
کیا صورت ماہ روشن جبین
بصد مہربانی و لطف و فور
کہ حاضر ہین بہر مدد تیرے ساتھ
کہ بے دست و پا کا ہو تو دستگیر
بنا جس سے تو صاحب زور شور
سہی سرو بستان جان و جگر
یہ دی زینت صوری و معنوی
بچشم دل اہل بینش پسند
ترا سینہ گنجینۂ حق کیا
کیا اہل رفتار با اختیار
کہ حق نے سواری کا ساماں کیا
کہین پالکی گاڑی دلچسپ ہے
یہ لازم ہے ای بندۂ باصفا
ہو مصروف دل کی صفائی مین تو
نہ بدنام کر نام انسان کا
در حق پہ چلائے مثل گدا
سیہ نامہ اپنے کو دھویا کرے
ہمیشہ اطاعت پہ باندھے کمر
کرے تو ادا اپنے حق کی نماز

رخ حق سے ہرگز اوٹھائے نہ آنکھ
سنے جب سنے کان سے حق کی بات
ہلائے نہ ہاتھ اپنے جز کار حق
اوٹھائے نہ در راہ خدا سے قدم
اسی طرح کر حق خدا کا ادا

کسی غیر سے تو ملائے نہ آنکھ
اسی بات پر رکھو اپنا ثبات
رہے از رہ دوستی یار حق
چلے راستے پر تو ہر ایک دم
رہے جب تلک زندہ ہم باالحق

## چوتھا باب حقوق والدین کے بیان میں

بہ شام و سحر خدمت والدین
کہ اونسے ہوئی تیری ہستی کی بود
تو تھا طفل ناکارہ اور شیر خوار
نہ تھی خبر اونکے سوا کوئی یار تھا
تری بیکسی میں فقط وہ تجھے کس
بغل میں چھپائے تجھے مانند جان
تجھے مثل دل رکھتے پہلو میں ڈال
جو روتا تھا تو ساتھ وہ روتے تھے
جہاں گرتا تھا تیرا پانی کبھو
تجھے چھوڑ تنہا وہ جاتے نہ تھے
نہ کھاتے تھے وہ پر کھلاتے تجھے
کبھی ہوتا جب تو برنج و ملال
تو ہوتا تھا بیمار جب ناگہان
معالج کے لینے کو جب جاتے تھے
سوا کر تجھے خود نہ سوتے ہمیش

ادا کر بتصدیق دل ای نور عین
ملی تجھکو اونسے نمود وجود
بہت عاجز و مضطر و بیقرار
نہ ہمدم نہ کوئی مددگار تھا
وہ تھے وقت فریاد فریاد رس
تجھے دیدۂ بد سے رکھتے نہاں
ترے سر پہ کرتے فدا جان و مال
ترے ہنسنے پر دل سے خوش ہوتے تھے
گراتے تھے وہ اپنا فوراً لہو
تجھے دیکھ پھولے سماتے نہ تھے
وہ خود روتے لیکن ہنساتے تجھے
تو جان اپنی کر دیتے تجھپر حلال
تو کر لیتے وہ تیر امرانہی کا
فلک سے مسیحا کو لیکے آتے تھے
ترے غم میں بیمار ہوتے ہمیش

تجھے الغرض مثل جان پال کر
اونھون نے کیا اہل فضل و ہنر
ہوئے تیری تعلیم مین جانفشان
وہ دونون بصد رنج و درد نہان
تو چھوٹا تھا تجکو کلان کر دیا
تو بچہ تھا تجھکو جوان کر دیا
بھلا اور ہے کون ایسا بشر
ترا آشنا غیر مادر پدر
بھلا اور بھی ہے کوئی جانفشان
کہ تجھپر کرے وہ فدا اپنی جان
کہو کس مین ہے اِس جہانمین بھلا
محبت سوا انکی اِنکے سوا
پس اب سوچ لے دل مین اے باہنر
بڑا حق ہے یہ حق مادر پدر
نرکھ تو اطاعت سے باہر قدم
رہو ہم انکی خدمت مین سر بر قدم
بجا دل سے لاوہ جو فرمان کرین
اوٹھا بار خدمت جو سر پر دھرین
غضب سے کرین گر کبھی وہ عتاب
نہ جز خامشی اونکو دیوے جواب
بخلق و ادب انکی تعظیم کر
جو فرمائین خوش ہوکے تسلیم کر
کرین سخت گر وہ کبھی گفتگو
کرے اُف بھی اونکے نہ تو روبرو
یہ آیا ہے ارشاد خیر البشر
ہے جنت تہ پائے مادر پدر
اگر دل مین ہے خلد کی التجا
رہو تو قدمبوس مان باپ کا
بخدمت رہو رات دن سرنگون
کبھی لا زبان پر نہ چون سرنگون

## پانچوان باب اوستاد اور مرشد کی خدمت مین

یہ حق فرض ہے تجکو اوستاد کا
ادا کر اگر تو ہے مرد خدا
کہ ہو پست خدمت مین مثل زمین
قدمبوس ہو مثل چرخ برین
سمجھ لے اوسے مالک اور اوستاد
کیا کر بدل اوسکے احسانکو یاد
تو تھا جاہل اور طفلک بے خبر
دیا اوسنے یہ فضل و ہنر
کیا اوسنے نادان سے دانا تجھے
بنایا ہے بندون سے مولی تجھے

تجھے کرم سے اوسنے بنا کیا
تو حیوان تھا تجھکو کیا آدمی
تجھے علم بخشا بلطف کمال
نہ تھا تجھسے واقف کوئی خاص و عام
بنا فاضل و عالم و ہوشیار
لگے تجھکو بڑھ بڑھ کے ملنے خطاب
کہین منشی اور اہل دیوان ہوا
کہین مل گئی تجھکو سر دفتری
کہین شاہ کا بنگیا تو وزیر
کہین تو بنا خازن مال و زر
بنا تو کہین شاعر و خوش زبان
کہین مشتہر ہے بلاغت تری
کہین اہل انشا مصنف کہین
کہین ہے محدث مفسر کہین
فقیہون مین روشن ہوا تیرا نام
تو ہرگز خدا کو نہ تھا جانتا
یہ اوسنے عنایت کیا تجھکو علم
شریعت کے احکام فرمائے سب
حقیقت کا حق تجھ پہ روشن کیا
تجھے دیدیا معرفت کا نشان
خزانہ تجھے بے بہا مل گیا

برے سے تجھے اوسنے اچھا کی
تو غمگین تھا بخشی تجھے خرمی
کیا صاحب دولت و جاہ و مال
لگے کرنے اب لوگ جھک جھک سلا
ہوا صاحب فخر و عز و وقا
ہوا جلوہ گر صورت آفتا
کہین کارپرداز کسلطان ہو
کہین افسری اور کہین سروری
کہین نام پایا امیر کبی
کہین مالک ملک و لعل و گ
کہین بن گیا اہل شرح و بیا
کہین مانتے ہین فصاحت تر
کہین اہل املا مؤلف کہین
کہین عالم علم عین الیقین
عزیزون مین عزت ملی لاکلا
نہ اوسکی خدائی کو پہچانت
محبت مین آکر دیا تجھکو علم
جو تھے حق فرمان وہ پہونچائے
طریقہ طریقت کا بتلا دیا
بنا جس سے تو عارف عارفان
خدائی ملی اور خدا مل گیا

یہ اوستاد سے تجھکو نعمت ملی ۔ کہ سارے زمانہ کی دولت ملی
تو لازم ہے اے بندۂ نیکنام ۔ اوسی کی اطاعت مین ہو صبح و شام
کرے اوسکو راضی برای خدا ۔ کہ اوسکی رضا ہے رضاے خدا
دل و جان سے ہو اوسکا خدمتگزار ۔ اطاعت مین ہو اوسکی لیل و نہار
بخدمتگزاری کمر رکھے مدام ۔ کمربستہ حاضر ہو مثل غلام
یہ حق تجھ سے جسدم ادا ہوگیا ۔ سمجھ لے کہ راضی خدا ہوگیا

## چھٹا باب اولاد کی پرورش کے ذکر مین

بلطف و خوشی سے سرور اگر ادا ۔ ترے سر پہ حق ہے اولاد کا
اونکی تن پرورش کر بلطف و تمام ۔ کہ آئین ترے کام کے وقت کام
خدا جسطرح تجھکو ہے پالتا ۔ تو کر پرورش اونکی اے باصفا
محبت سے دیکھ اونکو شام و سحر ۔ کہ ہین قرۃ العین و لخت جگر
تجھے جیسے تھے پالتے والدین ۔ تو کر پرورش اونکی بالراس و العین
بہ پرورش مثل نزل صبح و شام ۔ اونھین پال با دلبری تمام
بہ علم و ہنر اونکی تکمیل کر ۔ بفرمان حق اسکی تعمیل کر
پڑھا اونکو پہلے عبادت کا علم ۔ دو ازان بعد کسب اور ریاضت کا علم
پڑھے جس سے اونکو دلی مدعا ۔ کرین عمر بھر تیری حق مین دعا
نہون ننگ جس سے وہ لخت جگر ۔ وہ کسب اور اونکو دو سکھلا ہنر
کمال اونکو کر دے بہ کسب کمال ۔ کہ ہر بیکس شخص بس بے کمال
بجان ہونگے صدر وقت تعلیم کر ۔ اونھین لایق عز و تکریم کر
کرے جب خدا تجھکو بیٹا عطا ۔ تو کر سجدۂ شکر فوراً ادا
زمین پر جھکا سر بعجز و نیاز ۔ کہ دنیا مین تو ہو گیا سرفراز

بنا اہل اولاد و اہل عیال
اکیلا تھا جب تو گرفتار غم
کہ بندہ تجھے دوسرا دیدیا
بڑھی تیری اولاد برکت ہوئی
ازان بعد رکھ نیک بیٹے کا نام
وہ نام اوسکا رکھ تا کہ چھوٹا نہو
اگر رکھی جیون تو نام پسر
کسی کو ہمیشہ تو جینا نہین
وہ ہو نام جسمین خدا کا ہو نام
غریبون کو دے جتنا مقدور ہے
پلا اوسکی مادر کا پیر اوسکو شیر
نہ ہو غیر کا شیر فرزند کو
اگر ہو دے دایہ تو ہو تندرست
شریفہ ہو وہ دایۂ خوشخصال
ہو جسوقت بچہ کی گویا زبان
تو سکھلا اوسے پہلے نام خدا
بگڑنے نہ دے اوسکو تو نازسے
نہ سکھلا اوسے فحش اور گالیان
نہ کر بدکلام اوسکو اسے خوش کلام
ادا کر ادب سے سراپا ادب
سراپا ادب اوسکی تقریر ہو

تری نسل مین حق نے بخشا کمال
کیا تجھ پہ خالق نے ایسا کرم
پھر اب دوسرے سے ملا تیسرا
یہ کیسی عزیزون مین عزت ہوئی
کہ ہو نامور تا بروز قیام
شریفون کے لایق ہو بیجا نہو
سمجھ لے کہ جھوٹھ وہ سر تبر
مریگا جو پیدا ہوا بالیقین
محمد کا یا مصطفے کا ہو نام
کہ یہ بھی زمانہ کا دستور ہے
کہ ہو مثل خون جسم مین جاگیر
نہ بگیانہ گر اپنے دلبند کو
صحیح البدن اور چالاک و چست
شرافت کا رکھتی ہو جو قیل و قال
لگے کرنے مانند طوطی بیان
دلا یاد اوسکو کلام خدا
بگڑنے نہ دے اچھے انداز سے
بگاڑ اوسکی مت گالیون سے زبان
کہ ہو جائیگا اس سے بد تیرا نام
زمانہ مین مشہور ہو با ادب
شکر دونون لب اور زبان شیر ہو

گذر جائیں جب عمر سے پانچ سال
تو کر اوسکو حاضر بہ پیش ادیب
بنائے اوسے صاحب عز و جاہ
مس تن کو اوسکے کرے کیمیا
نگر ناجد اوسکو اوستاد سے
جو حق ہو معلم کی تعلیم کا
کریگا اگر خدمت اوستاد
جوان جبکہ ہو جائے وہ نونہال
بہ تزویج تجویز و تدبیر کر
جو ہو کوئی عورت بحسن و جمال
تو کر اوس سے تجویز تزویج کی
کسی غیر سے ہو نہ کچھ اوسکو کار
غرض جتنی مدت تو جیتا رہے
الٰہی مرے جتنے فرزند ہین
اونھین کر عطا علم و فضل و ہنر
دیے تونے ہین مجکو فرزند پنج
جو حیدر کے ہے نام سے نامور
جو ہمنام صفدر کے ہو اہل نام
جو اکبر ہے کر اوسکو با افتخار
مرے بیٹے اصغر کو تو یا الٰہ
ہمیشہ زمانہ مین اسے دو لمین

نکالے سراپا تراؔ نونہال
کہ دے آدمیت سے اوسکو نصیب
رہِ حق کی دکھلائے وہ اوسکو راہ
کہ جس سے وہ بنجائے مثلِ طلا
بھلا نا نہ علم و ادب یاد سے
بلطف و خوشی کر ہمیشہ ادا
تجھے دیگا حق عزت اوستاد
سے تو سے بنجائے بدر کمال
خبردار اسمین نہ تاخیر کر
وفاکیش دوشیزہ نیکو خصال
کہ ہون دونون سرمست لطف و خوشی
نہ ہے انکے خانہ مین وہ خانہ دار
قدح اونکی الفت کا پیتا رہے
وہ لخت جگر میرے دلبند ہین
لیاقت سے کر سب کو تو بہرہ ور
نہ دکھلا مجھے کوئی یا پنچو نکا رنج
اوسے نامور دین و دنیا مین کر
اوسے دونون عالم مین کر شادکام
جو انور ہے دے اوسکو نور و وقار
کلان کر بحق رسالت پناہ
ارکھین شاد رکھ خاطر نخستین

## ساتوان باب محبت اور الفت کی بیان مین

کرے جو محبت وہ محبوب ہے ۔ جو طالب ہو وہ سب کا مطلوب ہے
محبت سے ہوتا ہے پتھر بھی موم ۔ محبت سے پانی ہو نار سموم
محبت کا ہوتا نہ گر انتظام ۔ تو بیکار ہوتے زمانے کے کام
زمانہ محبت کا پابند ہے ۔ محبت کا انسان سے پیوند ہے
محبت کی رکھتا ہو جو رنگ و بو ۔ وہ ہو دائما مثل گل سرخرو
محبت سے جسکا صفا سینہ ہو ۔ وہ سینہ صفا مثل آئینہ ہو
محبت کا ہو جسکے دل پر ظہور ۔ اوسی پر خدا کا چمکتا ہے نور
محبت مصفا کرے جسکا پوست ۔ زمانہ مین ہون اوسکے دشمن بھی دوست
عزیزون کو ہے بس محبت سے کام ۔ کہ ہے اس محبت کا یوسف غلام
کرے جو کہ خلق اور محبت سے بات ۔ ہر اک بات ہے اوسکی قند و نبات
محبت ہے انجام اور ابتدا ۔ محبت ہے آغاز اور انتہا
نہ تھی جب محبت خدائی نہ تھی ۔ کسی کی خدا تک رسائی نہ تھی
نہ تھا کچھ بھی جب یہ محبت نہ تھی ۔ کہین خاکسارون کی عزت نہ تھی
نہ بلبل گلستان مین تھا نعرہ زن ۔ نہ گل تھا نہ خندان تھا روئے چمن
نہ تھا چرخ زن چرخ بھی بر زمین ۔ نہ قائم فلک پر تھا عرش برین
فرشتے نہ تھے اور نہ جن و بشر ۔ نہ تھا جلوہ گر نور شمس و قمر
نہ جاری تھا ذکر خدا بر زبان ۔ نہ دل مین تھا سر الٰہی نہان
نہ عشاق تھے عشق مین بیقرار ۔ نہ مشتاق تھے شوق مین انتظار
نہ تھا وصل کی اور جدائی نہ تھی ۔ وفا بھی نہ تھی بیوفائی نہ تھی
نہ تھی آتش ہجر بھی مشتعل ۔ نہ تھا طالب وصل سے اوس گل

گلے مین نہ قمری کے یہ طوق تھا
نہ فریاد وزاری کا یہ ذوق تھا

نہ مجنون نہ لیلی نہ فرہاد تھے
نہ مقتول تھے اور نہ جلاد تھے

ہوا جب محبت کا آخر ظہور
چمک آیا کثرت مین وحدت کا نور

محبت سے روشن ہوئی حق کی ذات
عیان ہو گئی اوسکی ساری صفات

شگفتہ ہے گل گل محبت کا باغ
محبت کا روشن ہی گھر گھر چراغ

محبت سے جو کام جان پائیگا
خدا سے وہ دونون جہان پائیگا

محبت کا جس کو ملا حق سے جام
وہ ہی مست و مدہوش و بیخود مدام

محبت سے جسکو ملی چاشنی
نہ بھولا وہ یہ جیتی جی چاشنی

محبت ہے حق کیطرف رہنما
محبت ہے ہادی راہ خدا

محبت سے چلتے ہین دنیا کے کام
محبت سے پاتا ہے دین انتظام

محبت کا دل پر جسے داغ ہی
وہ گلزار ہے جنتی باغ ہی

محبت سے جو آنکھ رکھتی ہی نور
سدا تیرگی اوس سے رہتی ہی دور

محبت کا یہ گرم بازار ہے
کہ اوسکا خدا خود خریدار ہے

محبت ہے جانِ نگہبان حق
یہ ہے طالب حق یہ احسان حق

محبت سے زندہ رہی جسکا نام
وہ مرتا نہین تا بروز قیام

محبت سے بندہ خدا پائیگا
حقیقت کا حق سے مزا پائیگا

محبت کی عالم مین توقیر ہے
دل و جان پہ نقش اسکی تصویر ہی

زمانہ مین گر حق کا خواہان ہی تو
تو سب سے محبت کر ای نیک خو

محبت تری حق سے ہوگی اگر
ترے ہونگے مشتاق جن و بشر

اگر عشق حق دل مین ہو جاگیر
ترے سارے عاشق ہون برنا و پیر

اگر عاشق حق تو کہلائیگا
زمانہ کا معشوق بن جائیگا

بجز حق کسی سے محبت نہ کر
نہ جا ہو کے بے آبرو در بدر

## آٹھوان باب تواضع کے بیان مین

کیا ہے تجھے حق نے گر اہلِ دم
تو کر اپنی گردن تواضع مین خم

جھکے گر تواضع مین مثل ہلال
کرے حق تجھے بدر چرخ کمال

ترقی تواضع سے ہے مال کی
تواضع سے زینت ہو اقبال کی

جگہ دست مین گر تو تواضع کرے
سعادت کا تاج اپنے سر پر دھرے

تواضع چھوڑائے تجھے مار سے
امان بخشے تلوار کے وار سے

تواضع بنائے تجھے آدمی
تواضع سکھائے تجھے مردمی

گرے جو تواضع مین ممتاز ہے
وہ سردار ہے اور سرافراز ہے

تواضع کرے جو کہ مثل زمین
وہ لے حق سے معراج عرش برین

جھکا حبیب تواضع مین چرخ بلند
بلندی ہوئی اوسکی حق کو پسند

جھکائے شجر جو تواضع مین سر
وہی باغ دنیا مین پائے ثمر

تواضع کرین جو نکوکار ہین
جھکاتین وہ سر جو کہ سردار ہین

تواضع کرے جو کوئی اہل مال
وہ ہے بوستان جہان مین نہال

تواضع سے ہو آدمی نیک خو
سیہ دل تواضع سے ہو سرخرو

تواضع سے ہو موم گر سنگ ہو
تواضع سے ہو صلح گر جنگ ہو

تواضع سے [illegible] نرم ہر دلیر
بنے اوس سے روباہ غرندہ شیر

تواضع سے رستم ہو گر زال ہو
زبردست پُر زور پامال ہو

تواضع سے مطلب بر آئین تمام
تواضع سے ہوتے ہین سب بات کام

تواضع سے انسان کی توقیر ہو
تواضع سے حیوان بھی تسخیر ہو

تواضع سے حاصل ہو [illegible] رہنما
تواضع سے راضی ہو [illegible] خدا

تواضع سے ہو دور کبر و منی — تواضع سے جاتی رہے دشمنی
گر انسان سمجھائے تواضع کا دام — کرے وحشیون کو زمانہ مین رام
تواضع سے بدرد ہو اہل درد — تواضع سے ہو نار سوزندہ سرد
جو آئے ترے گھر پہ اے با صفا — تواضع سے لے اوسکو سر پر اوٹھا
وہ نادار ہو خواہ ہو مالدار — تو رکھ دل مین اوسکی تواضع سے کار
دریغ اوس سے مت رکھ تو جو جود ہے — کہ اس مین ترا سر بسر سود ہے
بشیرین زبانی کر اوس سے کلام — بچھا دلبری کے لیے اوسکے دام
جب آئے تو دے ہاتھ مین اوسکے ہاتھ — چلے جب تو چل دو قدم اوسکے ساتھ
کر اوسکو تواضع سے پہلو نشین — نہ ہو دیکھکر اوسکو چین بر جبین
ملے اوس سے اوسکے بغلگیر ہو — کرے منہ سے جو اچھی تقریر ہو
دکھائے محبت کا اوسوقت جوش — کرے دوش سے اوسکے ہمدوش دوش
بخلق و ادب اوس سے پیش آئے تو — محبت سے یار اوسکا بنجائے تو
غرض آئے دشمن بھی گر تیرے پاس — ترا دوست بنجائے اور حق شناس
اگر دھیان ہے سرورا لا کلام — تواضع سے رکھ اپنا ہر وقت کام

## نوان باب ذوالقربے کی خبرگیری کے بیان مین

جو ہین لوگ رشتے مین تیرے قریب — اگر ہو وین نادار و مفلس غریب
یہ فرمان حق ہے کہ تو دائما — خبرگیر اونکا ہو صبح و مسا
نہ رکھ اپنے دل مین تو ایسا پسند — کہ آزاد تو اور وہ ہون پابند
وہ ہون گرسنہ اور تو اہل طعام — وہ ہون اہل غم اور تو ہو شاد کام
وہ عریان ہون اور ہووے تو جامہ پوش — وہ بیخود ہون اور ہووے تو اہل ہوش
وہ محتاج ہون اور ہو تو اہل تاج — وہ با احتیاج اور تو بے احتیاج

تو ہو اہل زر اور وہ نادار ہوون
تو باکار ہو اور وہ بیکار ہوون

یہ لازم ہے ای صاحب اقتدار
کہ ہر وقت سختی کے تو اونکا یار

میسر ہو گر تجھے مال و زر
یہ لطف و خوشی اونکو خوش بسر کر

محبت سے رکھ اونکو ہر دم معاش
دلاست اونھین رنج وغم کا خراش

وہ سارے رہین زیر احسان ترے
بخلق و محبت ثنا خوان ترے

کسی کی طرف سے کدورت نہو
ترے دل مین غیر از محبت نہو

ترے جتنے بھائی ہین اور اپنی خویش
رہین تیری خدمت مین جان بخیر اندیش

تو ہو شمع سارے پروانے ہوون
وہ سب تیری الفت مین دیوانے ہوون

محبت سے ہر ایک سے دم بھرے
رضامند اپنے سے سب کو کرے

کسی سے اگر ہو پہنچے کچھ رنج وغم
اوٹھائے نہ راہ وفا سے قدم

وہ ہووین اگر سخت تو نرم ہو
وہ سردی مین آئین تو تو گرم ہو

مروت کی یہ شرط ہے ای عزیز
کہ حق کی قرابت پہ رکھے تمیز

سمجھا رہی اپنے خویشون کو خویش
نہ آئے کبھی اونسے تندی سی پیش

بجز جسم خود اونکو جان جان لے
اونھین جان و دل اپنا پہچان لے

## دسوان باب دوستی کے حقوق کے بیان مین

بجا ہو تیرا دنیا مین ای دوست دوست
سمجھ ایک مغز اپنا اور اوسکا پوست

دوئی دور کر نکلے وحدت پرست
سراپا ہو مرد محبت پرست

زبان سے کہے اپنا تو جسکو یار
کرے دل سے اے اہل دل اوسکو پیار

وہ نزدیک ہو تیرے یا دور ہو
تجھے دوستی اوسکو منظور ہو

جسے منہ سے کہہ بیٹھے اپنا رفیق
رہے حال پر اوسکے ہر دم شفیق

خوشی اوسکی تیری خوشی ہو مدام
رہے اوسکا غم تیرا غم صبح و شام

ترا جب تلک جسم مین باقی ہو دم
نہ اوٹھے رہ دوستی سے قدم

ریا و مکر رکھ نہ دل مین نفاق
کہ مشہور ہو دونون عالم مین طاق

دورنگی کو کر دور یکرنگ ہو
رہو موم یا سر بسر سنگ ہو

محبت سے تو دل کا پیوند جوڑ
کبھی دوست کی دوستی کو نہ توڑ

اگر مانگے دلدار سر بخش تو کر
نہ پوچھ اوسمین عذر ای صفا کیش کر

سمجھ دوست کا اپنا کل گوشت پوست
کہ کام آئیگا پیری سختی مین دوست

نہ رکھ دوست سے اپنی حالت چھپا
کہ ہے تیرا مشکل مین مشکل کشا

مصیبت مین لے دوستونسے مدد
کہ سر سے بلا پھر سکے ہوجائے رد

محبت مین گر تو وفادار ہو
خدائی مین تیرا خدا یار ہو

تو سارا عالم صفا دوست ہو
اگر بے طمع بے ریا دوست ہو

زمانہ مین حق دوست کہلائیگا
اگر دوست خلقت کا بنجائیگا

خدا سے تو کر او لگا دوستی
کہ پھر سب سے ہو برملا دوستی

ترا خود خدا جبکہ بنجائے دوست
تو پھر ساری خلقت کا کہلا دوست

نہ بن اونکا تو دوست ای اہل ہوش
جو ہین لوگ گندم نما جو فروش

## گیارھوان باب آداب مہمانداری کے بیان مین

ترے گھر مین مہمان کرے جب نزول
بخلق و ادب اوسکو کرلے قبول

اوسے پاس بٹھلا بلطف و کرم
بعیش و خوشی دور کر اوسکا غم

کدورت سے کر اوسکا سینہ صفا
اوٹھا دل سے مہمان کے بار ملال

سمجھ لے مکان اپنا اوسکا مکان
مکین کر اوسے گھر مین با عز و شان

اوسے خوش کر اپنی مدارات سے
خوشامد سے تقریر سے بات سے

تجھے جسقدر گھر مین مقدور ہو
مدارات مہمان کی منظور ہو

جو موجود ہو گھر میں خدمت میں لا
تکلف نہ کر تو کسی بات کا

رہے مہماں جس مکاں میں مکین
زمین اوسکی ہے رشک چرخ برین

مکاں جسکا ہو جائے مہماں سرا
نہیں ہوتی اوس گھر پہ نازل بلا

ترے گھر پہ آئیگا جب میہماں
اوتریگی رحمت از آسماں

ادا کر تو شکر پروردگار
جھکا سر کو سجدے میں لیل و نہار

کہ پاتا ہے وہ میہماں غریب
ترے خوان نعمت سے اپنا نصیب

خدا اوسکو کرتا ہے روزی عطا
تجھے ایا اوسکا وسیلہ بنا

ترے گھر میں حاضر ہو جب میہماں
نہ لا کلمہ انکار کا بر زباں

ترش رو ہو کے تلخ اپنے منہ سے نہ بول
یہ تلخی نہ زہر اپنے شربت میں گھول

نہ کھینچ اپنے مہماں کی خدمت سے ہاتھ
کہ رزق اپنا لایا ہے وہ اپنے ساتھ

نہ آئیگا گر وہ نہ آئیگا رزق
وہ ہوگا جہاں واں ہی جائیگا رزق

خدا کا یہ احسان بدل مان لے
کہ لاتا ہے مہماں کو در پر ترے

بنایا کبھی حق نے ہے میزباں
ادا دل سے کر خدمت میہماں

بھلا اس سے بہتر کیا ہے کام نیک خو
ترا مہرباں میزباں نام ہو

ترے رزق سے رزق کھائے جہاں
ترے فیض سے فیض پائے جہاں

## بارھواں باب ہمسایہ کی خبرگیری و دلداری کے بیان میں

جو ہو تیرا ہمسایہ اور پاس پاس
سمجھ فرض حق اسکا اے حق شناس

سمجھ اوسکو مثل عزیزاں عزیز
اگر تجھکو حاصل ہے عقل و تمیز

وہ مفلس ہو یا صاحب مال ہو
بہر حال تو محرم حال ہو

تو اوسکا بمثل خود [illegible] ہو
رضامند جب تجھ سے ہمسایہ ہو

اوسے اپنے رکھو زیر سایہ مدام
کہ سایہ میں حق کے ہو تو صبح و شام

رہے جس سے ہمسایہ راضی ترا
سمجھ اپنا اور اوسکا ناموس ایک
تری عزت اور اوسکی عزت ہو ایک
سخن ایک ہو اوس سے بات ایک ہو
ترا ستر ہو ستر ہمسایہ کا
خدا تیرا حافظ ہو اور پاسدار
مجاور ہو تو اوسکے در کا مدام
مصیبت میں تو اوسکا ہو دوستدار
وہ مفلس ہو گر اور تو اہل مال
ترے گھر ہو وہ اپنا گھر جان لے
کبھی ایسے تو راستے کو نہ جا
نہ کر اوس سے تو اپنا اونچا محل
صفا اوس سے رکھ اپنا سینہ مدام
مروت میں کوئی نہ آوے قصور
کسی بات پر وہ نہ دلگیر ہو
مقدم رضا اوسکی رکھ سرو ہو

عمل میں وہی تو عمل اسپہ کر
خوشی ایک غم ایک افسوس ایک
تری حرمت اور اوسکی حرمت ہو ایک
دل و جان بصدق و ثبات ایک ہو
ترا پردہ ہو اوسکا پردہ صفا
اگر رکھے تو پاس قرب و جوار
رہے پاسبان اوسکے گھر کا مدام
رہے وقت غم ہمدم و غمگسار
اوسے کردے مال اپنا سارا حلال
ترے مال کو اپنا زر جان لے
ہو ہمسایہ ناراض جس سے ترا
پڑے جس سے پردیس اوسکو خلل
کیا کر محبت سے اوس سے کلام
دل و جان سے پائے محبت ظہور
شکر ہو وے تو اور وہ شیر ہو
کہ حاصل ہو تجکو رضائے خدا

## تیرھواں باب یتیم کی پرورش اور مروت کے بیان میں

اگر ہووے لڑکا کوئی بے پدر
نہ کر پیار تو اپنی اولاد کو
یتیموں کی کر خاطر اور دلبری
کوئی جب خبر گیر اونکا نہیں

خدا کے لیے اوسپہ تو رحم کر
اگر بے پدر ہو کوئی رہرو
بجاں نان لے اوسکی جان پروری
تو اونکی خبر لے بصدق یقین

ہمیشہ اونھین اپنے سایہ مین پال ہما نکلے سایہ یتیمون پہ ڈال
رہو صورت ابر ہر صبح و شام یتیمونپہ ہو سایہ گستر مدام
بلا اونکو با فرحت و خرمی اوٹھا اونکی خاطر سے بار غمی
پہنا اونکو تجکو خدا خوش کرے خدا عیش سے دل ترا خوش کرے
بلا گھر مین کر اونکی حاجت روا کہ حاجت روا ہووے تیرا خدا
اوٹھا قطرۂ دیدۂ بے پدر کہ حق سے ملے تجکو سالک گہر
یتیمون کے آنسو نہین جان لے گہر بے بہا اونکو پہچان لے
کبھی رنج مین اونکو رونے ندے کسی غم مین غمناک ہونے ندے
کیا گر یتیمون کے آنسو صفا کہ حق دیوے تر سے دلکو نور جلا
سمجھ اپنے بچون سے اونکو عزیز دریغ اونسے مت رکھہ کوئی اپنی چیز
یتیمون کی کر نازبرداریان بجا دل سے لا اونکی غمخواریان
جب آتا ہے رنج و بکا مین یتیم زمین کانپ جاتا ہے عرش عظیم
یتیمون پہ غصہ سے مت کر عتاب مبادا کہ تاریک ہو آفتاب
یتیمون سے کر دور خار محن کہ دائم رہین مثل گل خندہ زن
نکر روبرو اونکے اونچا کلام سمجھ لے کہ تندی ہے اونپر حرام
کبھی شیشۂ دل کو اونکے نہ توڑ اگر جوڑ سکتا ہے پیوند جوڑ
یتیمون کا ہو جسقدر ملک و مال تصرف نکر اوسمین اے باکمال
تعلم و ہنر اونکو کر بہرہ ور کہ دیوین دعا تجکو وہ عمر بھر
رہین جب تلک زندہ مشکور ہون غم و رنج و تکلیف سے دور ہون

## چودھوان باب مسکین و مسافر اہل سوال کی حق رسی کے بیان مین

جو مسکین مسافر ہو اہل سفر خبر اونکی ہے دل سے اے باخبر

جب آئے ترے در پہ اہل کمال
جو ہو ماندہ و مضطرب آدمی
اگر ہو کوئی مبتلائے بلا
اگر بندۂ حق ہے اے نیکنام
رہے حلقہ سائل ترے در کے ساتھ
ترا گھر بنے دار دارالامان
تو محسن ہو اور خلق ممنون رہے
کرے سیم و زر سب کو سر پر نثار
مسافر اگر تجھ سے کچھ پائینگے
جہان جائینگے تجھکو رکھینگے یاد
رہے باب دولت ترے رحیہ باز
ترے در پہ گر ہو مسافر مقیم
مسافر کو دے زاد راہ سفر
خبرگیر گر تو ہو محتاج کا
زمانے مین تو ہو شہ اہل جاہ
فقیرون کی ہے بخشیہ مرحمت
اوٹھا یان سے عقبے کو لیجائینگے
فقیرون سے رکھ حب دل اے امیر
اگر باغ جنت کی ہے التجا
تو اے بندہ گر بندہ پرور نہو
نرکھے اگر دل مین تو حب مال

اوسے خیر ہونچا بہ لطف کمال
رہو اوسکا ہمدم بصد ہمدمی
مدد کر تو اوسکی برائے خدا
یہ لازم ہے ہر وقت ہر صبح و شام
مسافر کا گھر ہو ترے گھر کے ساتھ
گلی تری بنجائے باغ جنان
تو لیلی جہان سارا مجنون رہے
رہے سرخرو مثل روئے نگار
ترے نام کو دور لے جائینگے
کرینگے ترے ذکر سے سب کو شاد
اگر ہو تو بندہ مسافر نواز
نہ داخل ہو گھر مین بلائے عظیم
رہ حق سے رکھتا ہے گر تو خبر
خدا خود کرے تیری حاجت روا
گدا کو سمجھ لے اگر بادشاہ
کہ وہ زاد راہ آخرت
جہان چاہیے تجھکو ہونچائینگے
کہ باطن مین ہے شاہ مرد فقیر
مکان اپنا مسکین کا مسکن بنا
سخی نام پائے تونگر بنے
ملیگا تجھے قرب ایزد تعالی

## پندرھوان باب صبر کی تعریف اور اوسکی فوائد کی بیان مین

سمجھ لے اگر مرد ہشیار ہے | کہ ہر کار مین صبر درکار ہے
بہ آہستگی گر ترا کام ہو | اوسی کام کا نیک انجام ہو
بلا مین اگر ہو کبھی مبتلا | کبھی ذکر اوسکا زبان تک نہ لا
زبان لال کر اور نہ کر گفتگو | خدا سے رہو اوسکا خود چارہ جو
نہ لا بر زبان کچھ شکایت کا حرف | نہ پڑھ اپنے غم کی حکایت کا حرف
رہو دم بخود دیکھ انجام کار | خدا سے رہو اوسکا امیدوار
نہو تنگ تنگی مین اے سادہ دل | بوقت بلا دل نہ کر مضمحل
کہ حق تیری مشکلکشائی کرے | تری دام غم سے رہائی کرے
نہ کر ظلمت غم سے دل بیقرار | کہ ہے لیل کے بعد وقت نہار
نہ ابتر کر اے یار جلدی سے کام | بہ آہستگی اوسکا کر انتظام
نہ کر تیز طبعی سے اوسکو خراب | اگر چاہتا ہے کہ ہو کامیاب
یہ سعدی کا ہے قول اے باخرد | کہ تعجیل کار شیاطین بود
وہ ہے اہل دل جسمین تحمل ہو | ہے دیو لعین جسمین تعجیل ہے
رہے معتدل تیرا اکثر مزاج | اگر صبر و تسکین ہو اندر مزاج
کوئی کام مشکل اگر آجائے پیش | سہولت سے کر اوسکو اے نیک کیش
کہ جلدی مین ہو جائیگا وہ خراب | عزیزوں کا ہوویگا تجھپر عتاب
لیاقت مین بھی فرق آجائیگا | زمانہ مین بے عقل کہلائیگا
سہولت سے گر راست آجائیں کام | رہے نیکناموں مین تو نیکنام
یہ قرآن مین ہے حکم حق برملا | کہ ہے ساتھ صابر کے ذات خدا
ہو جس کام مین خود خدا تیرا ساتھ | تو پھر خالی کیون جائیگا تیرا ہاتھ

کرے صبر گر ہو خدا کا ولی — ملے تجھکو نور خفی و جلی
صبوری کرے شاد ناشاد کو — صبوری کرے موم فولاد کو
صبوری سے ہو بے خبر باخبر — صبوری سے ہو خاک ناکارہ زر
بنے غنچہ آخر صبوری سے پھول — صبوری سے خوشدل ہو جا ملول
صبوری سے جو مرتبہ پائیگا — زمانہ مین صابر وہ کہلائیگا
صبوری کے باعث سے شکل ہلال — دو ہفتہ مین بنجائے بدر کمال
صبوری سے قطرہ بنے دُرِ ناب — صبوری سے ذرہ بنے آفتاب
صبوری سے دم مین بنے غنچہ گُل — صبوری سے ہو جزو ہمشکل کل
صبوری کر اے باغبان چند سال — کہ پھولے پھلے ترا رنگین نہال
صبوری سے ہو تخم شکل شجر — صبوری سے ہو بے ثمر بارور
وہ ہے مرد حق جو صبوری کرے — سہولت سے بات اپنی پوری کرے
قدم صبر مین جنکو ہے استوار — وہ ہے سربسر صابر و حق گزار
وہی مرد مردون مین ہے سرخرو — طبیعت مین ہے صبر کی جسکو خو
صبوری سے ہوتا ہے حق مہربان — صبوری سے راضی ہو سارا جہان
کہے تجھکو ناحق کوئی بد اگر — نہ بول اپنے منہہ سے کبھی صبر کر
خدا دیگا خود تیرا انصاف صاف — کریگا نہ حق اوسمین حق کے خلاف
کہ ہے منتقم حق تعالے کا نام — نہ چھوڑیگا بدگو سے وہ انتقام
کرے ظلم گر کوئی اہل ستم — رہو دم بخود کچھ نہ مارو اوسمین دم
کہ عادل ہے خود ذات پروردگار — ستم سے کریگا ستمگر کو خوار
الٰہی تو سرور کا سن مدعا — اوسے کر عطا مرتبہ صبر کا
مجھے صبر کرنے کی توفیق دے — سوئے راہ حق راہ مجھکو دے

## سولھوان باب قناعت کے فوائد کے بیان مین

اوسی پر قناعت کرے باصفا — جو ہو اپنے رزق سے تجھکو عطا
نہ پھیلا کسی اہلزر کے آگے ہاتھ — ہمیشہ رہو تو قناعت کے ساتھ
نہ کر اپنی برباد تو آبرو — ہوا سے اوڑا خاک مت کو بکو
ہمیشہ قناعت سے رکھ اپنا کام — نہ جا جابجا اوڑکے مثل غبار
قناعت کا جامہ جو ہو زیب تن — نہ پہونچے تجھے کوئی درد و محن
قناعت اوسی پر کرے مہربان — جو دے روز روزی وہ روزی رسان
گدا بنکے مت جاؤ تم دربدر — نہ گھر گھر پھرو چھوڑکر اپنا گھر
زر و مال کے واسطے روز و شب — اوٹھا سر پہ مت بار رنج و تعب
نہ لے جان پر اپنے رنج اسقدر — کہ بیمار ہو جائیگا تو سربسر
سمجھ لے بصد راستی و یقین — کہ بددین ہے جسمین قناعت نہین
قناعت سے مفلس تونگر بنے — جو بے زر ہو وہ صاحب زر بنے
قناعت سے نادار ہو مالدار — قناعت سے مفلس ہو اہل وقار
قناعت سے جو ہو غنی آدمی — نہین دین و دنیا مین اوسکو کمی
قناعت سے دی جسکو حق نے تمیز — سمجھتا ہے کب گنج قارونکو چیز
قناعت سے گنجینۂ زر ہے ہیچ — قناعت سے ملک سکندر ہے ہیچ
جو قانع ہو وہ صاحب جاہ ہین — قناعت کرے جو شہنشاہ بنے
قناعت ہے اک دولت بیزوال — قناعت ہے گنجینۂ جاہ و مال
قناعت سے جو صاحب تاج ہو — کسی کا نہ دنیا مین محتاج ہے
قناعت سے ہین اہل عزت عزیز — قناعت سے ہے فخر اہل تمیز
قناعت سے حق نے دیا جسکو گنج — فریدون کی رکھتا نہین احتیاج

قناعت کا روشن ہو گر دل مین نور
خدا کا اوسی دل سے ہووے ظہور

قناعت جو کرتے ہین اہل یقین
اونھین حق سے ملتے ہین دنیا و دین

قناعت سے ہین اہل دل نیکنام
قناعت سے پاتے ہین کام اہل کام

قناعت سے رکھتا ہے جو اقتدار
اوسی کے ہین محتاج سب تاجدار

جو ملک قناعت کا ہو بادشاہ
وہ ہے مالک کشور عز و جاہ

نہ رکھے کسی سے وہ خوف و ہراس
خزانہ قناعت کا ہو جسکے پاس

عجب گنج ہے یہ قناعت کا گنج
کہ ہوتے ہین اس گنج سے دور رنج

قناعت سے سرور کبھی نہ منھ موڑ
نکیجو بحرص و ہوا توڑ جوڑ

## سترھوان باب وفا کے فوائد کے بیان مین

جو ہین نیک اونکا دلی مدعا
وفا ہے وفا ہے وفا ہے وفا

زمانہ کا ہمدم وفادار ہے
یہی غم مین لوگون کا غمخوار ہے

ہے محتاج دنیا مین شاہ و گدا
بوقت مصیبت وفادار کا

وفادار کا کیون نہ روشن ہو نام
کہ تاریکی غم مین آتا ہے کام

وہ انسان نہین جو کہ ہو بیوفا
کہ بہتر ہے آئینہ بے صفا

وفادار کا سب سے ہے اتحاد
اوسے نیک و بد نیک کرتے ہین یاد

وہ ہر ایک کا یار و دمساز ہے
زمانہ کا وہ محرم راز ہے

وفادار کا سر زمین پر ہے نام
کہ ثبت اوسکا دل کے نگین پر ہے نام

وہ محبوب ہے جو وفادار ہو
محبت کا دل سے خریدار ہو

زمانہ مین روشن ہے نام وفا
ہے لبریز ہر وقت جام وفا

رہے عہد پر اپنے جو مستقیم
نہ غم ہے اوسے اور نہ ہے خوف و بیم

کوئی بات بھی جسکی پوری نہین
وہ بیدین ہے دنیا مین ای اہل دین

وہ ہے معتبر صاحب اعتبار ‌ ‌ نرکھے جو وعدہ خلافی سے کار
جو ہین باوفا مرد حق حق پرست ‌ ‌ اونھین یاد ہے عہد روز الست
اوہی عہد پر ہین وہ اہل یقین ‌ ‌ بعہد وفا تا دم آخرین
کوئی بے وفا گر وفا سے گیا ‌ ‌ خدا اور خدائی سے جاتا رہا
بنا جسم خاکی کو اے اہل خاک ‌ ‌ یہ نور وفا صورت جان پاک
وفا ہو رگ و پوست جان ہو وفا ‌ ‌ وفا مغز ہو استخوان ہو وفا
ترا عہد ہو اے وفادار ایک ‌ ‌ سخن ایک ہو اور اقرار ایک
زبان پھیر مت اپنی اقرار سے ‌ ‌ غرض ہو نہ پھر اوسکی تکرار سے
نکلجائے جو منھ سے بات ایکبار ‌ ‌ تجھے ہو اوسی پر ہی صبر و قرار
وفا سے سراپا ہو بہبود و سود ‌ ‌ کہ اوفوا ہے فرمان حق بالعقود
خدا سے بھی ہو تیرا وعدہ تمام ‌ ‌ اگر ہو نہ جز بندگی کوئی کام
بجز حق اگر تو کہین جائیگا ‌ ‌ تو پھر بے وفا صاف کہلائیگا
جسے دل ہے نور الٰہی سے صاف ‌ ‌ وہ کرتا ہے کب اپنا وعدہ خلاف
اگر یار حق ہے وفا کو نہ چھوڑ ‌ ‌ محبت کے رشتے کو دل سے نہ توڑ
نبے یار جس یار کا ایکبار ‌ ‌ سمجھ تا دم آخرین اوسکو یار
تری ہو وے جس دوست سے دوستی ‌ ‌ فدا اوسپہ کر سر بسر جان و جی
محبت کا جس سے ترا عہد ہو ‌ ‌ وفا سے نبھا اوسکو اے نیک خو
کوئی بات بات ایسی نکر بر ملا ‌ ‌ کہ ہو جس سے نقصان عہد وفا
اگر عہد سے اپنے پھر جائیگا ‌ ‌ زمانہ کو منھ کیا تو دکھلائیگا
ترا بے وفا نام ہو جائیگا ‌ ‌ کہیگا بشر کون تجھکو بشر
اگر لگ گیا بیوفائی کا داغ ‌ ‌ تو ہوگا ترے حسن کا گل چراغ

اوفوا بالعقود ۱۲

وفا کی گر اے گل نہو تجھ مین بو
چھپاتا پھریگا زمانے سے رو

اگر حسن یوسف ہے تیرا جمال
وگر روے روشن ہے بدر کمال

نہین جب وفا محض بیکار ہے
کوئی بھی نہ اوسکا خریدار ہے

وفا پر ہو گر تیرے دل کا یقین
تو ہو سرورا سرور اہل دین

## اٹھارھوان باب عدالت والانصاف کے بیان مین

عدالت سہی ہے زینت سلطنت
عدالت سے ہے رونق مملکت

جہان عدل وانصاف ہو دادہو
جہان شاد ہو ملک آباد ہو

خدا کو ہے کار عدالت پسند
عدالت چھوڑاتی ہی ہر بند سے بند

زمین اوسکے رہتی ہے زیر نگین
عدالت سے ہو جسکی روشن جبین

عدالت سے ہی سبز باغ جہان
عدالت سے روشن چراغ جہان

عدالت کا یہ گرم بازار ہے
کہ ہر کار مین عدل درکار ہے

کر اے مرد حق حق سے باطل جدا
ترازو پکڑ ہاتھ مین عدل کا

شہ دین و دنیا ہے بے قال و قیل
عدالت مین جسکا نہو وہی عدیل

جسے سر پہ ہو تاج انصاف کا
وہ ہے صاحب تخت و بخت ولوا

اگر عمر بھر شہ عبادت کرے
یہ بہتر ہے دم بھر عدالت کرے

لکھا لوح محفوظ پر صاف ہے
حکومت ہے جبتک کہ انصاف ہے

ادا حق عدالت کا ہوتا ہے گر
رہے دوست دشمن پہ یکسان نظر

برابر ہو شاہ و گدا عدل مین
رہے کچھ نہ باقی ریا عدل مین

ہے انصاف کا صاف اوسمین اثر
عدالت ہو خالی طمع سے اگر

عدالت مین پوری نہین اونکی تول
جو لیتے ہین کار عدالت پہ مول

جہان زر عدالت مین درکار ہو
وہان کیسے انصاف نادار ہو

جو زر رکھین وہ پائین انصاف صاف
جو ہون اہل زر اونکی حاکم ہون پاک
عدالت سے ہون اہل زر سرخرو
جو زر رکھے پلے مین اپنے مدام
جو بے زر ہو قسمت کو رو دیا کرے
ترے دل کا روشن نگینہ رہے
ستم دیدہ آجائے گر تیرے پاس
ترے عدل کا اسقدر شور نہ ہو
ترے آگے ظالم بلائے نہ کان
عدالت مین ہو نام ہیا تنک بلند
عدالت پہ تو ایسا پابند ہو
زبردست کے دے نہ پنجے کو چھوڑ
نہ ہاتھی کرے مور کو پائمال
نہ مارے کبھی شیر روباہ کو
بنے پنجۂ عدلت تیرا ہاتھ
جو لکھے بانصاف تحریر ہو
رہے معدلت سے ترا انتظام
خدا کے لیے کر عدالت کا کار
عدالت تری گر شریعت سے ہو
ترا حکم ہو گر بحکم قضا
اگر عدل سے ہو نہ ہرگز عدول

جو بے زر ہون وہ سمجھے جائین معاف
جو ہے مرد بے زر رہے خوار و زار
رہے زردرو مفلس یا وہ گو
عدالت سے لے کام وہ شادکام
عدالت کو کیا وہ جیسے یا مرے
گر انصاف سے صاف سینہ رہے
تو کرے حق رسی اوسکی اے حق شناس
کہ اہل ستم زندہ در گور ہو
ستمگار کی انکلے وحشت سے جان
کہ ہو گرگ ہمسایۂ گوسفند
کہ ظالم ترے بند مین بند ہو
سر ظلم کو دے عدالت سے توڑ
ہمیشہ ہو بیخوف رستم سے زال
چھپائے نہ ابر سیہ ماہ کو
ہو پیوند بازو عدالت کے ساتھ
زبان سے عدالت کی تقریر ہو
عدالت کا ہو کام ہر ایک کام
طمع کا نہو اوسمین امیدوار
جہان راضی تری حکومت سے ہو
خدا کی تجھے ہووے حاصل رضا
نہ ہوگا کبھی رنج و غم مین ملول

عدالت سے رکھ سرورا اپنا کام
کہ باقی رہے دہر فانی میں نام

## انیسواں باب عفت و پارسائی کے ذکر میں

عفیفوں کا عفت سے ہے افتخار
ہیں معصوم عصمت سے اہل وقار

بدی سے نہیں اونکو دنیا میں کار
ہمیشہ برائی سے رکھتے ہیں عار

وہ نامحرموں سے چھپاتے ہیں آنکھ
جو ہوں غیر اونسے چراتے ہیں آنکھ

جو بدکار ہوں اونسے متنفر ہیں
جو بدنام ہیں اونسے وہ دور ہیں

وہ ہیں مرد اہل حمیت کے یار
فقط اہل عزت سے رکھتے ہیں کار

کہیں سے نہیں لیتے مال حرام
نہیں دیکھتے وہ جمال حرام

نظر غیر کے حق پہ کرتے نہیں
کسی کے وہ حق سے گذرتے نہیں

ہے بے کینہ سینہ اونھیں صبح و شام
ہے خالی طمع سے ہمیشہ کلام

زباں پر کبھی فحش لاتے نہیں
بری بات منھ سے سناتے نہیں

نہیں کرتے وہ بدکلامی کی بات
زباں پاک رکھتے ہیں وہ پاک ذات

نہ کہتے ہیں بد اور نہ سنتے ہیں بد
بدی کو وہ رکھتے ہیں خاطر سے رد

زنا کیطرف اونکا کم ہے گذر
شراب اونکو نزدیک ہے آب شر

اگر اہل عفت ہے اے باصفا
دل و جان سے کر حق عفت ادا

برائی سے رکھ اپنی آنکھوں کو بند
بدی کو نہ کر اپنے جی میں پسند

کسی کے نہ خارج ہو تو ستر کا
کسی کا اگر عیب دیکھے چھپا

رہو حافظ آبروئے جہاں
بچشم حیا دیکھ سوئے جہاں

تجھے اپنی عزت کا جتنا ہے پاس
وہ ہو نسبت غیر اے حق شناس

ہمیشہ ہو بہتان و تہمت سے پاک
تیرے پردہ پوش جہاں مثل خاک

کسی کی بدی دیکھ سکتا نہو
کوئی عیب سینے میں رکھتا نہو

کدورت سے ہو تیرا سینہ صفا
خدائی کا ہو دوست ای باخدا

کسیکو برہنہ اگر دیکھ لے
کرے پردہ پوشی چھپا اوسکو دے

کرے سہو سے گر برائی کی بات
زبان دھوئے فوراً بہ آب حیات

بدی کا نہو تجھپہ ہرگز گمان
کرین تجھپہ ظن نیک اہل جہان

زمانے مین مشہور رہو متقی
ولایت مین ہو حق کی حق کا ولی

ہو مشہور عالم بھلائی تری
عیان سب پہ ہو پارسائی تری

یہ تکریم عفت سے جب پائے تو
امین ساری عالم مین کہلائے تو

زمانے کا تجھپر رہے اعتماد
کرین لوگ نیکی سے ہر وقت یاد

## بیسوان باب شکر و حق شناسی کے بیان مین

اگر بندہ حق ہے اے خوشخصال
بہر حال کر شکر ماضی و حال

خدا سے ملین نعمتین جسقدر
ادا اوسکا کر شکر شام و سحر

تجھے جتنی دیتا ہے نعمت نعیم
کرم جتنا کرتا ہے تجھ پر کریم

ادا حق سے کر اونکا شکر و سپاس
کہ کہلائے تو بندہ حق شناس

ترے سر پہ ہین جتنے احسان ہوئے
ترے حال پر رحم ہر آن ہوئے

کبھی شکر سے اونکے غافل نہو
خبردار نادان و جاہل نہو

کھڑا ہوتے اور بیٹھتے ہر زمان
زبان ہو تری شکر مین ترزبان

اگر تنگ ہو تو بھی تو دم نہ مار
بہر حال کر شکر پروردگار

کہ کردے غنی مال و زر سے تجھے
خدا خیر دے اپنے گھر سے تجھے

کریگا اگر شکر حق کے حضور
تو ہوویگا کفران نعمت سے دور

خدا سے تو عز و شرف پائیگا
اگر صاحب شکر کہلائیگا

جو کھاتے کبھی پیٹ بھر کے طعام
ادا شکر رازق کر اے نیکنام

ترا عسر و افلاس سب دور ہو
بدرگاہ بخشندۂ بے ریا
خدا نے بنایا ہے انسان تجھے
ادب اور علم و ہنر دیدیا
دکھائے تجھے معرفت کے مقام
ترے سینے مین بھر دیا اپنا نور
عطا کی ترے بولنے کو زبان
ترے نام کو نامور کر دیا
ترے حسن صورت کو بخشا جمال
مددگار تیرے بنائے ہین ہاتھ
خدا نے عنایت کیے چشم و گوش
گر اس حال مین بھی نہ شاکر ہو تو
تو ناشکر بندہ ہے اے بیوفا
ہر اک عضو سے کام لے شکر کا
یہ شکرانۂ سر ہے اے سرفراز
نہ اونچا کرے فخر سے اپنا سر
یہ آنکھون کا ہے شکر اے دوربین
کرے دیدۂ دل سے حق پر نظر
رہے دید حق دل کو تیرے پسند
بدی پر نہ ہو تجھکو چشم یقین
ہے شکرانۂ گوش اے حق نیوش
اگر اپنے رازق کا مشکور ہو
کیا گر تو سجدہ ادا شکر کا
کیا آدمیت کے شایان تجھے
تجھے مفت یہ مال و زر دیدیا
کیا تیرا عارف زمانے مین نام
کہ روشن ہے وہ خاک مانند طور
عیان جس سے ہوتے ہین راز نہان
تری خاک کو شکل زر کر دیا
بنایا ترے رخ کو بدر کمال
کہ نیکی بدی مین ہین وہ تیری سمجھ
سمجھنے کو بخشا تجھے عقل و ہوش
نہ سمجھے تو اس حق کے احسان کو
خدا کا گنہگار ہے بر ملا
ادا شکر جتنا ہو کر لے ادا
کہ رکھے اوسے تو نگاہ نیاز
برائی پر رکھے نہ ہرگز نظر
کہ حاصل کرے علم عین الیقین
جو موجود ہے اوس سے پائے خبر
کرے غیر سے اپنی آنکھون کو بند
یہ نیکی ہو دنیا مین یا ریک بین
کہ رکھے تو ہر بات پر گوش ہوش

سُنے اہلِ حکمت سے حق کا کلام
کوئی لائے بد بات گر بر زبان
زبان کا ہے یہ شکر ای خوش زبان
ترا ورد تعریف مولا رہے
سخن شہد ہو اور شکر بات ہو
نکلے کبھی تو زبان سے سوال
کسی کی شکایت سے رکھتی کام
نہ ہر گو ہو تو اور نہ ہو یاوہ گو
یہ ہاتھوں کا ہے شکر ای دستگیر
نہوں ہاتھ جنکے تو ہو اونکا ہاتھ
ترا پنجہ پنجہ سخاوت کا ہو
کرے تو نہ تنگی سے ہاتھوں کو تنگ
ترے ہاتھ ہے جب تلک اختیار
یہ شکرانہ پا ہے اسے کامگار
پڑا ہو جو بیدست و پا راہ پر
سفر راہ مین حق کی کر ای عقیل
چلیں جب تلک تیرے اپنے قدم
جدھر اہل دنیا ہیں ہرگز نجا
یہ ہے مال کا شکر ای مالدار
خزانہ میں رکھو نہ انبار گنج
بخوبی کرے خرچ سب اپنا مال
دھرے کان اوسپر رہے صبح و شام
وہین دیوے تو کان میں اونگلیاں
کہ ہو وقت تقریر شکر فشان
زبان ذکر مین حق کے گویا رہے
تری بات مین ذوقِ اثبات ہو
بجز درگہِ ایزدِ لایزال
زبان پر نہ لائے تو غیبت کا نام
کرے راست تقریر اپنی کو خو
کہ ہو دستگیر صغیر و کبیر
رہے بہرِ امداد ہر وقت ساتھ
ترا ہاتھ بازو مروت کا ہو
کہ جاتا ہے اس کام سے نام و ننگ
نکرنید تو اوسکو اسے بختیار
کہ ہو راہ پر حق کی تو پائدار
اوٹھا سر پہ لے اوسکو ای باخبر
کہ ہو تجھکو راہِ خدا مین دلیل
نرکھ تو سواری کا اندوہ و غم
بجز حرص و طمع مار دے پشت پا
کہ کردی تو مال اپنا حق پر نثار
نہ کھینچے بہت پاسداری مین رنج
کہ ہو خرچ در خرچ اہل و عیال

فضولی نہو اور نہ اسراف ہو | ضروری ہو جو خرچ وہ صاف ہو
نہ تنگی مین اپنے کو رکھے ذلیل | نہ کہلائے دنیا مین مرد بخیل
ترا مال ہو حصۂ بیکسان | ترے زر مین ہو بخرۂ مفلسان
کرے کام اونکا جو بے کام ہون | درم اونکو دے جو کہ بے دام ہون
یہ ہے عقل کا کام پہچان تو | اسے عقل اور ہوش سے جان تو
سمجھ رکھے ہر بات پر صبح و شام | کرے تو نہ بے سمجھے کوئی کلام
سمجھ لے کہ دنیا ہے فانی مکان | نہین ہے یہ گھر خانۂ جاودان
سمجھ لے کہ حق کی عبادت ہے فرض | خدا کا ہے بندون کے سر پر یہ قرض
سمجھ لے کہ بندہ مین ہون خاکسار | ہے خالق مرا حضرت کردگار
سمجھ لے کہ مین ایک محکوم ہون | نہ مالک نہ حاکم نہ مخدوم ہون
سمجھ لے کہ مین تو وہ خاک ہون | نجس ہون ہم آب ناپاک ہون
سمجھ لے کہ ہون بندۂ پر گناہ | گنا ہون سے ہے میری حالت تباہ
سمجھ جب چکیگا تو یہ ساری بات | ملیگا تری ذات کو وصل ذات
بھلا اس سے کیا ہو بھلا اے عقیل | کہ ہو عقل سے تیری ثابت دلیل
ترے سر پہ ہو عقلمندی کا تاج | کسی سے نہو غیر حق احتیاج
یہ شاہ حکومت ہو اے شہریار | کہ ہو اپنے مالک کا فرمان گزار
ترا حکم ہر دم ہو با عدل و داد | مراد اپنی لین تجھسے اہل مراد
حمایت کرے اپنے محکوم کی | ستمگر سے لے داد مظلوم کی
نہ حملہ ہو گنجشک پر باز کا | نہ روبہ پہ ہو شیر زور آزما
یہ علم سکھا شکر اے باہنر | کہ رکھے تو طالب کی دل سے خبر
ہر اک شخص کو مفت تعلیم دے | خدا سے تو اس بات کا اجر لے

نہ مانگے عوض علم کے سیم و زر — ہنر کو نہ اپنے کرے بے قدر
نہ لے کوڑیان اپنے موتی کا مول — نہ لے کانچ ہمسنگ الماس تول
یہ صحت کا ہے شکر ای تندرست — کہ بیمار کی ہووے صحت مین چست
کہین دیکھ لے گر تنِ ناتوان — کرے جان و دل سے فدا اوسپہ جان
ہمیشہ معالج ہو بیمار کا — تجھے غم ہو بس اوسکی تیمار کا
ہوے حال کا واقف حال تو — جو بے حال ہون اونکا ہو حال تو
مریضونکا یان تک مددگار ہو — کہ بیمار کے ساتھ بیمار ہو
الٰہی ہے یہ سرورِ پُرگناہ — ترا بندۂ زار نامہ سیاہ
کرو اوسکو نعمت عطا شکر کی — اوسے بخش دو کیمیا شکر کی

## اکیسوان باب عفو کے فوائد کے بیان مین

اگر بندۂ حق ہے اے باخدا — طریق ایثار رکھ سربسر عفو کا
گنہگار کا عفو کر دے گناہ — ترے در پہ آجائے گر عذر خواہ
جب آئے ترے پاس اہلِ خطا — تو اپنے گناہون کو خاطر مین لا
کہ وہ گرچہ تیرا گنہگار ہے — تو اپنے خدا کا خطاوار ہے
کرے تو اگر اوسپہ رحم ای رحیم — تو ہو تجھپہ فضل خدا ائے کریم
کہ آخر عوض عفو ہے عفو کا — جو دیگا وہ لیگا بروز جزا
کریگا اگر رحم بندون پہ تو — کیا جائیگا رحم اے نیک خو
بھلا کر کہ حق سے ہو تیرا بھلا — کہ احسان بدلا ہے احسان کا
اگر عفو پر تیری عادت رہے — ہمیشہ بکار عبادت رہے
اگر لے گنہگار سے انتقام — یہ آسان ہے ای مرنیک انصرام
مگر عفو اے یار مشکل ہے کار — وہ ہے کار مقبول پروردگار

نہ لے انتقام اپنا اے اہل زور | مگر زور مین آگے نہ زور اور شور
تجھے حق سے گر دست قدرت ملے | ترے زور بازو مین قوت ملے
تو کم زور ہو زور کو اپنے چھوڑ | بنا قوی قوت اپنی کو توڑ
گر ایسا نبے پائے ذات خدا | ملے تجھکو نور صفات خدا
غضب سے نکر لال چہرے کو تو | ہمیشہ رہو عفو سے سرخرو
خدا کے جو بندے گنہگار ہین | وہی عفو کے خاص حقدار ہین
نکرتا اگر عفو کو حق عیان | جہنم مین جاتا یہ سارا جہان
کوئی صاحب جرم و اہل خطا | نہوتا عذاب خدا سے رہا
نہ پاتا کوئی سیر باغ بہشت | کسی کو نہ ملتا چراغ بہشت
خدا ہی سے ہے عفو کو اختصاص | کہ کرتا ہے بندون کو غم سے خلاص
اسی پر ہے دینا و دین کا قیام | اسی پر ہے اہل یقین کا قیام
امید اس سے پاتا ہے اہل امید | سیاہی کا اس سے ہے چہرہ سفید
گنہگار جب نا امیدی مین ہو | خدا سے وہ ہے چاہت عفو کو
گنہگار کا عفو پر ہے مدار | ہے اہل خطا اس سے امیدوار
مکرم جو ہین اہل خلق کریم | وہ ہین عفو کی راہ پر مستقیم
یہی خلق ہے خلق پروردگار | یہی وصف ہے وصف مردان کار
اوسی پر تجھے عفو کا ہو خیال | جو ہو واجب الرحم اور خستہ حال
و گر ہے گنہگار بد انصرام | سمجھ اوسپہ تو عفو کرنا حرام
کہ ہے وہ کج اطوار مرد شریر | بہ تیغ اوسکو کر راست مانند تیر

## بائیسوان باب صدق اور راستی کے فوائد مین

کرے صدق جو مرد صدیق ہو | وہی رہبر راہ تحقیق ہے

رہ راست پر جو کہ ہے راست باز
زبان پر جسے راست تقریر ہے
اگر راستی سے رہے انتظام
اگر راستی تجھکو منظور ہو
ترے خلق کی خلق تخچیر ہو
ترا راستی پر اگر ہو کلام
کریگی ترا راستی سینہ صاف
ہوئی سچ سے جسکو زبان معتبر
جو ہو راست وہ سرو آزاد ہی
رہِ راست ہے راستی منزہ ہو
جسے راست ہے راستی بزبان
اوسی کے زمانہ مین ہین سید ہو بخت
تری راہبر ہو اگر راستی
یہ باعث ہے دنیا کی توقیر کا
رہِ راست پر جو چلے ہوشیار
اوٹھا مت رہ راستی سے قدم
اگر راستی سے رہے اتحاد
رہو جان سے راست اور تن راستی
جو ناراست ہے بشتر خوار ہی
نہین بات مین اوسکی ہرگز ثبات
ہے نا معتبر اوسکا یکسر کلام

وہ بندون مین ہے بندہ سرفراز
اوسے راست بازی مین توقیر ہی
ترے راست آجائین دنیا مین کام
کجی تیرے اعمال سے دور ہو
اگر راست رو صورت تیر ہو
زمانہ مین صدیق و صادق ہو نام
اسی سے ترا ہو گا آئینہ صاف
سخن معتبر ہے زبان معتبر
بباغ جہان مثل گل شاد ہی
جو ہے کجروی نفس کجرو کی چھوڑ
وہی مرد خوش گو ہے اور تر زبان
جسے راستی سے ملا تاج و تخت
تو لائے تجھے راہ پر راستی
سراپا عمل ہے یہ تسخیر کا
وہ منزل پہ پہونچیگا انجام کار
نہ چل ایسے رستے سے تو بیش و کم
رہیگے سرو سر سبز باغ مراد
بصدق دلی دوست دشمن سبی رام
جو جھوٹا ہے وہ دربدر خوار ہے
کرے جو کہ کذب اور بناوٹ سی بات
ہوا جھوٹ سے جسکا بدنام نام

اگر سچ بھی کہتا ہو اہل دروغ — نہین بات کو اوسکی ہرگز فروغ
کوئی اوسکا کرتا نہین اعتبار — ہوا کذب سے جو زمانہ مین خوار
جو سچا ہے بے سچ کے رہتا نہین — زبان سے کبھی جھوٹ کہتا نہین
کسی کی تو خاطر سے مت جھوٹ بول — خبردار مت قند مین زہر گھول
ترا سر بھی جائے اگر جان جائے — زبان پر مگر جھوٹ آنے نہ پائے
اگر سچ سے ہوگا تو عذب اللسان — کہینگے تجھے لوگ شیرین زبان
تری بات گر جھوٹ سے دور ہو — شہادت تری سب کو منظور ہو
اگر سچ پہ ہووے گی شہرت تری — زمانہ مین ہووے گی عزت تری
اوٹھا لے رہِ کج سے گر اپنا گام — کہینگے تجھے راست رو خاص و عام
اگر سچ سے حاصل کرے برتری — ملیگی تجھے سرور اسروری

## انتیسوان باب دیانت و امانت کے فوائد کے بیان مین

وہ پاتے ہین جو ہینگے اہل یقین — امانت سے ایمان دیانت سے دین
دیانت سے اے مرد دین منھ نہ موڑ — امین ہے اگر تو امانت نہ چھوڑ
دیانت سے پائیگا گو پائیگا — تو لاریب دیندار کہلائیگا
امانت سے حاصل ہے ملک امان — دیانت سے ملتے ہین دونون جہان
دیانت سے پرنور ہے نور دل — امانت سے ہے جلوہ گر طور دل
امانت سے تجھ کو امان ہو نصیب — ترے جسم کو نور جان ہو نصیب
تجھے نور ایمان امانت سے ہے — زمانہ من عزت دیانت سے ہے
امانت ہی سرمایہ سروری — دیانت سے حاصل ہے دین پروری
امین کب ہے جسمین امانت نہین — وہ بددین ہے جسمین دیانت نہین
امانت سے ہے مرد با اعتبار — دیانت سے ہے سرخرو اہل کار

جسے حق نے بخشا امانت کا گنج — لیا اوسنے وہ گنج بیدست رنج
امین کا خزانہ ہے بے انتہا — وہ ہے چشمۂ فیض و بحر علا
اوسے دین و دنیا کی دولت ملے — جسے حق سے گنج امانت ملے
کہو حق سے تو اور کیا پائیگا — امین گر زمانے مین کہلائیگا
دل و جان سے شکر خدا کا کر ادا — امانت سے پائے اگر مدعا
امانت کا وہ سبز گلزار ہے — کہ مانند گل اوسکا ہر خار ہے
امانت ہے زور تن ناتوان — دیانت ہے جان دل نیم جان
امانت سے رکھتا ہو جو اتصال — وہی مرد ہے واصل باکمال
ہے خلق امانت پیمبر کا خلق — دیانت ہے دنیا مین حیدر کا خلق
جو ہین مرد حق اہل حق حق کے ساتھ — نہین کھینچتے وہ امانت سے ہاتھ
دیانت سے انسان کا روشن ہے دین — امانت سے حاصل ہے صدق و یقین
امانت سے جو نامور نام ہے — وہی سرخرو مثل زر نام ہے
ملا ہے امانت سے جسکو جمال — وہ ہے نور خورشید اوج کمال
ہرا ہے ہمیشہ امانت کا باغ — ہے سرسبز و خرم دیانت کا باغ
امانت کا جسکو خزانہ ملے — اوسے حق سے سارا زمانہ ملے
سمجھ لین امین جسکو اہل جہان — اوسے پیار کرتے ہین مانند جان
اوتر سرورا بحر حیرت سے پار — امانت کی کشتی پہ ہوکر سوار
الٰہی مجھے کر دیانت عطا — امانت سے سرور کو سرور بنا
امانت سے کردے غنایت یقین — دیانت سے دے مجھکو اعزاز دین

## چوبیسوان باب شجاعت و دلاوری کے بیان مین

وہ ہے مرد مردون مین مرد دلیر — جو ہو چست و چالاک مانند شیر

پڑے وقت جب کام کے کام کا — نہ کاہل نہ طالب ہو آرام کا
دلیری سے جس کام میں ڈالی ہاتھ — نچھوڑے ہو جبتک گلا سر کے ساتھ
دلاور بنے اور دلیری کرے — نہ بے شیر اور کار شیری کرے
وہ مرد ایسا مرد جوان مرد ہو — عدو کو جسے دیکھ سر درد ہو
وہ لے جبکہ قبضے میں تیغ پرآب — کھلین برق کے جسم سے پیچ و تاب
دلاور خطاب اور پایا درستے — بہادر نہین ہے بہا دُر بنے
جو لین ہاتھ مین لوگ تیغ و سنان — کرین پہلے نام اوسکا در دزبان
نے جنگ کے وقت کوہ بلند — کرے راہ دشمن کی میدان سے بند
غضب سے ہو اپنے مغلوب وہ — کسی عیب سے ہو نہ معیوب وہ
نہ کاہل ہو وہ کام مین اور نہ سست — رہے وقت کے وقت چالاک و چست
بشکل دل شیر ہو اوسکا دل — سنجتی ہو مانند سنگ آب و گل
نہ ہو دشمن عقل اور جہل دوست — بھرا عقل سے اوسکا ہو مغز و پوست
کرے اپنا جو کام بہتر کرے — پکڑ کے اگر خاک کو زر کرے
رہے مردمی دون مین وقت نبرد — نہو جائے دشمن کی گرمی سے سرد
دلاور ہو گر ایک بھی مرد کار — نہین روبرو اوسکے ہوتا ہزار
بہادر ہو گر مرد شمشیر گیر — نہین اوسکو کچھ حاجت تیغ و تیر
دلیری کا ہے دل ہی سے انتظام — نہین اوسکے جسم فربہ کا کام
وگر فربہی سے نما گاؤ خر — بظاہر دکھاتا ہو آگر و فر
نہین دل تو آخر کو پچھتائیگا — پڑا کام جسدم تو رہجائیگا
وہ دیکھیگا جب سامنا تیغ کا — تو پشت اپنی دکھلائیگا بر ملا
اگر دل مین انسان کے ہو محکمی — نہین اوسکو ملک جہان مین کمی

جسے دل مین ہووے دلیری کا زور ۔ وہی مرد کرتا ہی مردون مین شور
شجاعت سے فرحت ہے وقت بلا ۔ شجاعت ہے مشکل مین مشکلکشا
کرے جو شجاعت وہ معراج لے ۔ جو سر رکھے ہاتھون پہ وہ تاج لے
شجاعت سے پاتے ہین میدان جنگ ۔ شجاعت سے قایم ہے ناموس ننگ
شجاعت سے رستم نے پایا ہی نام ۔ ہوا ختم جسپر شجاعت کا کام
شجاعت سے اسکندر فیلقوس ۔ ہوا نامور حاکم روم و روس
شجاعت نہین جو کہ لشکر کے ساتھ ۔ بہت نیزہ و تیر و خنجر کے ساتھ
لڑے اور کرے قتل بدخواہ کو ۔ اکیلا نہو روبروے عدو
بہادر ہے وہ صاحب نام و ننگ ۔ اکیلے کرے جو ہزارون مین جنگ
شجاعت سے تو سرور انسہ نہ موڑ ۔ لگے ہاتھ گر سر کو دشمن کے توڑ

## پچیسوان باب سخاوت کے فوائد کے بیان مین

جو ہے مرد اور ہے خدا کا ولی ۔ سخی ہے سخی ہے سخی ہے سخی
سخی راحت جان غمناک ہو ۔ سخی سرمہ چشم نمناک ہو
سخی کا ہے مردون مین پایہ بلند ۔ ہے مانند خور اوسکا سایہ بلند
سخاوت سے بدخواہ ہو خیرخواہ ۔ سخاوت سے گمراہ ہوا اہل راہ
سخاوت سے قطرہ ہو بحر روان ۔ سخاوت سے بندہ ہو شاہ جہان
سخاوت سے بیگانہ اپنا بنے ۔ سخاوت سے مملوک مولا بنے
سخاوت سے حاصل ہو حق کی رضا ۔ سخاوت سے واصل ہو مرد خدا
سخی کا سخاوت سے پیوند ہو ۔ نہال سخاوت برومند ہے
سخاوت ہے سرمایہ مہتری ۔ سخاوت ہے اقلیم جہان شاد ہو
سخاوت سے ملک دل آباد ہو ۔ سخاوت سے اقلیم جان شاد ہو

زمانہ پہ مرد سخی باصواب
کوئی دوست ہو یا کوئی ہو عدو
یہودی ہو یا ہو مسلمان کوئی
سخی کو کسی سے نہین دشمنی
سوالی کے دیکھے سے ہر صبح و شام
سخی کا مبارک ہے وہ گنج و مال
سخاوت پہ دل جسکا بیتاب ہے
سخی کا ہے ممنون زمانہ تمام
زمانہ مین مرد سخی گر نہ ہو
اوسی مرد کا نیک انجام ہے
سخاوت مین جسکا کھلا ہاتھ ہے
برس جائے ابر سخاوت جہان
سخی کا ستارا ہے روشن مدام
دیا حق نے ہے گر تجھے مال و زر
سخاوت سے رکھ اسقدر اہتمام
ترے در پہ آئے گر اہل سوال
کہ وہ مال کو تیرے سر پہ اوٹھا
مبارک وہ در ہے کہ جس در کے ساتھ
سخی کا ہے کیا نیک گھر واہ واہ
سخی کے ہے کیا ہاتھ صل علا
سخاوت تو کر جسقدر ہو سکے

ہر ابر برستا ہے مثل سحاب
سبھی ایکسان اوسکو ہین روبرو
وہ کافر ہو یا اہل ایمان کوئی
نہین دل مین کچھ اوسکو ماؤمنی
سخی مثل زر سرخرو ہے مدام
نصیب اپنا لین جس سے اہل سوال
گہرا اوسکی آنکھون مین بے آب ہے
سخی کا ہے مشکور ہر خاص و عام
نہ پوچھے کسی کے کوئی حال کو
سخاوت مین جسکا سخی نام ہے
اوسے مال و زر ہاتھ کے ساتھ ہے
ہو سرسبز سارا زمین و زمان
وہ ہے مثل خور جلوہ گر صبح و شام
خدا کی اوسی راہ مین صرف کر
کہ ہو مثل حاتم ترا زندہ نام
جو مقدور ہو کر عطا گنج و مال
جہان چاہے تجھکو ہو پہنچائیگا
ہو سائل کھڑا دونون پھیلائے ہاتھ
کہ ہو جس کے در پر فقیرون کو راہ
کھلے جسکا پنجہ بنام خدا
یہ ہو تخم نیکی کا گر بو سکے

سخاوت سے ہو باغ جنت نصیب — سخاوت سے ہے حق کی رحمت نصیب
سخاوت کا یہ پھل ہے ای باکمال — کہ ہو باغ جنت کا تازہ نہال
اگر سروری تجھکو حق دیوے زر — عطا کر براہ خدا اے بسر
نرکھ واب کر اوسکو زیر زمین — مبادا وہین چھوڑ جائے کہین
ترے بعد ہین جتنے تیرے عیال — وہ سب بانٹ لینگے ترا ملک و مال
ترے نام پر کچھ وہ دینگے نہین — ترا نام بھی بلکہ لینگے نہین
یہ بہتر ہے تو اب بھی ہشیار ہو — زر و مال سے خود خبردار ہو
اوٹھا دے جو ہو نقد و جنس اپنے پاس — کسیکا نرکھ اپنے دل مین ہراس
کھلا اپنے یارون کو اور آپ کھا — زر و مال سے کر دے گھر کو صفا
صفا آیا تھا جیسے دنیا مین تو — اوسیطرح مالک کے جا روبرو
وگرنہ بہت سخت پچھتائیگا — زر و مال جب چھوڑ کر جائیگا

## چھبیسوان باب علم و ہنر کی فوائد کی تشریح مین

گذرتا ہین اوسپہ رنج و ملال — جو ہو صاحب علم و فضل و کمال
رسائی تری ہو اگر علم تک — زمین پر کرے بیٹھ سیر فلک
اوٹھا دے اگر دل سے اپنے نقاب — خدا آئے تجھکو نظر بے حجاب
ہے کامل جو رکھتا ہو کسب کمال — کہ دنیا مین بخشش ہے کسب کمال
بڑھا اپنا رتبہ بہ علم و ادب — کہ ہو نیک دنیا مین ترا حسب
رہو علم کیو اسطے جان فشان — کہ ہو جسم مین خلق کے مثل جان
بہ طفلی جوانی و پیری مدام — فقط علم سے اپنا رکھ انتظام
مبادا کہ دنیا مین نادان رہے — جہالت پہ اپنی پشیمان رہے
ترے سارے ہمچشم اور دوستدار — نہین منہ پہ آکر ترے برق وار

ترے ساتھ کے پائین عز ووقار
ہین سب متفق اسپہ اہل دلیل
جو ہے دولت بے بہا علم ہے
خدا علم کا جسکو اقبال دے
رہا علم سے جسکا خالی دماغ
جسے علم کا حق سے مایہ ملے
سمجھ علم کو مال وزر سے عزیز
اگر علم مین جانفشانی کرے
اگر علم مین تو عرق ریز ہو
نشان ہو زمانہ مین باغ وشان
تری ساری دنیا مین توقیر ہو
جدھر جائے دیکھین تجھے مثل ماہ
خدا کو تو پہچان ملے بندہ وار
یقین ہے ہون آنکھین تری دوربین
ادب پائے دل مین ترے امتزاج
ترے سارے ہمجنس خورد وکلان
ترا نام مشہور علامہ ہو
جدھر جا سکے تو آئین لینے کو لوگ
شہنشاہ ہو وین ترے قدردان
یہ ہے رتبہ اے نوجوان علم کا
سنوار یگا گر اسے تو آپ کو
فقط تو ہی رہجائے ناکردہ کار
کہ ہے مرد بے علم خوار و ذلیل
جسے کہتے ہین کیمیا علم ہے
وہ تصویر بیجان مین جان ڈالدے
نہ روشن ہوا اوسکے گھر کا چراغ
اوسے سر بلندی کا پایہ ملے
کہ بنجائے ناچیز سے ایک چیز
بلطف وخوشی کامرانی کرے
طبیعت مین تیری نمک تیز ہو
ترا نام ہو نامور در جہان
زمانہ ترا چاشنی گیر ہو
تری راہ پر ہووین سب رہ براہ
تری دل کو ہو معرفت سے قرار
زبان ہووے ذاکر بہ ذکر یقین
بخلق نکو ہووے اچھا مزاج
تجھے جان لین اوستاد زمان
ترے جسم پر فخر کا جامہ ہو
ہون سب مستعد جان دینے کو لوگ
رعیت ہو ساری تری مہربان
کہ سب تیرے ممنون ہون شاہ وگدا
زمانہ مین پائیگا نام نکو

ملے علم گر جسطرح کر اپنا گنج
اوٹھا جسقدر اوٹھ سکے بار رنج

اگر مال و زر بھی نہو تیرے پاس
تو خدمت سے لے اوسکو ای حق شناس

غرض جسطرح ہو سکے کر حصول
کہ ہو رحمت حق کا تجھپر نزول

اگر علم دے تجھکو پروردگار
بڑھا اوسکی توقیر ای باوقار

نہ پھر در بدر بنکے دریوزہ گر
وگرنہ تو کہلائیگا بے ہنر

نہ لے حق تعلیم قدرے قلیل
نکر اپنے رتبہ کو خوار و ذلیل

جو بے زر ہو اوس سے نرکھ تو دریغ
برس مہر سے اوسپہ مانند میغ

ترے فیض کا چشمہ جاری رہے
ترا پلہ میزان مین بھاری رہے

## ستائیسواں باب تامل کے فوائد کے ذکر مین

جو ہین با تامل وہ ہین اہل نام
ہر اک کام سے نکلتے ہین کام

گر آغاز مین سوچ لے انتہا
تو ہو نیک انجام اوس کام کا

وہ ہے اہل بنیش بنور یقین
جو ہووے بعین الیقین دوربین

تامل ہر اک کام مین فرض ہے
جو ہین دوربین اونپہ یہ قرض ہے

سمجھ سوچ لے کام مین ای عقیل
کہ آخر نہو اوسمین خوار و ذلیل

سہولت سے کر کام کا انتظام
کہ تعجیل ہوتا ہے شیطان کا کام

پشیمان ہون جو اہل تعجیل ہین
ہمیشہ گرفتار تذلیل ہین

دل اہل غم ہے تامل سے شاد
ہے سرسبز و شاداب نخل مراد

تامل سے سوچ اپنے انجام کو
کہ پہونچا سے انجام پر کام کو

زبان جسکی مثل تبر تیز ہے
وہ خونریز ہے فتنہ انگیز ہے

جو بے سوچے کہدے زبان سے سخن
سراپا ہے نامعتبر جان من

نہین سنتے اہل زبان اوسکی بات
چلی جاتی ہے رائگان اوسکی بات

اگر بات مین ہووے پاے ثبات — ثبات اوسکی تقریر شکر ہے بات
زمانے مین جو با تامل ہو مرد — سمجھتا ہے ہر بات کا گرم و سرد
خطا کام مین اپنے کہاتا نہین — تامل کرے جو کہ مرد یقین
تامل سے ہے بے خطر آدمی — تامل سے ہے نامور آدمی
تامل سے دے حکم اے شہریار — کہ ہووے نہ انجام کو شرمسار
ترے دل کا مقصود دلخواہ ہو — تامل اگر رہبر راہ ہو
جو ہین اہل دل اہل دین اہل فن — نہین بے تامل وہ کرتے سخن
جو مشکل کوئی تجھکو آجائے پیش — تامل سے کر چارہ جوئی ہمیش
تامل ہے چارہ گر درد جان — تامل ہے عقدہ کشائے جہان
تامل سے ہوتا ہے سب کام تیر — تامل سے ہوتا ہے روشن ضمیر
کسی کا کسی سے سنے جب کہ حال — تامل سے کر غور اوسمین کمال
پہونچ عقل سے اوسکی تصدیق کو — تامل سے سرپنچ اوسکی تحقیق کو
سعادت اوسے سرور ا یار ہے — تامل ہے جسکو سروکار ہے

## اٹھائیسواں باب حق صحبت کے بیان مین

یہ ہے حق صحبت سُن اے نیکخو — کوئی دوست ناراض تجھسے نہو
جو آئے ترنے پاس جائے خوشی — جو پہونچے ترے پاس پائے خوشی
جو ہم صحبتی مین ترا یار ہو — بہرحال تو اوسکا غمخوار ہو
رہے حق صحبت کا دل مین خیال — بھولائے تو مت اوسکو اے باکمال
سمجھ لے عزیز اپنے اصحاب کو — کرے پیار تو دل سے احباب کو
ہمیشہ مددگار رہو وقت پر — مجبون کا تو یار ہو وقت پر
نہووے کبھی اوس سے چین بجبین — کرے اونکی خاطر بہ صدق و یقین

یہ الطاف و اعطاف ہو مہربان — محبوں پہ تو صاف ہو مہربان
کرے جب کرے اوس سے شیرین کلام — پھنسائے بچھا اونکو الفت کا دام
محبت کے پابند ہوون تیرے یار — دلی دوست ہووین ترے دوستدار
تری بات پر جان فدا سب کرین — ترے حق مین حق سے دعا سب کرین
جو ہوون لائق صحبت اور اتحاد — ملے اونسے تو ہمدم شاد شاد
کبھی اونکے گھر ملنے کو جائے تو — کبھی اپنے گھر مین بلا لائے تو
ترے گھر مین محفل رہے اونکی گرم — بخوبی بہ لطف و تسلی و شرم
رہے بزم مین تذکرا علم کا — کھلے سر بسر مدعا علم کا
زبان پر ہو ہر ایک کے ذکر حق — ہو دل سب کی مرکوز ہو فکر حق
فسانے جو ہوں اور قصے دروغ — نہ رہے اونسے محفل کو اپنی فروغ
کسی کی شکایت نہو بر زبان — نہو کوئی جھوٹی حکایت بیان
نہ غیبت کا اوسوقت مذکور ہو — کسیکا تمسخر نہ منظور ہو
ہنسی مسخری سے نہ کچھ کام ہو — خدا اکا فقط بر زبان نام ہو
نہ مطرب ہو کوئی وہان نغمہ زن — نہ رقاص زینت دہ انجمن
ہو ورد زبان سب کے نام خدا — کلام اونکا ہو بس کلام خدا
تری بزم مین ایسی صحبت رہے — کہ گھر ہی مین سب کی محبت رہے
تو ہو میر مجلس وہان مثل شمع — ترے گھر مین جب دوست ہو جائین جمع
برابر وہان سب کی توقیر ہو — بھلی بات ہو اچھی تقریر ہو

## اونتیسوان باب اون لوگونکے بیان مین جو صحبت کے لائق ہین

جو صحبت کے لائق ہین دنیا مین سر — وہ سارے زمانے مین ہین چیدہ سر
اونھین سے رہے تیری صحبت مدام — جو صحبت کے لائق ہون اونکے نام

## اوّل صاحب علم وہنر

رہے اولا تیری صحبت مدام
ہنر سیکھے اوسنے ادب پائے تو
جو ہون باہنر تیرے اصحاب ہون
محبت باہل لیاقت رہے
مزا اونکی صحبت کا پائے ہمیش

باصحاب علم وہنر صبح وشام
شریفون مین ذی علم کہلائے تو
جو اہل فضیلت ہون احباب ہون
فقیہون ہر وقت صحبت رہے
محبت کی لذت اوٹھائے ہمیش

## دوم اہل عرفان

دوم جو کہ ہون عابدان خدا
رہین تیرے ہم بزم اور دوستدار
تجھے اونسے حاصل ہو علم الیقین
بنین تیرے اصحاب اصحاب حق
ترے دل کو دین اہل دل وہ جلا

شناسائے حق عارفان خدا
ملے جنکے ملنے سے دیدار یار
رہے تو بعین الیقین دوربین
ترے ہو وین احباب احباب حق
نظر جس سے آجائے نور خدا

## تیسرے وعظ خوان

سوم وعظ گو وعظ خوان اہل دین
کہ اونسے ملے تجھکو راہ خدا
برائی تو دے چھوڑ اچھا بنے
رہ حق پہ ہون وہ ترے رہنما
ہمیشہ رہے اونکی صحبت مین تو

ترے دام الفت مین ہوجائین بند
خدائی مین کہلائے اہل صفا
نکل تو غلامی سے مولا بنے
ہدایت مین ہون ہادی و پیشوا
نے نیک حاصل کرے نیک خو

## چوتھے اوستاد

چہارم جو ہووے ترا اوستاد
رہے اوسکی صحبت مین تو صبح و شام

رہے اوس سے تیرا دلی اتحاد
کرے روشن اپنا لیاقت مین نام

کھلین اوس سے اسرار دنیا و دین — تو ہو واقف رازِ حق الیقین
ملے تجھکو علم اور فضیلت کا فخر — خدا تجھکو دے فخر و عزت کا فخر
رہے کچھ نہ دنیا مین تجھکو کمی — بھلون مین بنے تو بھلا آدمی
زمانے مین کہلائے خیر العباد — بنے سب مین مخدوم اور اوستاد

## پانچوین طبیب

رہے پانچوین دل مین شوق تمام — طبیبوں کی صحبت سے ای نیکنام
بعالج ہو جو مرد دانا طبیب — محبت سے ہو تیرے دل کا حبیب
غنیمت سمجھ اوسکی صحبت کو تو — جگہ دل مین دے اوسکی الفت کو تو
کہ وہ صاحب عقل و تدبیر ہی — علالت مین تیرا خبر گیر ہی
کبھی جب تو بیمار ہو جائیگا — تو وہ بن بلائے چلا آئیگا
دکھائے وہ مشکلکشائی تجھے — بلا سے وہ دیگا رہائی تجھے
ترا حافظِ تن رہیگا وہ مرد — سمجھ لیگا جتنا ہی گرم اور سرد

## چھٹے شاعر

چھٹے شاعر خوش زبان خوش کلام — تری ہو وے صحبت مین ہر صبح و شام
خوشی کا وہ باعث رہی دمبدم — بفرحت ترا دور کر دیوے غم
بہ تقریر خوش شاعر بذلہ سنج — اوٹھا دیوے دل سے بار رنج
ترے نام نامی کو روشن کرے — ترے خار کو رشکِ گلشن کرے
رباعی کبھی اور کبھی ہو غزل — تری بزم مین مثلِ کیس برمحل
ترا نام زندہ رہے حشر تک — محبت جو شاعر سے ہو نیک جلد
تصانیف مین اوسکی اے نیکنام — ترا نام قائم رہے تا قیام

## ساتوین راست گو

جو ہو راست گو سا تو ین کوئی یار
ترے عیب کہدیگا وہ رو برو
جو پیچ ہوگا کہدیگا وہ برملا
بہت فیض وہ تجھکو پہونچائیگا
وہی جھوٹ سے تجھکو رکھیگا باز

ترا اوس سے نکلیگا ہر وقت کار
رہیگا بدل جس سے آگاہ تو
رکھیگا عیبوں کو تیرے چھپا
سوئے راستی راہ دکھلائیگا
جو ہوگا تری بزم مین راستباز

## آٹھوین غنی و مالدار

جو ہو آٹھوین آدمی مالدار
کہ وہ آئیگا تنگدستی مین کام
زمانے مین بر وقت رنج و ملال
غنی ہوگا جب تیرا وہ دوستدار
اگر دیکھ لیگا تجھے تنگدست

ترا آشنا ہووے اے باوقار
مدد دیگا سختی مین ہر صبح و شام
فدا تجھپہ کر دیگا وہ اپنا مال
بنیگا ترا وقت حاجت کے یار
ترا سار اکر دیگا وہ بند و بست

## نوین حاکم وقت

نوین حاکم وقت دمساز ہو
کہ ہو جائے حاصل تجھے ایمنی
جو ہوں تیرے بدخواہ تجھسے جو بین
زمانے مین ہو حکم ترا روان
ترے حاکم وقت گھر آئیگا

ترے راز کا محرم راز ہو
تہ دشمن کوئی کر سکے دشمنی
عدو جتنے ہون سارے غم مین مرین
ترے زیر فرمان ہوں اہل جہان
تو اندیشہ دشمن کا اوٹھ جائیگا

## دسوین یار وفادار

ہو دسوین وفادار جو تیرا یار
کہ ہو دیگا غمخوار وہ وقت غم
رہیگا ترے پاس شاد سحر

وہ لائق ہے صحبت کے اے دوستدار
کریگا مصیبت مین وہ تیرے دم
نجائیگا وہ چھوڑکر تیرا گھر

ہمیشہ وفادار کی دوستی
غنیمت ہے گر ہو وفادار دوست
ترے عیب سارے چھپائیگا وہ

تجھے وقت سختی کی کام آئیگی
ترا چارہ جانی ہوا ہے یار دوست
زمانے مین اچھا بنائیگا وہ

## گیارھوین عورت صالحہ

زن صالحہ گیارھوین پارسا
غنیمت سمجھ رکھ اوسکو دوست
ترا اوس سے آباد ہو ویگا گھر
جب آئیگا تو گھر مین اندوہگین
وہ دیکھیگی جسدم تجھے خشمناک
ترے مال کی ہوگی وہ پاسدار
پڑیگی اگر تیرے چہرے پہ گرد

اگر ہووے صحبت مین اسی باحیا
بنالے تو اپنا اوسے مغز دوست
تعیش وخوشی ہوگا شام وسحر
اگر رہ غم کی وہ کھولیگی رہین
تو کر دیگی اپنے کو غم مین ہلاک
ترے غم کی ہو ویگی وہ غمگسار
تو اوٹھیگا دل مین اوسے صاف درد

## تیسوان باب اون اوگونکی بابتین جو صحبت کے لائق نہین ہین

جو دنیا مین صحبت کے لائق نہین
اگر اوکی صحبت مین جائیگا تو
ترا ہوگا بدنام دنیا مین نام
جو اہل شرارت ہین بدکار ہین
بیان اونکا سن مجھ سے ای اہل حق

محبت نہ رکھ اونسے اسے مرد دین
سراپا ندامت اوٹھائیگا تو
تری زندگی ہوگی تجھپر حرام
محبت کے کب وہ سزاوار ہین
مین دیتا ہون اب تجھکو اوسکا سبق

## گنہگار فاسق

ہے اول جو ہو مرد اہل گناہ
تر کہ اوسکی صحبت مین ای نیکخو
سراپا بدل دیگا وہ تیرا ڈھنگ

سیہ دل سیہ کار نامہ سیاہ
سمجھ اوسکو دنیا مین اپنا عدو
کہ پاتا ہے گلشن مین گل گل سے رنگ

بھلا بد سے کیا جائیگا جز بدی — ملیگا نہ خود بین سے غیر از خودی
سمجھ جو خدا کا گنہگار ہے — بھلا کسطرح وہ ترا یار ہے

## بے ادب بد خلق

جو ہو بے ادب اور بد خلق ہو — نہ بن آشنا اوسکا اے نیک خو
کہ تجھکو بھی کر دیگا وہ بے ادب — اوٹھائیگا تو جس سے بار تعب
نہو بے ادب سے کبھی ہمجلیس — نہ رکھ اپنی صحبت مین اونکو انیس
اگر خلق مین ہو وہی بد خلق شاہ — نہ دے اپنی مجلس مین تو اوسکو راہ
کہ خلقت مین بد خلق مردود ہی — کسی کو کہان اوس سے بہبود ہی

## بیوفا بد عہد

جو ہو بیوفا اوس سے اے باوفا — نہ رکھ دل مین مطلب کسی بات کا
اوسے اپنی صحبت سے تو دور کر — نہ اوسکی محبت کو منظور کر
اگر ہمسر مصر بنجائے وہ — وگر بن کے مہ چہرہ دکھلائے وہ
نہ دیکھ اوسکی صورت کو آنکھیں اوٹھا — نہ دل حسن ظاہر پہ اوسکے لگا
نہیں مثل یوسف بھی گر وہ حسین — خریدار تو اوسکا ہونا نہیں
کہ بد عہد انجام مین خوار ہے — محبت مین وہ سر و بازار ہے

## بیدیانت خائن

جو ہو بے دیانت نہیں اہل فن — سمجھ مت امانت مین اوسکو امین
نہ دے اپنی صحبت مین اوسکو اماں — ہمیشہ رہے اوس سے تو بدگمان
نہیں قول و فعل اوسکا با اعتبار — اوسے اپنی مجلس مین رکھ برکنار
نہ دے اوسکی تحویل مین اپنا مال — کہ کر دیگا وہ مال کو پائمال
وہ اہل خیانت ہے بے اعتقاد — نہین اوس سے واجب کبھی اتحاد

| | |
|---|---|
| امانت نہین جسمین ایمان نہین | وہ آدم کیصورت ہے انسان نہین |

## منافق

| | |
|---|---|
| منافق جو ہو مرد ظاہر پرست | وہ ہے حق سے محروم روز الست |
| سیاہی سے ہے اوسکا سینہ سیاہ | ہے مردود عالم بحال تباہ |
| بدل سب کا دشمن بظاہر ہے دوست | ہے بے مغز بے مغز کا مغز و پوست |
| کبھی اوسکی تو دوستی پر نہ بھول | وگرنہ تو آخر کو ہوگا ملول |
| ہے قرآن مین لکھا بصدق و یقین | کہ ہے اوسکا گھر اسفل السافلین |

## دروغ گو

| | |
|---|---|
| جو کاذب ہو کذاب بے اعتبار | وہ بیدین ہے بے عزت و بے وقار |
| کبھی سچ بھی کہدے گر اہل دروغ | نہین قول کو اوسکی ہرگز فروغ |
| زمانے مین کاذب ہوا جسکا نام | نہین ہے اوسکی عزت و احترام |
| جسے جھوٹ کہنے کی عادت ہوئی | تلف اوسکی ساری عبادت ہوئی |
| زمانے مین ذلت ہے اوسکو نصیب | نہین قرب مین راستون کے قریب |
| نہ جا بزم مین اوسکی اے باوقار | نہ کاذب کی کر دوستی اختیار |

## ظالم ستمگار

| | |
|---|---|
| جو ہووے ستمگار اہل ستم | قلم دوستی اوسکی کر یک قلم |
| کہ دل سے وہ دشمن جان خلق | بجان جس سے ہے جان حزین خلق |
| زمانے کا ہے ناک مین جسکے دم | نہین اوس سے خوشدل کوئی اہل غم |
| بنائیگا گر تو اوسے اپنا یار | سمجھ لیگا بدخواہ کو دوستدار |
| تو بجائیگا دشمن خاص و عام | کریگا زمانے مین بدنام نام |

## زناکار

جو ہووے زناکار و شہوت پرست
محبت کا مت اوس سے رکھ بندوبست

ہمیشہ سمجھ اوسکو اپنا عدو
ملا اسکی تو خاک مین آبرو

نہ بن آشنا اوسکا بہر خدا
کہ نازل نہو تجھپہ قہر خدا

زناکار بد خلق و بد انصرام
نہین لائق صحبت اے نیکنام

رہے تجھ سے گر دور بہتر ہے وہ
کہ کل نوع انسان سے بدتر ہے وہ

## چور و رہزن

کوئی چور ہو یا کوئی راہزن
زمانہ مین تو دوست اوسکا نہ بن

خبردار تو اوس سے صحبت نہ رکھ
وہ دشمن ہے اوس سے محبت نہ رکھ

چورا اگر وہ کہاتا ہے لوگونکا مال
تو وہ سانپ اپنی بغل مین نہ پال

وہ ہے راہزن مرد بیراہ ہر
بدی سے زمانہ کا بدخواہ ہر

کریگا کہان تجھ سے وہ دوستی
کہ ہے اوسکی عادت سراپا بدی

اوٹھا لیگا جب پائیگا تیرا مال
اوڑا مفت لیجائیگا تیرا مال

ترا مال و زر سب چورا لیگا چور
سمجھ لقمہ فی الفور کھا لیگا چور

یہ بد اوسکی عادت نہین جائیگی
اوسے تا لب گور پہنچائیگی

## دیوث بے غیرت

جو دیوث بے غیرت اور خوار ہی
بہت بد ہے اور سخت بدکار ہی

خدائی مین ہے خوار وہ بدشعار
خدا کا گنہگار بے اقتدار

نہ رکھ اوسکو صحبت مین اے نیکخو
نہ بے تو بھی دیوث ایسا نہ ہو

اوسے اپنے جب گھر کی غیرت نہین
زمانہ مین مطلوب عزت نہین

ترا حق صحبت وہ کیونکر بھلا
کریگا وہ بصدق و محبت ادا

پیمبر ہین فرما گئے بالیقین
کہ دیوث جنت کے لائق نہین

## بدگو بد کلام

جو بدگو ہو اور بد زبان بدکلام
کہ بدگو کی بد ساری تقریر ہے
نہ خر خش لاتا ہے وہ بد زبان
بگڑ جائیگا اوسکی صحبت مین تو
وہ بدگو ہے اور بد سخن بد زبان

نہ بول اوس سے اور رکھ نہ صحبت کا نام
کہان بات کو اوسکی توقیر ہے
نہین غیر دشنام اوسکا بیان
نبیگا اوسی کی طرح یا وہ گو
کہ شیطان بھی مانگے ہے اوس امان

## غیبت گو

جو ہو اہل غیبت کوئی دل سیاہ
تجھے اور کے جب سنائیگا عیب
کسی کے نہ سن عیب اے عیب ناک
نہ سن رو برا نے غیرون کی غیب
ہمیشہ تو رکھ بند غیبت سے گوش

اوٹھا اوسکو صحبت سے تو خواہ مخواہ
کھلا پھر ترے کب چھپائیگا عیب
کہ رکھو خدا عیب سے تجھکو پاک
کہ ڈھک دیو ترے عیب دانائے غیب
کہ کھلجائین دل کے ترے گوش ہوش

## پر غضب و متکبر

جو ہو پر غضب مرد اہل غرور
بد نیا و دین ایسا مرد لعین
مروت سے خالی ہے اوسکا دماغ
تکبر کرے جو وہ بندہ نہین

کبھی مت بلا اوسکو اپنے حضور
وہ ابلیس بددین ہے ایسا نہین
کیا حق نے گل اوسکے گھر کا چراغ
نہ حاصل ہے دنیا اوسے اور نہ دین

## شراب خوار

جو رہتا ہے سرمست جام شراب
کہ دنیا مین ہے مرد میخوار خوار
وہ ہے بیخبر مست و مدہوش ہے

شرابخوارن کو ہے صحبت اوسکی عذاب
نہین اوسکو مردون مین عزو وقار
سدا شوا اسپ مین مشغول خر گوش ہے

جب آتا ہے سر مین ادمی کا جوش — سو ہوتے ہین رخصت وہین عقل و ہوش
کہان ادمیت کی رہتی ہے بو — ہوا جو کہ بدمست اور یاوہ گو

## بیحیا بے شرم

نہو جسکی انکھو نمین نور حیا — وہ ہے تیرہ دل اہل رنج و بلا
یہ فرماتے ہین خاتم المرسلین — کہ بے شرم جنت کے لایق نہین
وہ بے شرم ہے شرمسار جہان — وہ ہے منفعل بے وقار جہان
بزرگون کا اوسکو نہین ہوتا پاس — وہ ہے بے ادب مرد ناحق شناس
عزیزون کی صحبت کے لائق نہین — کوئی اوسکا ملنے کا شایق نہین

## فریبی دغابازی

جو اہل فریب اور دغاباز ہو — خبردار مت اوسکا دمساز ہو
وہ مکار ہے راندہ دو جہان — دغاباز واماندہ دو جہان
فریب اوسکا مت کھائیو اے عزیز — نہ آ مکر مین اوسکے اے ہوشمند
اگر دانو نمین اوسکے آجائیگا — کبھی تو رہائی نہین پائیگا
نہ چل راہ پر اوسکی اے مرد راہ — کہ عزت نہ برباد ہو خواہ مخواہ

## فتنہ انگیز

جو ہو فتنہ انگیز و اہل فساد — سخن چین ہو اندرانداور نامراد
پکڑ ہاتھ اوسکا اوٹھا بزم سے — نکال اوسکو فوراً صفا بزم سے
سراپا سمجھ اوسکو بے آبرو — کہ بدخو ہے وہ ہے جانی عدو
نکر بات پر اوسکے تو اعتبار — کہ نا معتبر ہے وہ ناکردہ کار
وہ ہوگا اگر تیری خدمت مین مشغول — کرےگا بنا فتنہ برپا ہمیش

## خائن دغاباز

جو خاین ہو اور خاین تیرہ دل
کہ غبن اور خیانت سے ہے اوسکو کام
چو اگر وہ کھاتا ہے مالک کا مال
ترا بھی اگر مال آیگا ہاتھ
رہو مرد خاین سے سرور بری

دم زیست تک اوس سے نہ مل
وہ کھاتا ہے درپردہ مال حرام
اسی کام میں ہے وہ ہر ماہ و سال
اوڑا لیگا وہ اک اشارے میں تمام
کہ بخشیگا تجکو خدا سروری

## ناشاکر و حق فراموش

جو ناشاکر اور حق فراموش ہو
نمک جو کہ کرتا ہے کھا کر حرام
وہ ہے حق فراموش مرد لئیم
نہیں جب وہ محسن کا حق جانتا
نہ رکھ اوس سے امید اے باصفا
نہ سمجھا ہے جو حق کی نعمت کا حق

سمجھ ننگ مت ایسے بدکار کو
نہیں لایق صحبت اے نیکنام
ہے اوسکی محبت عذاب الیم
نہ ہے اوسکی وہ قدر پہچانتا
کہ حق محبت کریگا ادا
وہ کیا جانیگا تیری صحبت کا حق

## عالم بے عمل

جو عالم میں ہو عالم بے عمل
کہ وہ کار سے اپنے بیکار ہے
کہ ہے باہمہ علم وہ بے خبر
نہیں ہے خدا کا وہ فرمان گذار
ملا کچھ نہیں علم کا اوسکو پھل

کبھی اوسکی تو راستے کو نہ چل
عمل سے خدا اوس سے بیزار ہے
بنا جان پہچان کر کور و کر
وہ کاہل ہے اور سست رفتار کار
نہیں اوسکو کچھ حکم حق پر عمل

## بخیل و ممسک

نہ رکھ اپنی صحبت بمرد بخیل
وہ ممسک ہے بے فیض کنجوس ہے

کہ ہے بخل سے اپنے خوار و ذلیل
سیہ رو سیہ دل ہے منحوس ہے

نہ کھاتا ہے خود اور نہ دیتا ہی مال — ہمیشہ ہے پابند رنج و ملال
خزانہ پہ ہے اپنے وہ مثل مار — حفاظت کئے ہی اپنے زار و نزار
شب و روز اوسکو یہ رہتا ہی غم — کہ ہو کچھ نہ اوسکے خزانہ سے کم
وہ جاتا ہے آخر کو چھوڑ اپنا مال — بہت سخت بیتاب اور تنگ حال
نصیب اوسکے وہ مال ہوتا نہیں — مرے جب کوئی اوسپہ روتا نہین
زمانے سے جاتا ہی حسرت کے ساتھ — اوٹھا مال سے ہاتھ وہ خالی ہاتھ

## حاسد

جو انسان ہی دنیا مین صاحب حسد — سمجھ اوسکو سارے زمانے سے بد
وہ جلتا ہے لوگون کی نعمت کو دیکھ — وہ روتا ہے اورون کی دولت کو دیکھ
خدا سے یہی چاہتا ہے مدام — یہی التجا اوسکی ہی صبح و شام
کہ منعم کی نعمت پہ آئے زوال — نظر کوئی آئے نہ با جاہ و مال
وہ حاصل اوسے مال ہو یا نہو — مگر دیکھے نادار محسود کو
نہ مرجائے جبتک کہ اہل حسد — یہ بیماری اوس سے نہین ہوتی رد
حسد سے وہ ہوتا نہین صاف و پاک — نہ جسم اوسکا جب تک ہو پیوند خاک

## سفلہ کمینہ

جو ہو سفلہ بے حوصلہ مرد دون — عقیلون کو ہے اوسکی صحبت زبون
نہین رکھتی صحبت کو اوسکی پسند — جو ہین صاحب ہوش اور عقلمند
وہ کمظرف ہے بندۂ بد مآل — نہین اہل عزت کا اوسکو خیال
اگر بزم مین اوسکی تو جائیگا — بھلا اوسکی صحبت سے کیا پائیگا

## کینہ توز

جو ہو آدمی کینہ ور کینہ توز — سمجھ تیرہ دل اوسکو اے دلفروز

کبھی آشنائی کے لایق نہین ہی
غضب سے نہین اوسکا سینہ صفا
نہین قہر سے صاف و پاک اوسکا دل
وہ محروم ہے نور اسلام سے

جو رکھی غضب دل مین ہی مرد دین
وہ سب دوستون سے ہی نا آشنا
کہ بے آب ہے سر بسر آب و گل
وہ گمنام ہے دین کی نام سے

## اہل حرص و ہوا

جو ہو صاحب حرص اہل ہوا
بھلائی کی اوس سے نہ امید کر
کہین اوسکی توقیر ہوتی نہین
بہت خوار پھرتا ہے وہ بوالہوس
جہان بیٹھتا ہے اوٹھاتی ہین لوگ

طمع سے گرفتار رنج و بلا
کہ پھرتا طمع سے ہے وہ دربدر
بڑائی کی تدبیر ہوتی نہین
طمع مین گرفتار مثل مگس
اوسے دیکھکر بھاگ جاتی ہین لوگ

## خونریز بے رحم

جو خونریز بے رحم سفاک ہو
ندامت اوسے اپنا دلدار تو
کہ بے رحم ہے ظالم سنگدل
وہ پیتا ہے لوگونکا ہر دم لہو
وہ خونریز ہے اور دل آزار ہی

دل آزار ہو سخت بیباک ہو
بالفت نہ مل اوس ہتیز ہر بار تو
نہین اوسکی صحبت کا اچھا مآل
بچیگا کہان اوسکی پنجے سے تو
مآل اوسکا آخر ہے سردار ہی

## غمّاز

اگر کوئی غماز ہو پردہ در
چھپا اپنے سینے کے سب اوس سے راز
وہ سنتا ہے اور دیکھتا جس کا حال
وہ فوراً عیان سب کی کرتا ہے عیب

اوسے راز اپنے کا محرم نکر
نکر اوس سے باب محبت کو باز
چھپاتا کسی سے نہین ایک بال
جو بے عیب ہون اونپہ دھرتا ہے عیب

نہ ملنا خبردار غماز سے | نہ صحبت ہوا ایسے دغاباز سے

## اہل غرض

جو اہل غرض ہو وہ مطلب کا یار | بنا اوسکو مت یار اے دوستدار
تصور نہ کر اوسکو تو خیر خواہ | نکہ ہو دوست مطلب کا وہ روسیاہ
نہ رکھ خیر کی اوس سے ہرگز امید | کہ ہے وہ سیہ نامہ دیو سپید
رہیگا کوئی دن ہے وہ دوستدار | بر آئیگا اوسکا نہ جب تک کہ کار
وہ جب لیگا مطلب چلا جائیگا | نہ بار دگر وہ نظر آئیگا

## جاہل بے علم

اگر ہووے جاہل کوئی بے خبر | خبردار اوس سے محبت نہ کر
کہ بے علم جاہل ہے مرد ذلیل | محبت کے لایق نہین وہ ذلیل
خدا کو نہین جب وہ پہچانتا | خدائی کی حالت نہین جانتا
ملیگا تجھے اوس سے کیا ای عزیز | نہو اوسکی الفت مین خوار و ذلیل
وہ احمق ہے نادان ہے اور بے تمیز | نرکھ ای عزیز اوسکو ہرگز عزیز

## تشریح اون اقوام کی جن سے پرہیز واجب ہے

نہ ہون دوست اے دوست کم ہمم | رکھ ادار مت اوس سے ہو یا نکا
جو بھنگی ہین کناس مردار خوار | وہ بدذات ہین اور راندہ روزگار
نہین رکھتی یہ قوم شرم و حیا | لحاظ اونکو کب ہے کسی بات کا
نہ دے قرب مین اپنے انکو مکان | کہ بیزار ہے اوس سے سارا جہان
کبھی اونسے مت آ محبت سے پیش | نکر سینۂ دل کو ناحق مین ریش
دوم جو کہ اہل غرض ہے سنار | کبھی مت بنا اونکو ای یار یار
وہ بیگانہ لیتے ہین جب مال و زر | چھپا لیتے ہین کر کے سو سو ہنر

وہ لوگون سے لیتے ہین اچھا مال
سناروں مین ہرگز محبت نہین
ترے پاس آئے سنار اگر
کہ وہ ساری خلقت کا کھاتا ہی مال
ترے مال کا بھی نہین اوسکو غم
جو اہل زنا خوم ہے تیسری
اگر جائیگا اون مین لٹ جائیگا
وہ کسبی ہین اونکا ہے پیشہ یہی
دکھا کر وہ لوگون کو اپنا سنگار
گیا جو وہان وہ جہان سے گیا
گیا آبرو سے وہ بے آبرو
ہمیشہ وہ بےعرو سے پیتا ہی خون
زمانے مین اوسکی حمیت گئی
ہوا اوسکا نقصان زر سر بسر
بدن مین لہو بھی نہ باقی رہا
وہ نامعتبر ہوگیا شہر مین
لٹا کر وہ نادار ہوتا ہے جب
نہ وہ کسبی ملتی ہین پھر اوسکی یار
بگڑ جاتی ہے اوسکی عادت تمام
نہ رہتی ہے قوت نہ رہتا ہے زر
سبھی اوس سے بیزار رہتی ہین یار

اگر اوسمین دیتے ہین ناکارہ قوال
دیانت نہین اور مروت نہین
چھپا اوس سے لے جتنا ہو سیم وزر
ملے خسبطرح سے چراتا ہے مال
وہ لے لیگا جو پائیگا بیش وکم
خبردار تو اوس سے رہنا ری
جو دیگا واپس نہین پائیگا
کہ مائل وہ کرلیتے ہین سب کا جی
اسیر اپنا کرتی ہین وہ بدشعار
زمین سے گیا آسمان سے گیا
پھرا وہ گدا بن کے ہر چار سو
وہ جیتا ہے مردگی بجان زبون
ہے عزت گئی اور غیرت گئی
لٹا جتنا تھا گنج و نقل و گہر
گیا دل سے اور جان تک آ گیا
سراپا خرابی ہوئی وہ ہے سر من
اوترتا ہے اوس پر خدا کا غضب
نہ زر پاس ہوتا ہے انجام کار
نکلجاتی ہے تن سے ہمت تمام
جوانی کا رہتا نہین زور شور
کوئی اپنا رکھتا نہین اوس سے کار

یہ حالت ہی جب اونکی سن ایعزیز
وہ لے لینگے سب تیرے کپڑے اتار
کرینگے تجھے لوٹ کر وہ فقیر
اوٹھا ہاتھ اور اپنے پایہ کو دیکھ
یہ ہے قوم شاگرد شیطان کی
کبھی اونپہ اے یار مایل نہ ہو
کہ بیماری غم سے تو پاک ہو
چہارم جو مطرب ہین اہل غنا
فقط کسبیون کے یہ دلال ہین
نرکھ اونکی صحبت مین ای مرد دین
جو ہے پانچوین قوم قصاب کی
نرکھ دوستی اونسے اے مہربان
چھٹے جو کہ ہے قوم اے نیک خو
لڑائی ہے سب اونکی تقریر سے
لڑائی کی ہے اونکی ہر ایک بات
محبت سے اونکا نہین نرم دل
مزاج اونکا الفت پہ مایل نہین
وفا اونکا ہرگز نہین بہر نام
محبت کے کچے ہین یہ خام کار
وہ مغلوب غصے کے ہین بے تمیز
خبردار اونسے نہ مل ایجوان

نہ مل اونسے گر تو ہے اہل تمیز
کرینگے تجھے خوار اور زیر بار
اگر دام مین اونکے ہوگا اسیر
پری ہون تو اونکے نہ سایہ کو دیکھ
عزیزون کے دشمن ہین یہ جانتے
کسی بات کا اونسے سایل نہو
نہو آتشک اور نہ سوزاک ہو
بھرے ہین شرارت سے سرتا بپا
پھنسانے کو لوگون کے یہ جال مین
وگرنہ تو پچھتائیگا بالیقین
بہت سخت ہے مثل سنگ اونکا جی
کہ پائے تو حملہ سے اونکے امان
وہ ہے قوم افغان بہت جنگجو
لڑائی کی ہر وقت تدبیر ہے
نہین صلح مین اونکو پاتے نجات
منافقت سے رکھتے ہین وہ گرم دل
محبت کا کوئی بھی قایل نہین
یہ خود کام ہے قوم ناشاد کام
دغا سے وہ رکھتے ہین دنیا مین عار
سمجھتے نہین قتل انسان کو چیز
بہر حال مانگ اپنی حق سے امان

نصیحت کر اے یار سرور کی گوش ۔ کہ کھل جائین دل سے ترے گوش ہوش

## اکتیسوان باب سوال کے بیان مین

کسی سے نکر وقت حاجت سوال ۔ خدا ہی سے کہ اپنے مطلب کا حال

مرد حق ہے لے وقت رنج و بلا ۔ طلب کر خدا سے دلی مدعا

ہو رکھتا ہو دل مین کوئی آرزو ۔ نہ ہو خوار اوسکے لیے کو بکو

خدا ہی سے کر عرض اے نیکنام ۔ کہ ملجائین تجھکو مطالب تمام

نہ کر اپنی بندون سے حاجت روا ۔ سوال اپنا ہرگز نہ لا بر زبان

وہ کیا دیگا جو خود ہی محتاج ہے ۔ وہ رکھیگا تیری خبر تا بہ کے

خدا تیرا خالق ہے رزاق ہے ۔ وہ رزاق خبر گیر آفاق ہے

تو اوس سے بھلا کیون نہین مانگتا ۔ جو پہونچاتا ہے رزق ہر ایک کا

ترا حصہ وہ تجکو پہونچائیگا ۔ ترا حق کسی کو نہ دلوائیگا

تجھے حصہ اورون کا ملتا نہین ۔ تو جائیگا حصہ ترا کیون کہین

سُنے بے کہے جو کہ تیرا سوال ۔ وہ ہے ذات بخشندہ لایزال

زبان پر تو لایا نہ لا کوئی بات ۔ وہ سُن جائیگا سامع پاک ذات

اگر خلق کے در پہ جائیگا تو ۔ سنیگی نہ وہ تیری فریاد کو

بجز حق کے جتنے ہین تیرے یار ۔ نکرنا سوال اونسے اے مرد کار

کہ دشمن ترے سب وہ ہو جائینگے ۔ بجز رنج دینگے نہ دلوائینگے

خجل ہوگا آخر کو اور شرمسار ۔ کسی یار سے جب نہ نکلیگا کار

وہان سے خجل ہوکے جب آئیگا ۔ اگر ہوگی غیرت تو مر جائیگا

نہ کر بندے بندون سے ہرگز سوال ۔ خدا اسکے نہ دے انہیں سر پہ بال

سوال آدمی کو کرے بے قدر ۔ پھراتا ہے مانند سگ در بدر

سوال اہل دل کی ہے بیحرمتی
نکر خاک اپنی عزت خراب
جو سائل ترا جیتے جی مر گیا
کسی سے کریگا اگر تو سوال
وہ کر لیگا یا بات تیری قبول
نہیں دونوں ہیں حالت میں کچھ خلل
اگر رد کیا اوسنے تیرا سوال
لیا مان گر اوسنے تیرا کہا

سوال اہل جان کی ہے بیغیرتی
کہ اس سے نہیں رہتی موتی کی آب
گیا گھر سے جو غیر کے گھر گیا
دو حالت سے خالی نہیں اوسکا حال
دیا ہوگا کہنے سے تیرے ملول
کریگی نہیں اس سے خوبی نمود
تو آئیگا دونوں کے دیر ملال
تو تا زیست اوسکا تو ممنون رہا

## چھبیسواں باب اون حقوق کے ذکر میں جو بادشاہ کی فوج و ملازمین کے ذمہ ہیں

جو ہے شہ کا حق لشکر و فوج پر
پڑے وقت جب کام کا کام دیں
شہنشاہ کے جتنے ہوویں عدو
رہیں سرخرو وہ بمیدان جنگ
دکھائیں شہنشہ کو جانبازیاں
عدو آئیں جب روبرو ہوں درشت
جھکالیں وہ دشمن کو شمشیر سے
رہیں شیر مرد اور بہادر رہیں
رہیں کام کے وقت چالاک و چست
دلیری سے اپنی دل ازادہ ہوں
کھڑے ہوویں میدان میں مانند کوہ
دھریں ہاتھ پر جنگ میں اپنا سر

وہ ہے اونپہ حق نمک سربسر
ہر اک کام سے دل کو انجام دیں
بہا اونکا دیں مثل دریا لہو
کریں خود نہ برباد ناموس ننگ
کریں حاصل اوس سے سرفرازیاں
نہ بھاگیں نہ دکھلائیں دشمن کو پشت
کریں سیدھا بدخواہ کو تیر سے
ہمت دلیری سے وہ پر رہیں
مضبوطی و حوصلہ تندرست
سدا جانفشانی پہ آمادہ ہوں
کہ ہو دیکھکر اونکو دشمن ستوہ
نہ کچھ دل میں ہو خوف تیر و تبر

چمک جائیں وہ دیکھ شمشیر کو
شجاعت کی دیں داد اور نام لیں
چلیں جس جگہ تیغ و تیر و تبر
اوٹھائیں نہ پیچھے کو اپنا قدم
بنیں مرد مردوں میں مردانہ وار
کریں خون سے روئے عدو سرخرو
بنیں صورت شیر وقت ستیز
جو اہل قلم ہوں وہ مثل قلم
بہت سمجھیں وہ تھوڑی تقریر کو
نہ رکھیں روا وہ کسی پر ستم
نہ گستاخ بولیں کبھی روبرو
رہیں باادب سر جھکائے ہوئے
نہ اونچا کریں وقت تسلیم سر
کسی کام میں ہو نہ رشوت کا کام
بری غبن سے ہوں خیانت سے پاک
امانت سے رکھیں رضا شاہ کو
زباں پر نہ لائیں کوئی راز شاہ
نہ فخر اوسپہ ہو اور نہ ہووے غرور
نہ خدمت پہ اپنی کریں افتخار
جتائیں نہ احسان کبھی شاہ کو
غنیمت سمجھ لیں بصد التجا

چلیں سیدھے جب دیکھ لیں تیر کو
دلاور بنیں دل سے یہ کام لیں
وہاں سینہ اپنا بنا لیں سپر
دم تیغ پر اپنا دیدیں وہ دم
کریں اپنی جان شہ کے سر پر نثار
نہ برباد تقریر لیں کہیں آبرو
عدو پر کریں اپنے نخون کو تیز
رہیں شہ کے فرمان میں سر بقدم
لکھیں دل پہ سلطان کی تحریر کو
چلائیں نہ اوٹھا کسی پر قلم
نہ سختی سے کوئی کریں گفتگو
پہ شرم و حیا شرم کھائے ہوئے
قدم پر فقط شہ کے رکھیں نظر
سمجھ لیں حرام ایسا مال حرام
رہیں اوسمیں ہر وقت اندیشناک
سمجھ لیں مجازی خدا شاہ کو
وہ رکھیں فقط اپنا رتبہ نگاہ
رہیں عجز سے روبروے حضور
رہیں دمبدم حکم کے انتظار
نہ بھولیں کبھی عجز کی راہ کو
کہ شہ نے اونھیں اپنا نوکر کیا

ہمیشہ رہیں شہ کے احسانمند — کہ نوکر کی یہ بات ہے دلپسند
رہیں الغرض جب تلک وہ حیات — رہ راست پر ہوں بصدق ثبات
نمک کھاکے سلطان کے مشکور ہوں — نظر مین عزیزوں کے منظور ہوں

## تینتیسواں باب حقوق شاہ بر رعیت کی بیان مین

رعیت پہ ہی جسقدر حق شاہ — سمجھ مجھ سے اے صاحب عز و جاہ
کہ ہو وقت پر شاہ کے دوستدار — دل و جان سے ہو شاہ پر جاں نثار
بصدق محبت وفادار ہو — بہت معتقد ہو ہوادار ہو
عداوت ہو جس سے شہنشاہ کی — رعیت کی جس سے نہو دوستی
کرین نمک سلطان کی حق بجا — وہ مانگین جو ہو شہ کے حق مین بھلا
جو ہو واجبی اونپہ مال و خراج — ادا وقت پر ہووے وہ سارا باج
سمجھ لین شہنشاہ کو سر بسر — بہت مہربان مثل مادر پدر
اطاعت مین ہر دم رہین سرنگوں — نہ نکلے کوئی منہ سے چون و چگون
اگر رات کو دن کہے بادشاہ — رعیت اوسے ہان کہے خواہ مخواہ
اگر دن کو کہدے شہنشاہ رات — نہ لائے رعیت کوئی اوسمین بات
پڑے جب ضرورت تو بے ملال — کرے بادشہ پر فدا جان و مال
بفرمان حق ہوویں فرمان گزار — رکھین بجز بندگی کوئی کار
اولی الامر سلطان کو سمجھین ہمیش — ہمیشہ بصدق و صفا آئین پیش
حفاظت کرین شاہ کے مال کی — روادار نقصان نہو دین کبھی
جب آجائے دشمن کوئی کرکے زور — ولایت مین شہ کے کرے زور و شور
یہ خود شہ کی بڑھکر حمایت کرین — ہم اوسکی ملکر کفایت کرین
جو اہل زراعت ہین وہ صبح شام — کرین کام اپنا بسعی تمام

کہ ہو جس سے پیدا زر و مال و گنج — زمانے سے جاتا رہے درد و رنج
جو ہون اہل حرفہ وہ شام و سحر — فقط کام پر اپنے رکھیں نظر
غرض جسکا دنیا مین جو کام ہو — ہو مصروف اوسمین نظر اسکو ہو
جو ہو حکم شاہنشہ بحر و بر — مطابق بہ احکام پیغامبر
خوشی سے رعیت اوسے مان لے — وہ اوس حکم کو حکم حق جان لے
نہ فرمان سے گردن اوٹھائے کبھی — نہ ارشاد سے سر ہلائے کبھی

## چونتیسوان باب حقوق پر رعیت پر شاہ کی بیان مین

رعیت کے حق جو کہ ہین شاہ پر — بیان اسطرح کرتے ہین باخبر
کہ سب سے عزیز اوسکو پہچان لے — رعیت کو شہ اپنی جان جان لے
کہ شہ بھی رعیت سے ہی بادشاہ — رعیت سے ہے سرور اہل جاہ
نہووے رعیت تو پھر کس کا ہو — شہنشاہ شاہنشہ نیک خو
رعیت اگر شہ کی آباد ہے — جہان خوش ہی اور مملکت شاد ہی
رعیت سے ہے شاہ کا سبز باغ — رعیت سے روشن ہی اسکا چراغ
رعیت سے ہے لشکر رعیت ہی فوج — رعیت ہے دریا رعیت ہی موج
رعیت سے ہی بہرہ ور سلطنت — رعیت سے ہے کان زر سلطنت
یہ لازم ہی جسکو کرے بادشاہ — جناب خداوند عالم پناہ
رعیت کا ہر دم خبر گیر ہو — خبردار احوال و دلگیر ہو
نہ بڑھنے وہی جو ظلم کا ہو نہال — کرے اوسکو برباد جڑ سے نکال
جو مظلوم ہو اوسکا کنجائے دوست — غضب ہے او گھر داد ظالم کا پوست
جفا کار پر وہ جفا کار ہو — جو خونخوار ہو اوسکا خونخوار ہو
جو بے رحم ہو اوس پہ ہو پر غضب — جو ہو بے ادب اوسکو دیوے ادب

جو ملکیں ہو اوسکا نہ شاہ کس
یتیموں پہ ہو ہر زمان مہربان
جو بے زر ہوں اونکو عطا زر کرے
جو بدست و پا ہو وہین غم مین اسیر
جو مفلس کوئی اہل افلاس ہو
جو ہو بیوہ پابند بے شوہری
جو ہو کوئی بیکار روے روزگار
بروے زمین سرور مہربان
بجان ہو خبرگیر مرد غریب
معالج بنے آپ بیمار کا
سر راہ رہزن جو ہوں راہزن
ولایت مین اور جسقدر چور ہوں
جو ہوں کیسہ بر اونکے سر کاٹ لے
جو ہوں بدچلن ملک مین بدمعاش
جو فزاق بدخواہ آفاق ہو
جو اہل شرارت ہو مرد شریر
زناکار کو دیوے ایسی سزا
جو میخوار ہو اوسکا پی جاے خون
مزارع کو دے جتنی مانگے زمین
کوئی حد سے محصول بڑھکر نہ لے
جو ہو واجبی خالصہ کا خراج

نہ بے دادخواہوں کا فریادرس
رہے اونپہ مانند خور زرفشان
اگر سنگریزہ ہو گوہر کرے
خبرگیر اونکا ہو اور دستگیر
شہنشہ کو اوسکا دل پاس ہو
رہے اوسپہ شہ کی کرم گستری
شہنشاہ گر اوسکو کرے اہلکار
رہے صورت ابر گوہرافشان
اوسے خوان نعمت سے بخشے نصیب
رہے خود خبرگیر نادار کا
وطن سے کرے اونکو شہ بیوطن
وہ بیجان ہوں اور زندہ درگور ہوں
جو خونریز ہو اوسکا خون شہ بہاے
کرے اونکو تلوار سے پاش پاش
حساب اوسکا دنیا سے بیباق ہو
رہے دام مین بادشہ کے اسیر
کہ ہو دائما مبتلاے بلا
سزا دیوے اوسکو بحال زبون
کہ سرسبز ہو باغ دنیا و دین
رعیت کو تکلیف زائد نہ دے
وہ لے رعیت سے بے احتیاج

نہ لوٹے رعیت کا ناحق مین مال
رعیت ہو گر شاہ کی بے خبر
لیاقت سے اونکو بنائے لیئق
کرے درس جاری وہ ہر شہر مین
مقرر کرے جا بجا اوستاد
کرے جب عدالت یہ اجلاس شاہ
سُنے دونونکا حال باگوش دل
یہ لازم ہے شہ کو کہ شام و سحر
نہ در پر اوسے ہووے دربان کوئی
نہ لے اوسپہ اجرت کوئی بادشاہ
ادا ہوگا کیونکر عدالت کا حق
جو ہوویگا بے زر کوئی دادخواہ
دہی آئیگا دادخواہ اونکے پاس
جو ہو رسم بد اوسکو کردیوے دور
جو ہو ملک مین اہل سوداگری
عبادت کی لوگون کو تعلیم دے
غرض ہین رعیت کے حق بیشمار
مگر مختصر یہ ہے ای نیک رو
سمجھ لے بہ تعمیل حکم قضا
نہووے کوئی ذات اپنی کا کار

کہ ہو جائے جس سے دیرگشتہ حال
کرے شہ عطا اونکو علم و ہنر
بہ شفقت رہے اونکے سر پر شفیق
کہ ہو عام علم و ہنر دہر مین
کہ دلوائین وہ علم حق اونکو یاد
کھڑے روبرو اوسکے ہون دادخواہ
سمجھ لے اوسے کرکے دل مستقل
کھلا ہووے سب پر عدالت کا در
نہ اس کام پہ ہو نگہبان کوئی
نہووے کوئی خارج دادخواہ
شہنشا لے گر عدالت کا حق
ملیگی نہ اوسکو عدالت مین راہ
جو رکھیگا زر جیب مین بے ہراس
رعیت کو دکھلائے عقل و شعور
اونہین شاہ نقصان سے رکھو بری
بفضل و ہنر اونکو تکریم دے
جو ہین فرض بر ذمہ شہر یار
کہ ہو بادشہ نیک خو نیک گو
ہر اک کار کو اپنے کار خدا
بجز کار احکام پروردگار

## چھبیسواں باب حق شوہر کی بیان مین جو عورت پر ہین

جو عورت کرے حق شوہر ادا ۔ رہے سرخرو پیش روئے خدا
کرے اوسکی خدمت وہ شام و سحر ۔ نہ جائے کہین چھوڑ کر اوسکا گھر
بعصمت رہے گھر مین پردہ نشین ۔ بعفت ہو گوشہ مین گوشہ گزین
سمجھ لے یہ دل مین زن نیکخواہ ۔ کہ ہے میرا شوہر مرا بادشاہ
وہ مالک ہے اور ہون مین اوسکی کنیز ۔ وہ ہے چیز اور مین ہون ناچیز چیز
وہ ہے صاحب خانہ مین خانہ دار ۔ وہ ہے کارفرما مین فرمان گذار
مین ہون زیر سایہ وہ ہی سایہ دار ۔ مین محتاج اور وہ ہے سرمایہ دار
مین ہون زیر پا فرش مثل زمین ۔ وہ سردار مانند عرش برین
وہ ہے جلوہ گر صورت آفتاب ۔ مین مثل ہلال اوسکے زیر رکاب
غرض دمبدم رات دن صبح و شام ۔ اطاعت مین حاضر ہو مثل غلام
نہ نقصان کرے اپنے شوہر کا مال ۔ حفاظت مین رکھے ہمیشہ سنبھال
اگر دے کسی کو اجازت سے دے ۔ اگر آپ لے تو اجازت سے لے
کرے اوسکو خوش اپنی خدمات سے ۔ کبھی کام سے اور کبھی بات سے
کبھی ہو کے بد خو دکھائے نہ آنکھ ۔ پڑے کام جسدم چرائے نہ آنکھ
چھپا کر نہ رکھو وہ شوہر کا مال ۔ عیان اوسپہ کردے جو ہو گھر کا حال
کبھی ہو نہ افلاس سے اوسکی تنگ ۔ نہ تنگی مین ہو مستعد بہر جنگ
اگر سخت شوہر ہو وہ نرم دل ۔ وہ سردی مین آئے تو وہ گرم ہو
حیا سے رہے اوسکے منہ پر نقاب ۔ نہ بے شرم ہو اور نہ ہو بے حجاب
کرے پرورش اپنی اولاد کو ۔ محبت کی رہ مین رہے گرم رو
سدا گود مین اپنی پالے اونھین ۔ محبت سے سر پر اوٹھالے اونھین
رہے ننگ و ناموس سے نیکنام ۔ کسی غیر سے وہ نہو ہمکلام

جو محرم ہو اوسکی محرم نہو — جو دمساز ہو اوسکی ہمدم نہو
کرے خرچ جو پائے با اعتدال — عیان اوسکا ہو جس سے آسودہ حال
بچے غیر سے رکھے دامن کو پاک — اوڑائے نہ اپنی زمانے مین خاک
کرے نیک شوہر کے حق مین دعا — بھلا مانگے رو رو کے پیش خدا
جو غمگین ہو شوہر تو یہ غم کرے — غرض دلبری اوسکی ہر دم کرے
اگر خوش ہو وہ یہ بھی ہو خندہ زن — تبسم مین ہو مثل روے چمن
جھڑکیان منھ سے تقریر کے وقت بھول — کبھی ہو نہ وہ مثل غنچہ ملول
رہے جب تلک زندہ شوہر کی ہو — وہ گھر والی ہر دم اپنی طرف کی ہو

## چھتیسواں باب عورت کے حقوق کے بیان مین جو شوہر کے ذمہ پر ہین

جو عورت کے ہین اوسکے شوہر پر حق — مین دیتا ہون اب تجھکو اونکا سبق
یہ خاوند پہ ہے حکم حق اولا — ادا کر دے عورت کو حق مہر کا
یہ حق جب ادا ہو چکے صبح و شام — بخلق و خوشی اوس سے لے اپنا کام
جدا اوس سے ہرگز نہ ہو دم بھر — محبت کرے شیر و شکر ہو کر
جو مطلوب ہو اوسکے مطلوب کا — مہیا کرے اوسکے بے التجا
محبت ہو منظور محبوب کی — طلب ہو وے مطلوب مطلوب کی
حوالے کرے اوسکے ہر ایک کام — کرے اوسکے تفویض سب انتظام
زر و ذخیرہ اوسکو کرے بے سبب — روا رکھے اوس پر نہ رنج و تعب
بہ آسودگی رکھے آسودہ حال — دھرے اوسکے سر پر نہ بار وبال
جو ہو گھر مین اسباب اور مال و زر — اوسے سونپ دے خود نہ رکھے خبر
جو ہون اوسکے ماں باپ اور خویش — محبت سے پیش آئے اونسے ہمیش
کسی اور کی اوسکو غیرت نہ دے — اوسے خار اپنے کو ذلت نہ دے

سمجھ لے اوسے جھوٹی تہمت سے پاک | نہ ناحق کرے اپنا دل دردناک
اگر ہووے مقدور زر دیوے اوسکو | نہ زر مال سے لال کردے اوسکو
کرے اوسکو پردہ نشین اپنے گھر | کہ نہ اوس سے ہو مہر و مہ کی نظر
محبت کی زنجیر مین اوسکو ڈال | کرے اپنا قیدی بلطف و کمال
بصد دلبری چھین لے اوسکا دل | محبت سے تازہ کرے آب و گل
بہم بستری بخشے عزت اوسے | پہ محرم دلی دیوے حرمت اوسے
چھپائے نہ راز اوس سے کچھ راز کا | کرے دل صفا اپنے دمساز کا
کرے اوسپہ ناحق نہ جور و جفا | ستم ناروا بھی نہ رکھے روا

## خاتمہ کتاب

بہ فضل خداوند عالی خباب | ہوئی ختم جب مختصر یہ کتاب
بصد عزت و خوبی و بہتری | پھلا پھولا یہ گلشن سروری
بہ آب عطائے خداوندگار | ہوا سبز یہ گلشن نوبہار
یہ گلشن شگفتہ ہوا باغ باغ | ہوا تازہ گلشن یہ روشن چراغ
یہ گلزار ہے گلستان مراد | یہ ہے بوستان بوستان مراد
یہ گلزار گل رہے مثل گل | زمانے مین ہو اوسکی خوبی کا غل
رہے روئے عالم پہ مثل چمن | یہ گلزار جان مثل گل خندہ زن
یہ گلزار گلزار اخلاق ہے | یہ بستان بے خار اخلاق ہے
رہین جب تلک ہے زمین آسمان | سدا بلبلین اسپہ نغرہ زنان
رہے جبتلک نعرہ زن عندلیب | ہو مشغول سیر چمن عندلیب
ہمیشہ یہ گلزار سرسبز ہو | ہرا باغ بے خار سرسبز ہو
جو مشتاق ہو اسکا خوشنود ہو | جو طالب ہو وہ طالب سود ہو

کرے سیر جو اس چمن لیل و نہار ۔۔۔ پھلے پھولے مانند باغ و بہار
جو دیکھے کوئی میرے گلزار کو ۔۔۔ وہ مانند گلشن رہے سر خرد
یہ سرور کی ہے یا الٰہی دعا ۔۔۔ سراپا ہے بندے کا یہ مدعا
کہ جبتک ہوا باد دور زمن ۔۔۔ ہمیشہ ہو شاداب میرا چمن

**تمت ۔ خاتمۃ الطبع ۔ بالخیر**

للہ الحمد والمنۃ کہ متاع نصیحتگری یعنی کتاب لاجواب گلشن سروری مصنفہ شاعر نامور سخنگوے معنی پرور مفتی غلام سرور صاحب مرحوم لاہوری جو اس سے پیشتر چندبار مطبع منشی نولکشور موسوم باودھ اخبار واقع لکھنو مین چھپ چکی ہے اب باصرار شایقین انکین مطبع منشی نولکشور واقع کانپور مین بسرپرستی عالیجناب معلی القاب منشی پراگ نرائن صاحب مالک مطبع دام اقبالہ باہ مارچ ۱۸۹۷ء بار اوّل طبع ہوئی ؁

---

باغ ارم - خلاصہ ششش دفتر مثنوی مولوی
روم مولفہ شاہ مستعان -
چشمہ فیض - ترجمہ پند نامہ عطار مترجمہ
مولوی عبد الغفور خان -
گلدستۂ اخلاق - معروف بہ
تالیف ہرگوبند - مولفہ ہرگوبند سہائے ٹیچر
مقام کول علی گڈھ میونسپل کمشنر و وکیل عدالت
دیوانی آگرہ -
اخلاق سروری - مولفہ مفتی غلام سرور
لاہوری -
مرد حیدری رسالہ اعتقادیہ
مولفۂ سید غلام حیدر خان بہادر
تہذیب احسانی - در ترتیب اخلاق
انسانی - مولفۂ حکیم احسان علی -
گلدستہ ادب - اخلاق اور تدبیر معاش
کا بیان مولفہ دیبی پرشاد -
جسمین چار رسالہ شامل
ہین - الف بے دوہن - بجن - چند قسم
تصنیف عبد الصمد عرف رن مست خان

مثنوی اللہ نام جیو رے بھائی پریم نامہ
حاجی دلی -
تحفۃ العاشقین - رموزات تصوف
از شاہ عبد الصمد عرف رن مست خان -
رہبر راہ حق - مجموعہ فراہم کردہ حاجی
محمد زردار خان جاگیردار راج گڑھ دلی جسمین
چند رسائل شامل ہین ۱ رسالہ رہبر راہ حق
۲ رسالہ مرغوب القلوب حضرت شمس تبریز
۳ مثنوی شاہ بو علی قلندر ۴ مثنوی پند نامہ
حضرت فرید الدین عطار ۵ مثنوی چشم بکشا
کہ جلوہ دیدار ۶ پریم نامہ شاہ دلی بھائی
۷ مثنوی اللہ نام جیو رے بھائی ۸ پنج گنج
شاہ عبد الصمد ۹ الف بے دوہن ۱۰
تحفۃ العاشقین شاہ عبد الصمد ۱۱ مثنوی حضرت
بہلول ۱۲ رموزات الحقیقت ۱۳ ترجیع
بند راجا عارف باللہ -
مخزن الانوار - ترجمہ گنج الاسرار
رموزات تصوف کا بیان مترجمہ مولوی
محمد یوسف صاحب -

فہرست کتب

کتب اخلاق وتصوف فارسی

گلستان محشی خرد - از حضرت شیخ
مصلح الدین سعدی شیرازی -
ایضاً گلستان - متوسط قلم محشی -
ایضاً - مع فرہنگ وتمثیل رنگین -
ایضاً سیوب قلم جلی -
ایضاً مترجم - ترجمہ اردو لفظ بلفظ -
شرح گلستان - نادر شرح از ملا محمد اکرم
ملتانی -
ایضاً - مسمی بہ - ریاض رضوان
شرح از مولوی ریاض علی -
ایضاً مسمی - خیابان شارح حضرت
سراج الدین علی خان آرزو -
تضمین گلستان سعدی - مصنفہ منشی
ہرگوپال تفتہ -
گلستان حکیم قاآنی - بجواب گلستان
حضرت سعدی اسی طرز وروش کی مصنفہ
حکیم قاآنی المعروف بہ میرزا حبیب شیرازی
بہارستان جامی - بجواب گلستان
از ملا عبد الرحمن جامی -
نگارستان محشی کمیاب کتاب نظم و
نثر مین ہم پہلوے گلستان ہے سولہ
باب مین مصنفہ ملا مجد الدین خوافی -
اسرار الاولیا - اسمین بائیس فصل
ہین اور ہر فصل مین اتحاد اقسام رموزات
اہل اللہ کا ذکر ہے از حضرت شیخ فرید الدین شکر گنج
اخلاق محمدی فضائل علوم وغیرہ کا
ذکر ہے چالیس باب ہین مصنفہ مولوی
محمد علی یزدی -
مصباح الہدایت - ترجمہ عوارف
مشتمل بر ذکر مبانی واصول طریقت اہل
تصوف مترجمہ حضرت محمود الکاشانی -
مصباح التہذیب - باسم تاریخی
حکایات نصائح مصنفہ شیخ کمال الدین الحسین
رسالہ ہدایت المومنین الی سلسلۃ الصالحین ابراہیم
نادر کتاب مصنفہ ابو الخیر
مولوی معین الدین مشہدی -

# سچی بہادری

جسکو

انگریزی کتاب مصنفہ بی بی شارلاٹ مریاٹ کی سے

راجہ شیو پرشاد ستارۂ ہند

فیلو یونیورسٹی کلکتہ و آلہ آباد و سابق انسپکٹر سررشتہ تعلیم ممالک

مغربی و شمالی نے ترجمہ کیا حسب الاجازت جناب راجہ صاحب ممدوح کے

تیسری مرتبہ

مطبع منشی نول کشور مین چھاپی گئی

بماہ فروری سنہ ۱۸۸۸ء

# سچی بہادری

## پہلا باب

## مدرسے کی تعطیل اور لڑکون کا ویلی اور تام کے گھر جمع ہونا

تام    یارو اس مینھ نے تو بہت تنگ کیا کسی طرف سے بھی کھلنے کے کوئی آثار دکھلائی نہین دیتے ۔

لوئیس    تنگ کیا اسنے تو ہم لوگون کی تعطیل ہی ڈبائی جس روز سے مدرسہ بند ہوا اسنے بھی جھڑی لگادی گھڑی بھر بھی نہین کھلتا کہ کہین باہر جائین اور کچھ سیر و تماشا دیکھین آج ہی کا دن تعطیل کا رہگیا ہے کل تو پھر مدرسہ کھل جائیگا ۔

جولیا    اگر مینھ باہر نہین نکلنے دیتا تو آؤ اسی جگہ بیٹھکر کچھ کھیل کھیلین

اور دل بہلا دین۔

لوئیس کھیل اب اور کونسا کھیلین کھیلتے کھیلتے تو جی اُکتا گیا ہنسنے بولنے کا مقدور ہی نہین بی بی پر سگر یو بیمار ہین اگر ذرہ بھی شور وغل ہو گا جھڑکے جائینگے ایسے گھر سے تو مدرسہ ہی بہتر ہے

بالکون کی ذات جو غل مشہور ہے چپ چاپ تو یہ کبھی بیٹھ ہی نہین سکتے جب اور کچھ شغل نہ ملا تو ڈیکی نے تو بیٹھے بیٹھے چاکو اُٹھا کر میز کاٹنا شروع کیا بہانے کے سامنے رنگ کی پیالیان رکھی ہوئی تھین وہ اُنمین اُنگلی ڈبو ڈبو کر اپنی کتاب کے ورق خراب کرنے لگے میز کے تلے ایک شطرنج پڑی ہوئی تھی تام اور لوئس نے بچھا کر اُسپر مُہرے چُننے لیکن چار چال چلنے کی بھی ابھی نوبت نہ پہونچی تھی کہ آپسمین تکرار ہو گئی تام نے بڑی شیخی کے ساتھ وزیر کی کشت دی یہ خیال ہی نہ کیا کہ بغل مین حریف کا پیادہ بیٹھا ہے لوئیس نے فی الفور اپنے پیادے سے تام کا وزیر مار لیا تام نے کہا مین ابھی چال نہین چلا جلدی نہ کرو اور خواہ مخواہ چھینا جھپٹی نہ مچاؤ لوئیس بولا دست بمہرہ رسید مین اب کبھی یہ چال نہ پھیر دونگا اور وزیر کو اپنی جیب مین رکھ لیا۔

غرض ان دونون کا مباحثہ یہانتک پہونچا کہ شاید شطرنج کے مُہرے لڑاتے لڑاتے آپ ہی آپسمین لڑ پڑے اور دل بہلانے کی عوض آپسمین دھکا مُکی کرتے لیکن انکا شور وغل سُنکر پر سگر یو صاحب وہان چلے آئے جون ہی اُنھون نے آہستہ سے دروازہ کھولا لڑکے لڑکیون نے اُنکا دو رسیدہ سن سفید مو خمیدہ قد اور مثل صبح صادق روشن اور خندان پیشانی دیکھتے ہی بحث و

تکرار اور چا فو اور رنگ کی پیالیان تو چھوڑ دین اور سب کے سب چچا چچا پکارتے اُنکے گرد ہو گئے اگرچہ بھتیجے اُنکے حقیقی صرف تام اور ویلی دو ہی تھے باقی سب رشتہ دار اور قرابت مندون کے لڑکے تھے لیکن اُنکی شفقت کے باعث سب کے سب انکو اپنا چچا سمجھتے تھے پرسی نے بھی جو تام اور ویلی کا ہم سبق تھا اور سب سے زیادہ کتاب کے ساتھ الفت رکھتا تھا پسگریو صاحب کو دیکھکر اپنی کتاب بند کی اور پردے کے پیچھے سے اُٹھکر اپنے پیر کی بیماری کے باعث لاٹھی ٹیکتا ٹیکتا اُنکے پاس چلا آیا پسگریو صاحب نے اس دنیا مین زمانے کی سردی گرمی بہتیری دیکھی تھی مگر وہ دنیا بھی جو باقی اور پایدار ہے کبھی اُنکی آنکھون سے اوجھل نہوئی دین کو وہ ایک امر موہوم اور منحصر صرف اتوار کے دن گرجا جانے اور دم بھر دعا مانگ لینے ہی پر نہ سمجھتے تھے بلکہ وہ اُنکے نزدیک بالکل حقیقی تھا اور اُسی پر وہ اپنے سارے اقوال و افعال کا مدار رکھتے تھے یہانتک کہ انکا چہرہ بھی کبھی آثار دینداری سے خالی و عاری نہ رہتا تھا کون ایسا شخص ہے جو اُنھین دیکھتا اور اُنکی محبت کو اپنے دل مین جگہ نہ دیتا۔

اُس کمرے مین ایک گدّی دار کرسی رکھی ہوئی تھی اُسی پر پسگریو صاحب بیٹھ گئے اور لڑکون کی طرف دیکھکر کہنے لگے کہ پیارو تم سب کے سب آج اس کوٹھری کے اندر بیٹھے ہوے کیا کر رہے ہو اور کون سے کام مین مشغول ہو۔

لڑکے کام تو کچھ بھی نہین کرتے تھے اسی طرح خالی بیٹھ رہے تھے پسگریو خالی بیٹھے بیٹھے تم لوگون کا دل کیونکر لگتا ہے بے شغلی تو آدمی

سکے واسطے ایک بڑا عذاب ہے۔

لوئیس کیا کرین شغل کوئی ملتا ہی نہین ارادہ تھا کہ آج باہر جا کر میدان مین گیند کھیلین اور پتنگ اُڑاوین لیکن یہ کمبخت مینہ بند ہی نہین چھوڑتا۔

پرس گریو ہش یہ کیا کلام زبان پر لاتے ہو مینہ پانی کا گلہ شکوہ میرے کانون کو ہرگز نہین خوش آتا یہ سب خدا کے حکم سے ہوتا ہے اور اُسکی مرضی پر موقوف ہے پس جو کچھ خدا کرے ہمکو واجب نہین کہ اُسکی شکایت زبان پر لاوین مینہ ہرگز کمبخت نہین مگر یہ تمھاری بے شغلی البتہ کمبخت ہے بے شغلی ساری خرابیون کی جڑ ہے اور اس سے بہتیری برائیان پیدا ہوتی ہین بھلا تم مین سے بھی کوئی کسی برائی کا نام لے سکتا ہے جو بے شغلی سے پیدا ہوتی ہے

بیلا گپ شپ۔

ویلی بے صبری اور بے چینی۔

جولیا لڑائی جھگڑا اور آپسکی تکرار

پرس گریو جب بے شغلی سے اتنی خرابیان پیدا ہوتی ہین تو ضرور اُسکا کچھ علاج سوچنا چاہیے۔

جولیا اسکا علاج یہی ہے کہ آپ اب بیٹھ کر کوئی اچھا سا قصہ سنائیے اور سب لڑکی لڑکے بھی پرسگریو صاحب کی منت کرنے لگے اور شور مچانے کہ چچا چچا قصہ سناؤ آپ کے قصے کہانیون مین ہمارا سب بات سے زیادہ دل لگتا ہے پرسگریو صاحب نے لبون پر اُنگلی رکھکر اُنکو تو خاموش کیا اور آپ یون فرمانے لگے کہ پیارو ابھی تو سویرا ہوا ہے یہ کونسا وقت کہانی کہنے کا ہے

رات کو البتہ جتنے کہو گے اُتنے قصے سنا دونگا لیکن اس عرصے مین تم اپنی بے شغلی کا علاج آپ کیون نہین کرتے کوئی اچھا سا مضمون سوچ کر اسپر اپنی اپنی یاد بموجب ایک ایک کہانی کیون نہین لکھتے۔

بیلا اور لوئیس مارے خوشی کے تالی بجا کر اُچھل پڑے اور بولے کہ یہ تدبیر دل لگی کی بہت خوب ہے اور پرسی بھی مسکرایا کیونکہ یہ ایسا شغل تھا جسمین اُسکے پیر کی بیماری شامل ہونے کی مانع نہو سکتی تھی مگر اور سب لڑکے ذرا تامل مین آئے۔

لوئیس اگر مضمون میرے من مانتا ہو تو مضائقہ نہین مین کہانی لکھنے کو طیار ہون مجھے بہادری کی ایک کہانی بہت عمدہ یاد ہے۔

آمی یہ بہادری کا مضمون تمھارے من مانتا البتہ ہو سکتا ہے کیونکہ تم خود بہادر ہو اور پلٹن مین بھرتی ہوا چاہتے ہو لیکن ہم بیچاری لڑکیان اس مضمون پر کیا لکھ سکتی ہین۔

پرسگریو کیون اگر سب لوگ اس مضمون کو پسند کرین تو تمھین اُسپر کہانی لکھنے کو کیا ہوا ہے مین اس مضمون مین کوئی بھی بات لڑکیون کے واسطے مشکل نہین دیکھتا یہ کچھ ضرور نہین کہ بہادری کے واسطے لڑائی جھگڑا اور کشت خون ہو بلکہ یہ پہلے سے شرط کر لو کہ ایسی باتون کا تمھاری کہانی مین ذکر بھی آنے نپاوے

آمی یہ تو ایسا مضمون ہے کہ اگر تم کسی عورت کی تمثیل بھی ڈھونڈھ لاؤ تو تعجب نہین۔

جیسی لیکن کیا ہم لوگون کو سچی کہانیان لکھنی پڑینگی

جولیا بیشک ورنہ کیا ہم لوگ اُنکو اپنے دماغ سے پیدا کرینگے جھوٹھ تو مجھسے کبھی بھی کچھ نہ لکھا جا سکیگا پرسگریو صاحب نے اُسکی پیٹھ ٹھونکی اور کہا کہ بیٹی تو سچ کہتی ہے سچ کی برابری جھوٹھ کبھی نہین کر سکتا۔

جولیا اور چچا پرسگریو جسوقت ہم لوگ اپنی کہانیان پڑھکر ایک دوسرے کو سنائینگے تو کیا آپ بھی اسجگہہ موجود رہینگے۔

پرسگریو اگر تمھاری خوشی ہوگی تو مین خود تمھاری کہانیون کو پڑھکر تمھین سناؤنگا اور اُنھین دیکھکر جو جو باتین میرے دل مین آئینگی وہ بھی تمھین بتاؤنگا یہ سنکر بے اختیار ریبسی کے منھ سے نکل آیا کہ تب تو دل لگی کے سوا اس شغل سے ہم لوگ اور بھی کچھ فائدہ اُٹھائینگے یہ لڑکا اسقدم تک کچھ بھی نہ بولا تھا مطلق سکوت اختیار کیے تھا اتنا کلام زبان سے نکل جانے کے باعث دل مین کچھ شرم سی کھاکر پھر پردے کے پیچھے اپنے گوشے مین جا گھسنے کے لیے کہانی سوچنے لگا۔

## دوسرا باب

لڑکون کو یہ بڑا شغل ملا دن جاتے مطلق معلوم نہ ہو ابھی کوئی جاکے الماری سے کتابین نکالتا کبھی کوئی جاکر تام اور ویلی کی ما سے جاکر قلم بنواتا اور املا پوچھتا کتابون کے رکھنے اُٹھانے کا اکثر اسقدر دھماکا ہوتا کہ بی بی پرسگریو چونک پڑتین اور ویلی و تام کی ما بی بی گور کو بھی قلم بنانے اور

اصلاح دینے کو لڑکون نے اُستاد کیا کہ وہ بیچاری بمشکل اُس روز اپنے سینے پرونے کا
کام کر سکین جن کتابون کو وے لڑکے عمر بھر بھی کبھی چھونے کا ارادہ
نہ کرتے اُس روز اُنھین وہ بہادری کی کہانی کے لیے اول سے آخر تک دیکھنی پڑین
اور جنھون نے ابھی اچھی طرح قلم پکڑنا بھی نہ سیکھا تھا اُنھین بھی آج حرف
نا بنا کر کاغذ پر لکھنا پڑا شام کے وقت جب سب نے کھانا کھانے سے
فراغت پائی لڑکے لڑکیون نے اپنی اپنی کہانی پرسگریو صاحب کے ہاتھ میں دی جب
اُنھون نے عینک لگا کر ایک ایک کو پڑھنا شروع کیا پہلا قصہ جو اُنکے
ہاتھ مین آیا کند ذہن جیسی کا تھا وہ چھوٹے چھوٹے ہاتھون سے کرسی کا بازو
پکڑ کر پیرون کے پاس کھڑی ہو گئی خاموشی سب نے اختیار کی دل مین
انتظار لبون پر مسکراہٹ اور نظر ہر ایک کی پرسگریو صاحب کے
چہرے کی طرف تھی -

## جیسی کی کہانی

## جہاز کا جلنا

ایک روز کا تذکرہ ہے جب کلائڈ سڈیل نام دخانی جہاز کا ناخدا
جیمس مکسویل ستر اسّی مسافرون کو چڑھائے ہوئے ایرلینڈ کی طرف جاتا تھا
اتفاقاً راستے مین اُسکو جہاز کے اندر سے کسی چیز کے جلنے کی بو آئی شبہ
آگ لگنے کا ہوا مگر کہین کسی جگہ اُسکا پتا نپایا کپتان کو خبر دی اُسنے کہا
بھائی بو تو مجھے بھی آتی ہے مسافرون مین سے ایک نے کہا کہ صاحب

دھوان سا تو اٹھتا ہوا مین نے بھی ہوا مین دیکھا لیکن یہ نہین معلوم کہ
کس جگہ سے اٹھتا تھا اس عرصے مین رات آدھی کے قریب جا چکی تھی مسافر
خاطر جمعی سے جا کر اپنی کوٹھری مین سو یا جیمس بکسویل نے پتوار تھامی کپتان
گھوم گھوم کر اس آگ کی تلاش کرنے لگا اور ایک لحظہ بھی اس سے غافل نہ بیٹھا
بو روغنی لکڑی کے جلنے کی دم بدم زیادہ ہوتی جاتی تھی آخرکار نوبت
یہانتک پہونچی کہ ایک تختے کے تلے سے آگ کا شعلہ بھی پھوٹ نکلا کپتان نے
پکارا جیمس بکسوین جہاز مین آگ لگی ۔
جیمس بکسویل کنارے پے چلین ۔
اس اطراف کے سواحل بہت پرخطر تھے مثل دیوار برابر پہاڑ کھڑے
ہوے تھے شاید اسی لحاظ سے کپتان نے آگے بڑھنے کا حکم دیا جیمس بکسویل
نے کلیجہ تھام کر آسمان کی طرف آنکھ اٹھائی اور بولا کہ یا حافظ حقیقی مجھے اپنی
چاکری بجا لانے اور فرض سے ادا ہونے کی توفیق بخش زن و فرزند اور مادر
دلبند سب تیرے بھروسے ہین جہاز بہتیرا تیز کیا لیکن جب آگے بجز بحر ناپیدا کنار
کے کچھ نہ دیکھا اور آگ کا اشتعال دم بدم بڑھتا معلوم کیا منزل مقصود پر
پہونچنے سے ناامید ہو کر جہاز کنارے کی طرف موڑا گھبراہٹ کا اثر مطلق پہرے پر
نہ آنے دیا کمال استقلال کے ساتھ کھڑا ٹکٹکی باندھے اسی طرف نگاہ دوڑاتا تھا
ایک تو وہ جہاز آپ ہی تیز تھا دوسرے آگ لگنے سے کل کے اندر پانی جو زیادہ
گرم ہوا اور بھی اڑ چلا آگ کا بھڑکنا تختون کا چٹخنا سمندر مین پہاڑون کی طرح
موجون کا اٹھنا اس اندھیری رات مین نمونہ قیامت کا دکھلاتا تھا مسافر سب

جہاز کے سرے پر جمع ہو گئے تھے تیز جانے کے باعث آگ کی لپٹ اور سارا دھوان
پیچھے ہی کی طرف جاتا تھا جہاں وہ بیچارہ جیمس مکسویل پتوار تھامے ہوے
چاکری پر مستعد مثل گوسفند قربانی گویا شہید ہونے کو کھڑا تھا لوگ بہتیرا
اسکی طرف پانی بہاتے تھے تاکہ پیرون تلے آگ نہ آلگے لیکن وہ اُن تدبیرون سے
کب رکتی تھی تنور کی طرح اُسکے پیر تلے کے تختے دہک گئے اور تلوے جھلسنے لگے
مارے دھوین کے دم بھی گھٹا جاتا تھا مگر اُس بہادر نے اُف نکی مثل صورت سنگ
اپنی جگہ پر قائم رہا جب کبھی ہوا کی جھوکے سے دھوان ہٹ جاتا اور لوگ جو جہاز کے
سرے پر جمع تھے جیمس مکسویل کو اُس آفت مین اس استقلال کے ساتھ اپنی چاکری
پر مستعد دیکھتے سب کے سب اُسکی شکر گزاریان زبان پر لاتے اور تحسین و آفرین کا
آوازہ بلند کرتے اسی پر اُسوقت اُنکی ساری امید تھی اور اسی کے ہاتھ مین گویا
اُنھون نے اپنی زندگی سمجھی تھی آگ لگنے کے باعث کنارے والون نے بھی
اُس جہاز کو دور ہی سے دیکھ لیا تھا وہان اُسکے نکلنے لائق پہاڑ کے درمیان
صرف بارہ گز چوڑا ایک دہانہ سا تھا لوگ اُسکے متصل بلندی پر چڑھکر مشعلین بال
بال جہاز کو اُس دہانے کے اندر لانے کے لیے اشارہ کرتے تھے جہاز غارت
ہونے مین صرف گھڑی ساعت کی بات آرہی تھی گویا آگ اُسے منھ مین لے چکی تھی
فقط نگل جانے کی دیر تھی لیکن جیمس مکسویل نے اس حکمت سے اُسکا منھ موڑا کہ
وہ عین اُسی دہانے کے اندر کنارے سے آلگا لوگ فی الفور جہاز سے
باہر کودے اور اپنی اپنی جان لیکر بھاگے بجز جیمس مکسویل کے اور کسی کا
بال بھی بیکا نہوا تھا پر اُسکا اُسدم بہت بطرح حال تھا اگر یہ اپنی چاکری سے

ذرہ بھی بچکچاتا اب کے سب لقمۂ اجل ہو چکے تھے کون ایسا شخص اُس جہاز پر تھا
جو آفت کے وقت اپنی جان کی سلامتی کے واسطے سب کچھ دیدا لینے پر راضی نہ تھا
لیکن اپنے تئین خشکی پر صحیح وسالم پایا تو پھر کون یہ سوچتا تھا کہ کسنے ہمکو موت کے
مُنھ سے بچایا اور اپنے مرنے کا خوف نکھا کر ہمکو ورطۂ ہلاکت سے نکالا ایک شخص
کنارے پر سے چلایا کہ ہاے مین تو بچا مگر میرا صندوق جہاز ہی مین رہا اگر وہ
جلا تو میرا جینا مرنے سے بدتر ہوا پچاس روپیے اُس صندوق کیواسطے انعام
دیتا ہون جیمس مکسویل مصیبت کے وقت کبھی اپنے مقدور بھر کسی کی مدد کرنے مین
کوتاہی نہ کرتا تھا فوراً جھپٹ کر آگ کے اندر سے اُس جلتے ہوے صندوق کو
کنارے پر پھینکا مگر اُسکے ہاتھ کا اُسی صندوق کے ساتھ شل مُہر چپکا ہوا چلا گیا
اگر حیوان بھی ہوتا تو اس مہربانی کا شکرانہ ادا کرتا اور اس احسان کو تا زیست
لوح سینے سے محو ہونے دیتا لیکن اس انسان نے وہ پچاس روپیے کا انعام بھی
جسکے دینے کا وعدہ کیا تھا گوشۂ خاطر سے فراموش کیا اور جیمس مکسویل تو اسکا ذکر
بھی زبان پر نہ لایا آگ کی لپٹ سے اُسکے بال اور کپڑے اسقدر جھلس گئے تھے
کہ چھوتے راکھ ہوے جاتے تھے بدن اُسکا وہ بھرا ہوا شہور سوکھ کر کانٹا ہو گیا
پھرے پر جوانی سے بڑھاپا چھا گیا علاج اُسنے اچھے حکیم کا کیا ورنہ جو صدمہ اُس رات
اُسکی جان پر گذرا تھا اُس سے بچنے کا کچھ بھروسا نہ تھا تاہم اُسنے نوکری نہ چھوڑی
اور اُسکے مالک بھی حسن خدمت کے باعث برابر اُسے تنخواہ دیے گئے۔

کچھ دنون کے بعد شہر گلاسگو کے امیرون نے چندا کر کے ہزار روپیے
جمع کیے اور اُسمین سے تین سو جیمس مکسویل اور تین سو کپتان اور باقی چار سو

ملاح اور خلاصیون کو جو اُس رات اُس جہاز پر تھے انعام بخشنے۔

لڑکے خوب خوب جیمی خوب

نام فی الحقیقت قصہ لائق تعریف کے ہے۔

جیمی پر میری اسمین ہرگز کچھ تعریف نہین کیونکہ مین نے حرف بحرف چمبرس کی کتاب سے نقل کر لیا ہے۔

ویلی اُس کتاب مین سیکڑون قصے پڑے ہین انتخاب کرنے کو بھی تو بڑی عقل چاہیے۔

پرسگریو سنو بھائیو اگر میری صلاح مانو تو کہانی پڑھتے وقت کسی کی تعریف یا ہجو نہ کرو کیونکہ جسکی تعریف کروگے ضرور وہ غرور سے بھولیگا اور جسکی ہجو کروگے اُسکا دل ٹوٹے گا اور شاید وہ پھر کبھی کوئی قصہ نہ لکھے۔

آمی لیکن ایک بات اس قصے مین جیمی نے ایسی لکھی کہ اُسپر ہرگز مجھے یقین نہین آتا یہ کیونکر ممکن ہے کہ جن لوگون کی اُس ناخدا نے جانین بچائین وے اُسکا احسان بھول جائین اور شکرانہ ادا نہ کرین۔

جولیا جو کام کہ اُس ناخدا نے کیا اور جیسا کہ خطرہ اُسنے اُن مسافرون کے واسطے اپنی جان پر سہا میری سمجھ مین تو اُسکے بدلے اُن لوگون کو لازم تھا کہ جب کنارے پر صحیح وسالم پہونچے اور تازہ ہوا سے ٹھنڈے ہوے تو جسدم جہاز کو سطح آب پر جلتا ہوا دیکھا اور اپنے تئین اُس ورطہ جانکاہ سے باہر پایا ہر مو زبان ہو کہ اُس ناخدا کی شکر گذاریان ادا کرتے اور جبتک جیتے کبھی اُسکا احسان اپنے دل سے نہ بھولتے۔

# تیسرا باب

جب پرسگر یو صاحب نے جیسی کی کہانی ختم کی نوبت بیلا کے قصے کی پہونچی یہ لڑکی اپنی ہمجولیون مین شاعر مشہور تھی جون ہی سادہ لوح رحیم دل جیسی کرسی کے پاس سے ہٹی بیلا مسکراتی ہوئی سر نیچا کیے اُسکی جگہ جا کھڑی ہوئی

## بیلا کی کہانی

سنہ ۱۶۸۳ع جب ارل آف نیھول نے کلائی کا ٹونا اپنے قرا ہمندوہی جیمس اول اسکاٹ لینڈ کے بادشاہ کو قتل کرنا چاہا اور اُسکے سپاہی سر سے پیر تک ہتھیارون مین غرق بادشاہ کی تلاش مین محل کے اندر گھسے بادشاہ ایک چور گھر کے اندر چھپا ہوا تھا وہ لوگ کمرے اور کوٹھریان ڈھونڈھ ڈھانڈھ کر جس راہ سے آئے تھے پھر باہر چلے گئے۔

ملکہ بیگم الحمد للہ کہ یہ کافر ناکام پھرے اور چور گھر کی طرف نہ گئے وہ اپنی خواصون اور ہم جلیسون کے ساتھ اُسی جگہ کھڑی کانپ رہی تھی اتنے مین ایک کم سن خواص بولی بہو جب ان کم بختون نے جانے کے وقت اُس تختے پہ پیر رکھا جو چور گھر کے مُنھ پہ جڑا ہے میرے تو ہاتھ کے طوطے اُڑ گئے بلکہ ابتک بھی بدن تھرّا رہا ہے۔

بادشاہ کیا وہ لوگ چلے گئے۔

یہ آواز بہت آہستگی کے ساتھ چور گھر سے آتی ہوئی سنائی دی۔

خواصین  خاموش خاموش ابھی دور نہین گئے شاید پھر چلے آوین آپ جہان پناہ ابھی چپ چاپ اسی چور گھر مین ذرا آرام فرمائین ۔

اسی عرصے مین بی بی کتھرن ڈگلاس نے لبون پر انگلی رکھی اور بولی کہ سنو وہ کیا آواز سنائی دیتی ہے ۔

آواز وہ سپاہیون کے ہتھیار اور پیرون کی تھی

سپاہی  واہ چور گھر کی تلاشی لینی تو ہم بھول ہی گئے

بیگم اور خواصین سب کی سب یہ گئی ہوئی بلا پھر آئی دیکھکر سن ہوگئین کلیجہ اچھلتا تھا ہونٹھ تھراتے تھے آنکھین گویا پتھرا گئی تھین خون کا اثر کسی کے بھی بدن مین باقی نہین رہا تھا صرف اتنا ہی بیگم کے منہ سے نکلنے پایا کہ پھر آئے کتھرن ڈگلاس دروازے کی طرف جھپٹی کہ کواڑ اندر سے بند کرے اسمین ایک خواص نے پکارا کہ بی بی بلّی لگا دو اور ساتھ ہی اور بھی سب بلّی بلّی کہہ اٹھین مگر بلّی اُن کواڑون مین موجود نہ تھی اور سپاہی چوکھٹ پر آن پہونچے چاہتے تھے کہ دروازہ ڈھکیلین سب کی سب گھبرائین اور چلائین کہ بس اب غارت ہوے کتھرن ڈگلاس نے بلّی کی جگہ کواڑ کے قلابون مین اپنی کلائی اڑا دی اور بولی کمبختو اگر بلّی نہین تو میرا ہاتھ تو ہے بنا اسے توڑے تو تم اندر نہین آنے پاتے اُن سنگدلون کے دل پر اس وفادار جان نثار بی بی کا کلام کیا اثر کرتا تھا وے بادشاہ کے خون کے پیاسے ہو رہے تھے سب نے ملکر کواڑون پر زور کیا کہان اتنے سپاہیون کا زور ایک ساتھ اور کہان اُس بیچاری بی بی کا نازک ہاتھ فی الفور ٹوٹ کر بکنا چور ہوگیا اس دردناک حال کے لکھنے سے

قلم کا دل بھی ٹوٹتا ہے دیکھنے والون پر کیا جانیے کیا گذرا ہوگا ہاتھ ٹوٹتے ہی
وہ بیہوش ہو کر زمین پر گر پڑی اور سپاہی اُسکی چھاتی پر پانون دیے ہوے
سب کے سب اندر چلے آئے آفرین اُس عورت نے اپنے مالک کی کیسی محبت
اور کیا ہی نمک حلالی اور وفاداری اور جان نثاری دکھلائی ۔

ویلی پھر کیا انھون نے بادشاہ کو مار ڈالا ۔

بیلا وہ اُنھین حرامیون کی تلوار سے مارا گیا اسکاٹ لینڈ کی تواریخ مین
یہ سارا حال لکھا ہے ۔

حمدیا کی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا آئے بولی کہ وہ بی بی بھی ہاتھ ٹوٹ جانے پ
پھر جیتی رہین یا نہین ۔

بیلا اُسکے مرنے جینے کا ذکر تو مورخ نے اپنی کتاب مین کچھ درج نہین کیا
لیکن اگر جیتی رہی ہوگی تو وہ اُسکا لنجا ہاتھ زندگی بھر اُسکی خوشی کا باعث
ہوا ہوگا کیونکہ جب وہ اُسپر نگاہ کرتی ہوگی ساتھ ہی یہ بات اُسے یاد آتی ہوگی
کہ مین نے اپنے بادشاہ کی حتی المقدور چاکری کی اور شرط نمک سے
ادا ہوئی یہ تو ہاتھ ہی تھا اگر جان بھی اُسکے کام آتی تو اس سے
کیا بہتر تھا ۔

پسگریو مین نے اسی طرح کا ایک حال انگلستان کی تواریخ مین
دیکھا ہے اُسکا مصنف لکھتا ہے کہ ایک آدمی کچھ عرض کرنے کے بہانے
سے اڈون بادشاہ کے پاس چلا آیا اور جب نزدیک پہونچا تو زہر کی بجھی ہوئی
تلوار میان سے کھینچکر چاہتا ہی تھا کہ بادشاہ پر چلا دے لیلا وزیر سے

کہ وہ بادشاہ کا بہت عزیز تھا یہ حال دیکھکر اور تو کچھ نہ بن پڑا جھپٹ کر
بادشاہ کے سامنے ڈھال کی جگہ آپ کھڑا ہو گیا اور اُس قاتل کے وار کو
اپنی گردن پر لیا تلوار لگتے ہی اُسکا سر کٹ کر زمین پر گر پڑا اور وہ بیچارہ
جان بحق تسلیم ہوا۔

لوئیس موت ہو اور ایسی ہو اپنے بادشاہ کے واسطے جان دینا
یہ بھی بہت بڑی بات ہے۔

بیلا موت تو مین بھی اسطرح کی پسند کرتی ہون لیکن اب اس زمانے
مین اسطرح کے نام یا کہ تعجب کا کوئی کام بن پڑنے کا اتفاق اور موقع
نہین دکھائی دیتا۔

آمی لیکن اُس خوف وخطر اور اُس تکلیف و درد کو بھی ذرا خیال مین لاؤ
جو لیلا اور کیتھرن ڈگلاس کو ہوا ہوگا فدویت اور جان نثاری کا صرف ذکر
اور بیان کرنا بہت سہل ہے لیکن اپنی جان کسی پر نثار کر ڈالنا اور دوسرے
کے لیے آپ فدا ہو جانا بہت مشکل ہے۔

بیلا کہ پرلے درجے کی صاحب اعتقاد تھی مجیب ہوئی ہن جو جان
دینے لائق کوئی کام آن پڑے تو مین بیشک جان دینے کو موجود ہون
اور اُسوقت کہین بادشاہ بھی بچشم خود دیکھتا ہو اور یہ بات اُسکے روبرو
ہو تو پھر خیال کرو کہ کس قدر میرے دل کو جرأت اور
دلیری ہوگی۔

بیلا نے یہ بات کچھ اوپر کے دل سے نہین کہی تھی بلکہ جو کچھ اُسدم

اسکی زبان سے نکلا وہی اُسکا عندیہ تھا۔
پسکریو۔ کیا اِس زمانے مین اور کیا زمانہ گذشتہ کے درمیان رعیت کو اپنے مالک کی خدمت بجا لانے کا اتفاق اور موقع ہر دم موجود ہے بلکہ میری سمجھ مین تو اُسکی نہایت احتیاج اور ضرورت ہے اسے کچھ ہلکی لڑائی نسمجھو نفرت خودپرستی لذات نفسانی ہوا و ہوس دنیاے فانی سب کی سب دروازۂ دل کو ڈھکیلتی ہین پس اعتقاد دینی کے اپنی کلائی اُس کے قلابون مین مضبوط اڑانی چاہیے بادشاہ ہمارا ہم لوگون کو بچشم خود دیکھ رہا ہے
بیلا۔ لیکن ہم بچون کو کچھ بہت بڑا کام پیش نہین آتا اتنا تو جانتے ہین کہ واجب کیا ہے لیکن ایسا کوئی باعث دکھلائی نہین دیتا کہ جس سے حتی المقدور والامکان اپنی سعی و کوشش کو کام مین لاوین۔
پسکریو۔ بیٹی یہ کیون کہتی ہو کہ باعث دکھلائی نہین دیتا چھوٹے سے چھوٹے اور کم زور سے کم زور بچے کے لیے بھی لڑنے کو ایک دشمن موجود ہے اور وہ بھی کیا کہ جو آدمی کی طاقت سے کہین بڑھکر زیادہ زور رکھتا ہے وہ دشمن خود اُسی کا یہ حرامی دل ہے فرشتون کی بھی نگاہ اس لڑائی پر رہتی ہے اور آسمان سے کمک پہونچتی ہے جب دشمن مغلوب ہوا تو گویا ابدی جلال کا مالک ہاتھ لگا۔

## نظم

| | |
|---|---|
| گرچہ دنیا کی امیدین ہین بہت با آب و تاب | ہر نفس تو نفس سے لڑتا کہ ہو گا کامیاب |
| پر بڑا دشمن ہے اسپر سمجھیو ہرگز نہ دوست | جس لیے اس سے نہی لڑتا وہ ہی ملک مستطاب |

پری کے منھ سے بے اختیار یہ فقرہ نکل آیا لیکن ایسا آہستہ کہ بجز جیسی کے
اور کسی کو اُسکی بھنک سنائی نہ دی جو شخص کہ غصہ ہونے مین دھیرا ہے وہ
زبردست سے بہتر ہے اور جو شخص کہ اپنے دل کو دباتا ہے وہ اُس شخص سے
بہتر ہے کہ جو ایک شہر لے لیتا ہے۔

# چوتھا باب

جب پرسگر یو صاحب نے اُس کاغذ کے تختے کو اٹھایا جسپر سیدھا اور لی
کھچا ہوا تھا اور بہت صفائی سے بڑے بڑے گول گول حرفون مین لکھا
ہوا تھا بوے کہ یہ شاید جولیا کی کہانی ہے جولیا اپنے ماباپ کی اکلوتی تھی
پر خوشدل اسقدر کہ سارے لڑکی لڑکے گویا اُسکے بہن بھائی تھے ہمیشہ کشادہ ابرو
اور مسکراتی ہی رہتی ایسی دنیا مین شاذ و نادر کوئی بات تھی کہ اُسکی جبین پر
چین لاتی یہ ذری سی لڑکی مثل چینی کی پُتلی کے سبکا کھلونا تھی بے اختیار
ہنس پڑی اور پھر کچھ شرم سی کھاکر بولی چچا مین نے اتنا کبھی عمر بھر
نہین لکھا تھا تاہم کاغذ پہ نگاہ دیکھیے تو بہت تھوڑا معلوم ہوتا ہے
مجھے اَوروں کی طرح لکھنا نہین آتا بڑی مشکل سے اتنا لکھا ہے تسپر بھی آپکے
ہاتھ مین دیتے ہوے شرم آتی ہے۔

پرسگر یو صاحب نے بڑی محبت سے اُسکے سر پہ ہاتھ پھیرا اور
کہنے لگے کہ پیاری تم اس سے زیادہ اور کیا لکھتین اور دوسرا ابھی
اس سے زیادہ کیا لکھتا قصہ کیسا ہی چھوٹا کیون ہو لیکن ممکن ہے کہ اُس سے
نصیحت بہت بڑی نکلے۔

پرسگر یو صاحب نے کہانی پڑھنی شروع کی جولیا اُنکے زانو پہ ٹھوڑھی ٹیک
کھڑی ہو گئی یہ لڑکی سب سے چھوٹی تھی لڑکے لڑکیان کان دھر کر مسکراتے ہوے
بڑے تعجب سے اُسکی کہانی سننے لگے۔

# جولیا کی کہانی
## بم کا گولا

ایک مرتبہ انگریز اور روسیون کے درمیان لڑائی ہو رہی گولون کا مینہ برستا تھا اور گولیون کی بوچھار چل رہی تھی لیکن ہیکلا نام انگریزی جہاز کے بہادر لوگ بیخوف لڑ رہے تھے ناگاہ ایک بم کا گولا عین جہاز کے بیچ مین آپڑا نزدیک تھا کہ پھوٹے اور جہاز والون کو حریق آتش بلا اور غریق دریاے فنا کرے لوکس نام ایک نوجوان جہازی کودا اور دیکھتے ہی دیکھتے آن کی آن مین اس بم کے گولے کو اٹھا کر دھم سے سمندر مین پھینک دیا۔

جولیا نے سر اٹھایا اور بولی کہ دیکھو مین پہلے ہی کہتی رہی کہ میری کہانی بہت چھوٹی ہے مجھے تو اسکے لکھنے مین کئی گھنٹے لگے تھے لیکن آپ نے ایک منٹ مین پڑھ ڈالی۔

لڑکے　واہ جولیا واہ یہ تمنے بہت ہی عمدہ قصہ نکالا ہے قصہ کیا یہ تو تمنے ایک بے نظیر ہیرے کا ٹکڑا تراشا ہے

پرسی　مگر یو تم لوگ اس قصے سے ایک بہت بڑے کام کی بات سیکھ سکتے ہو۔

پرسی　بیشک یہ اس بات کے واسطے بہت خوب تمثیل ہے کہ جو کچھ کرنا ہے فی الفور کر ڈالنا چاہیے اسمین پھیر رکنا اور شش و پنج کرنا

ہرگز مناسب نہین -

لوئیس سچ کیونکہ اگر لوکس ایک لحظہ بھی گولا اُٹھانے مین دیر کرتا تو
اُسکے پھوٹنے سے سارا جہاز مع جہازیون کے پاش پاش ہو جاتا -
پرسگریو تم مین سے کوئی مجھے اور بھی کسی کتاب کی تمثیل
سنا سکتا ہے کہ جس سے دیر کرنے اور ششش وپنج کرنے کا نقصان
ثابت ہو -

لحظہ ایک دیر کر پرسی بولا کہ مجھے رومی صوبہ دار فیلکس کی مثال یاد رہی ہے
کہ جو سینٹ پولوس سے آنی والی عدالت یعنی روز قیامت کا ذکر سنتے ہی
تھرا گیا لیکن گناہون سے توبہ کرنا وقت فرصت پر موقوف رکھا اور آخر کار شاید
اسی حالت گنہگاری مین شربت اجل نوش کر گیا -

دیلی اور لوط کی عورت کا بھی یہی حال ہوا تھا اُسنے پیچھے پھر کر سدوم کی طرف
نگاہ کی کہ اتنے مین وہ نمک کا ستون بن گئی -

پرسگریو صاحب بولے کہ تم دونون نے بہت اچھی مثالین دی انسان کی
یہ ایک بہت بڑی بھول ہے کہ آج کا کام کل پر ٹالتا ہے اور ایک چھوٹی سی
کتاب پر جو اسی جگہ میز کے اوپر دھری ہوئی تھی ہاتھ رکھکر فرمانے لگے کہ عزیزو
اسکے پڑھنے سے میرے دل پر یہ بات ایسی نقش ہوگئی ہے کہ کچھ تھوڑا سا
خلاصہ اُسکا تم لوگون کو سنانے کے لیے بے اختیار طبیعت چاہتی ہے اسمین
لکھا ہے کہ ساحل سمندر پر جو دیوار کی طرح اونچے اونچے پہاڑ کھڑے ہین
اکثر اُنکی درازون مین مرغابیان گھونسلے بنا کر انڈے دیا کرتی ہین اور بہتیرے

آدمی انھین سے اپنا گذارہ چلاتے ہین کسی روز ایک آدمی نے خوب مضبوط
میخ گاڑ کر ایک سرا رسّے کا اوپر باندھا اور دوسرا سرا سمندر کی طرف لٹکا کر
جیسے کوئی کوئے مین اترتا ہے رسا تھام تھام کر انڈون کی تلاش مین
نیچے اترا گھونسلا تو دکھائی دیا مگر کرارا اُس مقام پر اندر وار کو ہٹا ہوا تھا ہاتھ
اُسکا نہ پہونچا تب جھولے کی طرح اُس رسّے پر جھولنے لگا غرض جھولکر وہ
اُس گھونسلے تک تو پہونچ گیا لیکن جون ہی پیر پتھر پر جمایا رسا ہاتھ سے
چھٹ گیا اب ذرا اس بیچارے کی ہولناک حالت پر غور کرنا چاہیے کہ اوپر تو
چڑھنے کی کوئی راہ نہین اور نیچے سیکڑون ہاتھ کے تفاوت پر سمندر لہرین
مار رہا ہے اگر اسی جگہ ٹھہرا رہے بھوکون مرجائے اگر نیچے کودے پتھرون سے
ٹکر اکر چکنا چور ہوجاے یا سمندر کی موجون مین غوطے کھاے وہی رسا
اُسکا سہارا تھا اور اُسی پر اُسکے مرنے جینے کا مدار تھا سرا تو ہاتھ سے چھٹ گیا تھا
پر رسا ہنوز ہل رہا تھا شکاری نے دیکھا کہ رسا تو ابھی ہل رہا ہے مگر جسقدر
پہلے مرتبہ نزدیک آیا تھا اُسقدر دوسرے مرتبہ نہ آیا اور جتنا دوسرے مرتبہ
آیا تھا اُتنا تیسرے مرتبہ نہ آیا اگر تھم جائیگا تو پھر اتنا بھی نزدیک نہ آویگا
اور کسی طرح اُس تک ہاتھ نہ پہونچیگا بس اب سوچنے اور پس و پیش کرنے کا ہرگز مقام نہین
جون ہی رسا اُسکی طرف آیا اور اُچھل کر اُسکے پکڑنے کو ہاتھ بڑھایا گرپڑنے کا کچھ خیال
نہ کیا اور خاصی طرح اُس رسّے کو تھام کر اوپر چڑھ آیا بس اے گنہگارو جتنی تم دیر
کرتے ہو اُتنی ہی تمھاری نجات تم سے دم بدم دور ہوتی جاتی ہے اور آخر کار موت
تمھین جلد ہی نیچے گرادے گی ۔

# پانچوان باب
## آدمی کی کہانی
## سانپ اور بی بی

ولایت کثرت آباد ہندوستان مین گورکھپور کے کمشنر رابرٹ ٹرڈ صاحب کی بہن مس بر ڈو ایک رات جو اپنے غسل خانے مین گیئن تو قضا کار اُنکا پیر ایک سانپ کے سر پر پڑ گیا لیکن اُنھون نے خوف کو مطلق اپنے دل مین راہ نہ دیا اور اُسی طرح اُسکے سر کو دبائے رہین اگر ڈر جاتین اور جھجھک کر اُسپر سے پیر اُٹھا لیتین وہ فوراً اُچھل کر اُنھین کاٹ لیتا غرض جون جون وہ سانپ اپنی دم کو اُنکے پیر پر لپیٹتا جاتا تھا یے اُسکے سر کو ایڑی کے تلے زور سے دباتی جاتی تھین یہانتک کہ جب نوکر چاکر روشنی لیکر پہونچے تو اُس موذی کالے ناگ کو مس صاحبہ بہادر کے پیر تلے موا ہوا مطلق بیجان پایا۔

کیا ہی استقلال اور استحکام ہے بھائی مین تو اُسکا ٹھنڈا ٹھنڈا جیسی بلبلا سر پیر مین لگتے ہی چلا کر اُلٹی بھاگتی۔

پس اگر پہلی کہانی یہ بات سکھلاتی ہے کہ پس و پیش اور شش و پنج یہ سگر یہ چھوڑ کر جھٹ پٹ یکسو ہو جاؤ اور جو کچھ کرنا ہے بلا دغدغہ کر ڈالو تو یہ دوسری کہانی ہمکو قائم مزاجی اور ثابت قدمی کا سبق دیتی ہے یعنی جس کام کو شروع کرو پھر بغیر انجام کیے ہرگز اُسکو نہ چھوڑو بہتیرے ایسے آدمی ہین کہ وہ پہلے تو تیزی اور جستی سے

گناہون کے سانپ کو گویا پیر تلے دبا لیتے ہین لیکن پھر پیچھے جب وہ اپنی دم
اینٹھنے لگتا ہے اور جرأت ٹھنڈھی اور امید ڈھیلی پڑ جاتی ہے تو استقلال
چھوڑ کر انھین گناہون کے بقیے بن جاتے ہین اسواسطے ہم سب کو اُس حواری
کی نصیحت یاد رکھنی چاہیے جو کہتا ہے کہ بھلا کام کرنے مین کبھی مت تھکو کیونکہ
اگر تم سست نہ پڑ جاؤ تو موسم آنے پر ضرور درو کرو گے پرسی آپ ہی آپ بول
اُٹھا کہ ہم لوگون کو تو یہ موذی سانپ ساری عمر دبائے رکھتا ہے گویا وہ اس بات
کو اپنے دل مین سوچتا تھا کہ جو بے اختیار مُنھ سے نکل پڑی اُسنے کسی کی
طرف خطاب کر کے نہین کہا چند لحظے تک سب کے چہرون پر عبرت اور تامل کا
آثار آگیا اور سکوت کا عالم چھا گیا یہانتک کہ وہ خندہ زن کشادہ پیشانی ذری سی
جو لیا اور مثل سیماب چنچل آمی بھی جسے چپ چاپ بیٹھنا گویا سخت سے سخت
سزا تھی غور مین پڑ گئین آخر لوئیس نے مہر خاموشی لبون سے توڑ ہی اور
پکارا کہ یارو یہ ثابت قدمی کی کہانی تو جولیا کی کہانی سے بھی چھوٹی ہے
اس مضمون پر اب چچا صاحب سے ایک کہانی کہلاؤ۔

لڑکے بیشک بیشک ایک کہانی اسی مضمون کی اب چچا
سے کہلاؤ

پرسگریو صاحب نے کہا کہ ایسا جھٹ پٹ بغیر سوچے تم لوگون کی درخواست
کے بموجب کہانی کا یاد آنا تو مشکل ہے لیکن جب اُنھون نے عینک اُتاری
تو لڑکون نے سمجھ لیا کہ اب یہ کہانی کہینگے اور تالیان بجا بجا کر کُرسی کے گرد
نزدیک گھر آئے پرسگریو صاحب نے سر تھام کر لحظے ایک تو خیال دوڑایا

آخر جب قصہ یاد آیا تو کرسی کے تکیہ کا سہارا لیا اور کہنا شروع کیا۔

# پرس گریو صاحب کی کہانی

## جہاز کی تباہی

قریب سینتالیس برس کے گذرے ہونگے ہان بیشک ۱۸۱۴ء کا یہ ذکر ہے جب مین چند احباب کی ملاقات کے واسطے شہر سینٹ انڈروس مین گیا ہوا تھا ایک روز رات کے وقت سارے شہر مین شور مچا کہ ایک جہاز چہ پر چڑھ گیا ہے اور قریب ہے کہ غارت ہوجاے ہم سب اُسوقت کھانا کھانے کو طیار جاڑے کی شدت سے آتشدان مین آگ جلا کے آرام تمام و دلجمعی مالا کلام میز کے گرد کرسیون پر بیٹھے تھے صرف لقمہ منھ مین دینے کی دیر تھی لیکن یہ جو خبر جانکاہ کان مین پڑی کہان کا کھانا اور کہان کا پینا سب کے سب اپنی ٹوپی اور بارانی لیکر ساحل سمندر کی طرف دوڑے وہان ایک جم غفیر اکٹھا ہوگیا تھا اور جہازی شہری ملاح مدرسے کے طالب العلم سب کا ہجوم تھا وہ جہاز کنارے سے کُل سو یا دوسو ہاتھ کے تفاوت پر بالو کے چر سے ٹکرایا تھا اگرچہ رات اندھیری تھی اور کُہرا بھی خوب چھا رہا تھا لیکن سمندر کی موجون مین بہجانے کی دہشت سے جو جہاز والے مستول اور رسیون کو تھام کر لٹکے ہوئے تھے تو قریب کے باعث اُنکی انگلیان تک دکھلائی دیتی تھین سمندر کی موجین اُس جہاز پر مثل پہاڑون کے پے درپے گرتی چلی جاتی تھین مضبوط سے مضبوط ملاح ماہی گیر اور غوطے خورون کا بھی جگرا نہوا کہ اُس تموّج مین

اسنے تین ڈالین اور بیچارے جہاز والون کو کچھ مدد پہونچا ئین بڑا غضب تھا
کہ ہم لوگ تو کنارے کھڑے رہین اور ہمارے ہمجنس اسطرح سے ہماری
نظرون کے سامنے طعمۂ نہنگ و ماہی ہوین لیکن علاج کیا تھا مجھے تو تیرنا بھی
نہین آتا تھا ہان اورون سے مدد پہونچانے کے لیے البتہ گڑگڑاتا تھا
مگر دل مین یہ بھی خوف کھاتا کہ جہاز والے تو مرہی چکے ہین ایسا نہو کہ اُنکے
واسطے اور بھی ایک آدم زاد کی مفت مین جان جائے غرض ہم لوگ اسی
تردد اور تفکر مین تھے کہ یکبارگی لوگون نے غل مچایا وہ جاتا ہے اُسنے
اقرار کیا مین جو بھیڑ چیر کر آگے گیا تو دیکھا کہ فی الحقیقت جان ہنی مدرسۂ
دینی کا طالب علم دیوانہ وار کف وار لہراتے ہوئے سمندر مین کودنے کے
لیے کپڑے اُتار رہا ہے اے لڑکو اِسکا نام ہمیشہ نیکی کے ساتھ یاد رکھو
اور باحترام زبان پر لاؤ۔

غرض دیکھتے ہی دیکھتے جان ہنی کپڑے اُتار کمر مین رسّا باندھ دانتون تلے
ایک چھری داب اُن لہرون کا جو اُس وقت پہاڑون سے بات کرتی تھین
ہمدوش ہو اُنہی کا دوسرا سِرا ہم لوگ کنارے پر تھامے ہوئے تھے
نگاہ سب کی اُسی طالب علم پر تھی جب دیکھا کہ جسقدر وہ آگے بڑھنے کو زور
کرتا ہے لہرین اُسے پیچھے پھینکتی ہین اور قریب ہے کہ اُس جھٹکا پھینکی
مین اُسکا طائر روح قفس عنصری سے پرواز کر جائے ہم سب بے اختیار پکار اُٹھے
کہ وہ جہاز تک کبھی نہ پہونچیگا اور پھر رسّا اپنی طرف کھینچنے لگے لیکن جنکو
خدا نے ثابت قدمی اور قائم مزاجی عطا فرمائی ہے وہ رسون کے کھینچنے سے

اب اپنے کاموں کو چھوڑتے ہیں جوں ہی ہمنے رسّا کنارے کی طرف
کھینچا اُس عزیز نے چھری سے کاٹ کر اپنے تئیں اُسکے بندسے آزاد کیا
رسّا خالی دیکھکر ہم لوگوں کے تو حواس ٹھکانے نہ رہے مارے حیرت کے
ہکّے بکّے بن گئے لیکن تھوڑی دیر مین سب طرف سے یہ شور سُنا کہ پہونچ گیا
پہونچ گیا بارے پہونچ گیا نظر جو دوڑائی تو دیکھا کہ جان ہنی جہاز کی چھت پر سے
اگر وہ اُسکا جہاز کی چھت پر دکھلائی دینا گویا بجلی کا چمکنا تھا کیونکہ لحظہ بھی نہ گذرا ہوگا
وہ پھر سمندر مین تھا جوں ہی موج نے اُسے کنارے پر پھینکا سب لوگوں نے
اُسے ہاتھوں ہاتھ اُٹھا لیا اور اُس رسّے کے سرے کو جو وہ جہاز پر سے باندھ
لایا تھا اُسکی کمر سے کھولا لیکن جہاز والوں کو چار روز سے کھانا نصیب نہوا تھا
زور بدن مین بالکل نہ تھا یہ کسی کا حوصلہ نپڑا کہ اُس رسّے کے سہارے
سے کنارے آنے کو سمندر کی موجوں مین کود پڑے دیر تک ہم لوگ
اُس جہاز کی طرف منتظر دیکھتے رہے کہ کوئی تو اُس رسّے کے سہارے
سے کنارے آنے کا قصد کریگا پر جب کوئی نہ آیا وہی جان ہنی پھر سمندر
مین کودا اور رسّے کے سہارے سے موجوں مین ٹکراتا جہاز پر پہونچکر
ہانپتا ہانپتا ایک آدمی کو ہاتھ پکڑ کے کنارے پر لا ڈالا۔
غرض اُسکی مردمی اور بہادری اسی بات سے خیال کر لو کہ سات مرتبہ
وہ اُسی جاڑے پالے اور اندھیرے مین سمندر کے درمیان کودا اور
ساتوں آدمیوں کو جو اُس جہاز کے اندر تھے صحیح وسالم کنارے پر لے
آیا آخری مرتبہ جسکو وہ لایا ایک خردسال لڑکا تھا اُسکے بچنے کی ہم لوگوں کو

مطلق امید نہ تھی ہوا کی تیزی اُس وقت طوفان کو مات کرتی تھی اور موجوں کی گرگراہٹ بادل کی گرج سے بات کرتی تھی جب اُن دونوں کے سر پر لہر جا کر ٹوٹتی کوئی پکارتا کہ بس اب تو ایک ہی سر دکھلائی دیتا ہے کوئی چلاتا کہ شاید لڑکا ہگیا اسی عرصے میں اُس لڑکے کے ہاتھ سے رستا چھوٹا اور ڈوبا ڈوبا کہکر سب نے غل مچایا لیکن اُسکی جان کا رکھوالا تو جان ہنی تھا وہ اُسے کب ڈوبنے دیتا تھا ہمت مردان مدد خدا یہ مثل جو مشہور ہے سو سچ ہے خود دیکھا وہ فی الفور غوطہ مار کر اُسے پکڑ لایا اور پھر رستے کے سہارے سے کنارہ کی طرف تیرنے لگا مگر دس ہاتھ بھی نہ تیرا ہوگا کہ پھر ایک بڑی سی لہر اُن دونوں کے سر پر ٹوٹی اور پھر رستا لڑکے کے ہاتھ سے چھوٹا جان ہنی نے پھر غوطہ مارا اور پھر اُس ڈوبتے لڑکے کو اوپر اُبھارا اب دونوں جیتے جاگتے کنارے پہونچے آوازہ واہ واہ کا ہر شخص کی زبان سے بلند ہوا اور شور تحسین و آفرین کا ہر طرف مچ گیا کسی نے بدن اُسکا رومال سے پونچھا کسی نے اُسے آگ سے سینکا غرض ایک اس نیکذات طالب العلم کی بہادری سے سات آدمیوں کا بچنا ہوا

بلا تامل سب اکر پکار اُٹھی کہ چچا یہ تو اس طالب العلم نے بڑا ہی کام کیا۔

جیسی کیا وہ ابتک زندہ ہے

جولیا کیا ہم لوگ بھی اُسے کسی طور پر دیکھ سکتے ہیں۔

پرسگریو بیشک وہ زندہ ہے مگر زمین پر نہیں ہے خدا کرے کہ تم لوگ بھی

وہان جاؤ اور آسے دیکھو جہان نہ کچھ خوف ہے نہ خطرہ ہے نہ موت ہے
نہ کچھ مصیبت ہے اگرچہ جان ہنی اُس روز اُن سمندر کے لہرون سے بچ گیا
تھا لیکن صدمہ اُسکو اسقدر پہونچا کہ ہم لوگون کی سمجھ مین اُسی صدمے کے
باعث کچھ دنون بعد بیمار ہو کر عین عالم نوجوانی مین اس دار فانی سے
کوچ کر گیا گویا انسانیت اور مروت کے واسطے اُسنے شربت شہادت نوش کیا
اتنا کہکر بیگر یو صاحب نے سب لڑکے لڑکیون کی طرف نگاہ کی اور پھر گھڑی
کی طرف دیکھکر فرمانے لگے کہ عزیزو چاے پانی کا وقت نزدیک آیا لڑکیون کی
کہانیان تو پوری ہوگئی ہین لڑکون کی اب چاے پیکر پڑہینگے لیکن یہ تو بتاؤ
جسکو مین چاہتا ہون تم اپنے دل سے آپ ہی پوچھو کہ ان کہانیون سے جو
ابھی پڑھی گئین اور ان باتون سے جو ابھی کہی گئین نتیجہ تم لوگون نے کیا نکالا
یہ کہانیان تو بھول تھین وہ شہد کونسا ہے جو تم نے اُن سے نکالا یہ کہانیان
تو گھنٹے بھر کا شغل ہو گئین مگر وہ فائدہ کونسا ہے جو تمنے اُن سے ہمیشہ کے
واسطے حاصل کیا۔

اس عرصے مین خانسامان نے آواز دی چاے تیار ہے اس باعث سے
لڑکون کو جواب دینے کی مہلت نہ ملی لیکن کتاب پڑھنے والے
ضرور سوچ لینگے۔

# چھٹا باب

جب چاے پی چکے اور گھر کے سب لوگ مجلس کے گول کمرے مین جا کر بیٹھے جیبی نے آہستہ سے تام کو کہا بھائی تمھاری کہانی تو بڑی لمبی معلوم پڑتی ہے۔

تام نقل کی ہوئی ہے بالکل حرف بحرف نقل ہے یہ حکمت مین نے تم سے سیکھی اور اپنی عبارت درست کرنے کی نسبت دوسرے کی عبارت نقل کرنی بہت سہل ہے اور اُسمین غلطی ہو جانے کی بھی کچھ دہشت نہین رہتی۔

جیبی لیکن یہ تو بتاؤ کہ تمنے اپنی کہانی مین بہادر کسکو بنایا ہے۔

تام ایک شراب کش کو

جیبی شراب کش کو اتنے تعجب کی بات ہے

تام مگر وہ شراب کش کچھ ایسا ویسا آدمی نہین ہے بلکہ شراب کشی کا بڑا کارخانہ رکھتا ہے اور پارلامنٹ کے دیوان عام مین بیٹھتا ہے وہی شخص ہے جسنے بیچارے غلامون کی دادرسی کے واسطے کوششین کی تھین اور عمدہ تدبیرین عمل مین لا کر اُنکی آزادی کے واسطے بیس کرور روپیے دلوائے تھے اُسکے سوانح عمری جس کتاب مین لکھے ہین نہایت قابل سیر ہے اور بڑی دل لگی کی چیز ہے مین نے تو اُسکے صرف چند مقامات دیکھے ہین لیکن بیسی نے اُسکی اول سے آخر تک سیر کی ہے۔

جیسی بچارہ پرسی اور لڑکون کی طرح کسی شغل سے بھی اپنی دل لگی نہین کر سکتا اُسے صرف کتاب ہی دیکھنے کا شوق ہے۔

اس عرصے مین بی بی گور نے صندوق کھول کر اپنے سینے پرونے کا اسباب نکالا ویلی اپنی ماکے پاس جا کھڑا ہوا اُسنے اپنی کہانی آپ نہین لکھی تھی بی بی گور سے لکھوائی تھی گویا اُسی کے شکرانے مین جُھک جُھک کر بڑے پیار سے اُسکے چہرے کو دیکھتا تھا بی بی پرسگریو بھی آرام تمام کوچ پر تکیہ لگا کر جا بیٹھی تھین لڑکون نے اپنی کہانیان پھر پیش کین اور پرسگریو صاحب اُنھین لیکر پڑھنے لگے۔

## تام کی کہانی
## پاگل کتا

### فوویل بگسٹن صاحب کا خط کسی عزیز کے نام

جو کہ آخر یہ حال تمھارے کان تک پہونچے بغیر نہ رہیگا اس لحاظ سے مین نے بھی اُسکا لکھنا بہت مناسب سمجھا۔

حال یہ ہے کہ جمعرات کے دن مجھکو جب مین گھوڑے پر سوار ہونے لگا سائیس نے خبر دی کہ معلوم نہین آج آپ کے کتے کو کیا ہو گیا ہے پہلے تو اُسنے بلی مار ڈالی پھر اُس نے ایک کتے پر جھپٹا اور آپسے بھی ادھموا کر دیا اور پھر میرے اور دائی کے ہاتھ مین کاٹ کھایا مین نے حکم دیا کہ اُسے

باندھ رکھو اور خوب اُسکی نگہبانی کرو جب مین شہر کے نزدیک پہونچا
گیا دیکھتا ہون کہ وہ کتا کیچڑ مین سنا ہوا دیوانہ وار دوڑ رہا ہے اور جو
اُسکے سامنے آتا ہے اُسی کو کاٹنے دوڑتا ہے یہانتک کہ میرے دیکھتے ہی دیکھتے
اُسنے ایک مرد اور دو لڑکے اور کم سے کم بارہ کتون کو کاٹا۔
مین اِس خیال سے کہ شاید یہ پاگل ہو گیا ہے نہایت گھبرایا اور بہتیرا چاہا
کہ اُسے روکون یا مار ڈالون یا کسی گوشے کے اندر ہانک دے جاؤن لیکن
کچھ بھی نہ بن پڑا اور اُسنے اُچھل کر ایک لڑکے کا شانہ پکڑا خوبی قسمت سے
مین اُسوقت نزدیک ہی تھا چابک مار کر اُسے اُس لڑکے سے توجدا کیا لیکن جب
وہ شہر کی طرف بھاگا تو مین نے بھی اُسکے برابر گھوڑا دوڑایا بہتیرا اُسے پکارتا
اور پچکارتا تھا مگر وہ گویا مجھے پہچانتا ہی نہ تھا جب شہر کے نزدیک پہونچا
مین نے دیکھا کہ یہ تو بڑا ہی غضب ہوا وہان کی بھیڑ بھاڑ مین کیا ٹھکانا ہے
کہ یہ کتنے آدمیون کو بھنبھوڑیگا پس اگر کسی وقت انسان کو اپنی جان خطرے مین
ڈالنی مباح ہے تو وہ یہی وقت ہے اس سے زیادہ اب اور کون سی ضرورت
ہوگی دل مین مین نے مصمم ارادہ کیا کہ جسطرح سے ہو اس کتے کو پکڑنا چاہیے
اور فی الفور گھوڑے سے اُسکے اوپر گر کر گردن سے لپٹ گیا اُسنے مجھپر خوب
دانت چلائے اور چھٹنے کے لیے زور مارے پہلے تو مین نے اُسکا قابو مین
رہنا ناممکن تصور کیا تھا مگر جب پکڑ کے مین نے اُسے اوپر اُٹھا لیا تو پھر وہ
بے زور اور بے اختیار ہو گیا مجھے خوف تھا کہ مبادا اُسکے مُنھ کا جھاگ اور لعاب
کہین اُن خراشون مین سرایت کر جاوے جو اُسکے نوچنے سے میرے ہاتھ مین

ہوگئے تھے اسواسطے بڑی مشکلون سے ایک ہاتھ سے اُسے تھاما اور
دوسرا ہاتھ باری باری سے جیب مین دیکر دستانا چڑھایا پاس ہی ایک
باغ تھا مین نے باغبان کو آواز دی اُسنے دروازہ کھولا اور پوچھا کہ کیا چاہیے
مین نے کہا کہ ایک پاگل کتا لایا ہون اگر کوئی مضبوط سی زنجیر دے تو اُسکا
گلا باندھون جان مین نے اسواسطے اُسکی نہ لی کہ اگر کبھی یہ بات ثابت ہوجاے
کہ کتا پاگل نہین ہے تو اُن پانچون آدمیون کو جنھین اُسنے کاٹا تھا موجب
کمال تسکین اور تسلی کا ہوگا باغبان اُس کتے کو دیکھکر بہت ڈرا آخر ڈھونڈھ
ڈھانڈھ کر ایک زنجیر لایا ایک سرا تو اُسکا مین نے درخت سے بندھوایا اور دوسرا
کتے کے پٹے مین سچ مین اُس کتے کو پٹک کر جھٹ پٹ پیچھے کو ہٹ گیا
کتے نے مجھپر زقند ماری لیکن جب اپنی گردن زنجیر بندھی پائی بڑے زور سے
بھونکا اور دیوانہ ہونے سے دو دن بعد مرگیا۔

سب سے زیادہ تعریف لائق بات اس کہانی مین مین یہ دیکھتی
ہون کہ سر فوویل بکسٹن صاحب کو برابر دوسرون ہی کا خیال رہتا آیا ورنہ اُنکو
خود اپنی جان بچا لینی کچھ مشکل نہ تھی ۔

تمام سوا اسکے جب اُنھون نے اُس کتے کو پکڑا اگر فی الفور مار ڈالتے
تو یہ امر بھی چندان مشکل نہ تھا۔

بی بی گور سر فوویل بکسٹن صاحب ہمیشہ دین کی راہ مین چلتے تھے اور اپنی
ساری عمر اور لیاقت اپنے خالق کی خدمت گزاری مین صرف کرتے تھے کہتے ہین
کہ وے اس دنیا مین اسطور پہ گذران کرتے تھے اور اپنے ہمجنسون کے ساتھ اسطرح

پیش آتے تھے کہ جیسے کوئی دار الشفا سے گذرتا ہو اور بیمارون کو دیکھ دیکھ ہر ایک
کی احتیاج اور ضرورت موافق اُسے دوا دینا جاتا ہو۔

وِلی ایسا آدمی ہونے کو تو میرا بھی دل چاہتا ہے۔

پرسِگریو دوسرون کے لیے اپنی جان خطرے مین ڈالنے کی جو تم نے
کہانی لکھی ہے اسے دیکھکر مجھے اُن دونون چھوکرون کا قصہ یاد پڑتا ہے جو ریچھ کے
ساتھ لڑے تھے اگر پیاری جولیا تم وہ بڑی سی سبز کتاب میز پر سے اُٹھا لاؤ اور
اُس مقام پر کھولو جہان مین نے کاغذ تراشہ نشان کے لیے رکھدیا ہے
تو مین تم سب کو وہ قصہ سُنا سکتا ہون اور یقین ہے کہ تم لوگ اُسے سُنکر
نہایت خوش ہو گے۔

## ریچھ

سوئیڈن کے اخبار مطبوعہ ۱۳- نومبر ۱۸۱۵ء مین درج ہے کہ ایک روز
دو چھوکرے جو آپسمین چچیرے بھائی تھے جنگل کے پاس اپنی مویشی چرا رہے تھے
عمر ایک کی دس برس اور دوسرے کی بارہ برس کی تھی قریب شام کے ایک
ریچھنی دو بچون سمیت جنگل سے نکلکر انکی بھیڑون پر گری چھوٹا لڑکا کچھ تفاوت پر
تھا بڑے نے آواز دی کہ بھائی خبردار یہان ریچھ آیا ہے اور آپ اُسکے مقابلے
کو دوڑا ہتھیار پاس کچھ نہ تھا صرف ایک لاٹھی ہاتھ مین تھی اُسے وہ ریچھنی کیا
مانتی تھی فوراً دونون پیر سے کھڑی ہوگئی اور اُس لڑکے کو اپنے تلے پچھاڑ
بڑے بھائی کا چلانا سُنکر چھوٹا بھی دوڑ آیا دیکھا کہ وہ اُسکے بھائی کا مُنھ نوچ

کے واسطے پنجا اُٹھائے ہوئے ہے اُس ملک مین چھوٹے سے چھوٹے
لڑکے کی کمر مین بھی ایک چھُرا لٹکتا رہتا ہے اُسنے چاہا کہ نکالے لیکن صبح کو مینھ
جو برسا تھا اِس باعث اُسکا چوبی دستہ ایسا پھول گیا کہ وہ اُسوقت نیام سے
نہ نکل سکا تب ناچار اُس دَس برس کے بالک نے لاٹھی لیکر اُس ریچھنی کو بھر پور
زور سے پٹینا شروع کیا فی الحقیقت عمر کے لحاظ سے یہ ایسی بہادری تھی کہ ہم جانتے
ہین سہراب اور اسفندیار نے بھی دس برس کے سن مین کبھی ایسی جرأت نہ کی ہوگی
جانور یہ بخوبی سمجھ جاتا ہے کہ کس پر میری دہشت کسقدر غالب ہوئی اور اُسی سے
اپنے زور کے غلبے کا اندازہ باندھکر خاطر جمعی سے حملہ آور ہوتا ہے اُس ریچھنی نے
جو اُس چھوکرے کے کام اور چہرے پر کچھ دہشت اور گھبراہٹ کا اثر نہ دیکھا تو شاید
اُسے اپنے سے قوی تر اور زیادہ زور آور سمجھ کر لاٹھیون کی مار سے چلا اُٹھی اور
اُسکے بھائی کو چھوڑکر آہستہ آہستہ جنگل کی طرف چلی -

قضا کار وہ بھیڑ جسکا ریچھنی نے پیچھا کیا تھا گلے سے بچھڑ جانے کے باعث
اُسی جگہ کھڑی کانپ رہی تھی ریچھنی نے چاہا کہ پھر اُس بیچاری پر حملہ کرے لیکن
اُس دہ سالہ لڑکے نے جو اِس مرتبہ کچکچا کر اپنا چھُرا میان سے کھینچا تو باہر نکل آیا
چھُرا نکلتے ہی اُسنے ریچھنی کے سامنے چمکایا اور ہلا ہلا کر اور اُسے دکھلا دکھلا کر یون
کہنے لگا کہ اگر بھلا چاہتی ہو تو بس اب سیدھی سیدھی طرح سے اپنے
جنگل کی راہ لو ورنہ پھر دیکھو گی کہ مین تمہارا کیا حال کرتا ہون اِس عرصے مین
اُسکا بڑا بھائی بھی اُٹھکر اُسکے پاس چلا آیا اور بھیڑ بھاگ کر اپنے گلے مین شامل
ہوگئی ریچھنی نے اپنے بچون سمیت جنگل کی سمت پیر اُٹھائے اور یہ دونون

چھوکرے اپنی مویشی لیکر اپنے گھر کو آئے کہ بڑے بڑے لڑکے کے
ریچھنی نے پُرزے پُرزے کر ڈالے تھے بدن مین دانت بھی اُسکے کئی جگہ
بہت نابے طرح لگے تھے لیکن مرہم پٹی کرنے سے کچھ دنون مین آرام ہو گیا
چند روز بعد ایک شخص نے اُس چھوٹے لڑکے سے پوچھا کہ بچے اگر تیرے
بھائی کو وہ ریچھنی اُٹھا کر لیجاتی تو پھر تو کیا کرتا اُسنے صرف اتنا ہی جواب دیا
کہ تب مین بھی گھر کو نہ آتا جو کچھ اُسپر گذرتی اُس مین مین بھی شریک ہوتا۔

لوئیس بڑا ہی بہادر تھا

برلیسی۔ اور کیا ہی وفادار بھائی تھا

ویلی لیکن یارو اپنے ساتھون مین سے اگر کسی پر ایسی مصیبت آپڑے
تو تم لوگ اُسوقت کیا کرو۔

جولیا ہم مین سے شاید اُس دہ سالہ چھوکرے کا کام کسی سے
نہ بن پڑے۔

لڑکے کیون پیاری ایسا کیون کہتی ہو۔

جولیا نے رُک رُک کر جواب دیا کہ مین ایسا اسی واسطے کہتی ہون
کہ جب ہم لوگ اپنی خواہش تو دوسرے کے واسطے چھوڑ ہی نہین سکتے
تو یہ بات کیونکر قیاس مین آئے کہ اپنی جان دوسرون کے واسطے دینے کو
طیار ہو جاینگے۔

پرسگر یو صاحب سنکر بولے کہ پیارو خود غرضی اور نفس پروری

یہی وہ ریچھنی ہے جسکے مقابلے سے ہم لوگ دہشت کھاتے ہین اور ہم لوگون کی بدمزاجی وہ پاگل کتا ہے کہ جسکا زیر کرنا اور جسکے گلے مین زنجیر ڈالنا نہایت ضرور ہے۔

# ساتوان باب

## لوئیس کی کہانی

سنہ ۱۷۹۲ء مین جب کہ فرانسیس کے درمیان بدمعاشون نے بلوہ کیا تھا
اور فساد عظیم اُٹھایا تھا یہانتک کہ بادشاہی محلون کے اندر بھی غارتگرون کے
ہاتھ دراز ہوے تھے اور جلادون کی تلوارون سے خون کے دریا بہہ چلے
تھے دولت لوگون کے واسطے جی کا زوال ہوئی تھی اور عزت باعث وبال
ونکال کمال بلوہ کیا تھا نمونہ نادرشاہی کا کھڑا ہوگیا تھا ایک گروہ بدمعاشون کا
کسی بیگناہ بھلے مانس شہری کو ناحق جلاد کے پاس پکڑے لیے جاتا تھا
اُس بیچارے نے بہتیرا واویلا مچایا اور داد بیداد کی ہاتھ جوڑے گڑگڑایا
سو منت سماجت کی مگر اُن سنگدلون کے دلون پر اِن باتون کا کیا اثر
ہوتا تھا اور دوسرے کسی کا مقدور کیا تھا کہ اُن پر نگاہ بھی اُٹھا کر دیکھے
اُنکے ہاتھ سے چھڑانا تو درکنار رہے بولنا ہی اُنسے اُسوقت گویا اپنی جان کو
ورطۂ ہلاکت مین ڈالنا تھا لیکن نیشم صاحب نے اپنی جان کا مطلق خیال
نہ کیا وہ شہری کچھ اُنکے دوست اور یگانون مین سے نہ تھا بلکہ شاید اُنکے نام
ونشان سے بھی محض بیگانہ تھا کیونکہ نیشم صاحب باشندۂ انگلستان
اور جنگی جہاز کے ایک افسر تھے حسب اتفاق اُسوقت وہان جا پہونچے تھے
لیکن اُنکی غیرت اور بہادری نے قبول نہ کیا کہ اُنکی نظرون کے سامنے ایک

بیگناہ ہمجنس ناحق بدمعاشون کے ہاتھ سے مارا جاے فی الفور اُنھین جا پکڑا
اور کہا کہ یا تو اس شہری کو حاکم کے پاس لیچلو تحقیقات مین اسکے ذمے کچھ قصور
ثابت ہو تو بیشک سزا دو ورنہ مجھ سے لڑو پہلے مجھے مارلو تب اسے مار یو یہ
کلام ایسا بہادرانہ تھا کہ اُن سنگدلون کے دل پر بھی بغیر اثر کیے نہ رہا سُنکر
سب کے سب حیران سے رہگئے بیچارے بیگناہ کو اُسی دم چھوڑ دیا اور اس
نیک کرداری یعنی ایک شہری کی جان بچانے کے واسطے سب نے ملکر نسیم صاحب کے
سر پر ایک بہادری کا تاج رکھا

پرسگریو یہ تو لوئیس تمھے بہادری کی بہت ہی نادر مثال نکالی لیکن اسکی
سند کیا رکھتے ہو

لوئیس مین نے یہ بات خود نسیم صاحب کی بہن سے سنی ہے
وہ دادا جان سے ایک روز اسکا ذکر کرتی تھین

بی بی گور بدی کے باز رکھنے مین کامیابی کی مثال مین نے تو اسطرح کی دوسری
نہین سنی اگر وہ سنگدل بدمعاش نسیم صاحب کو بھی اُس بیگناہ کے ساتھ
گھسیٹتے ہوے جلاد کے پاس لیجاتے اور ایک ہی تلوار سے دونون کا
کام تمام کر ڈالتے تو ایسا کوئی نہ تھا جو اُس بہادر انگریز کو دیوانہ نہ کہتا

بی بی پرسگریو دریا کے دھارے کے مقابل تیرنا اسکو ہرگز سہل کام نہ سمجھو
اگر بدی مین عوام سے الگ رہنا مشکل ہے تو اُس سے اُنھین باز رکھنا اور بھی
زیادہ تر مشکل ہے۔

ویلی اے صاحب یہ بات تو اکثر مدرسے کے درمیان بھی

دیکھنے مین آئی ہے۔

لوئیس اجی سیکڑون مرتبہ وہان ایسی باتین ہو جاتی ہین کہ وہ اب مجھے ہر دفعہ بیشم صاحب کی یاد دلایا کرینگی یقین جانو کہ جن دنون مین بیشم صاحب مدرسے مین پڑھتے ہونگے کبھی کسی چھوٹے لڑکے پر بڑے لڑکون کو ظلم و زیادتی نہ کرنے دیتے ہونگے۔

تام بھائی توپ کے مُنھ مین ایک مرتبہ چلا جانا مین ایسا بہادری کا کام نہین سمجھتا کہ جیسا زمانے سے نرالی راہ پر چلنا اور جب ساری دنیا راست بازی کی بیقدری کرتی ہو تو اُسکی حمایت کرنا۔

لوئیس واقع مین اُسکے واسطے بڑی ہی جرأت اور بہادری چاہیے۔

پرسگریو اپنی مثال دکھلا کر بھی دوسرون کو گناہ سے باز رکھنا اکثر اوقات دشوار ہو جاتا ہے مین ایک صاحب کو جانتا ہون ہندوستان مین اُنکی نوکری ہے اگرچہ عمر مین ابھی نوجوان ہین لیکن ایسا صاف دل آدمی مین نے دوسرا نہین دیکھا جب وہ ایام طفولیت مین مدرسے کے درمیان پڑھتے تھے کبھی دوسرے ہم مکتبون سے ... مین اپنے ہم مکتبون کے شریک نہوے بلکہ اُنکو ممانعت کرتے اور کہتے کہ تم لوگ اپنی عادت بد کو نچھوڑو گے تو مین ضرور اُستاد سے اطلاع کر دونگا جب یہ نوجوان ہندوستان مین گیا ایکروز کسی پلٹن کے صاحبون نے مسکوٹ مین اُنکی دعوت کی کھانے کے بعد گفتگو اُن لوگون نے کچھ اسطرح کی اُٹھائی کہ جو دینداری سے

بہت بعید ہے اِس نوجوان نے اپنی طبیعت پر ایسی باتون کے ناگوار گذرنے کا اظہار فرائض و وجابت سے سمجھا فی الفور ولمنسے اُٹھکر اپنے گھر کو چلا گیا۔

بیلا پلٹن کے صاحبون نے تو ضرور اُسکی کھلی کی ہوگی

پرسگریو کھلی کی تو کی مگر دل سے بجز ایسے شخص کی عزت و احترام کرنے کے اور کچھ چارہ نہ تھا اور پھر اُسکے بعد جب کبھی باہم ملاقی اور یکجا ہوے اُسکے سامنے بہت سنبھل کے گفتگو کرتے رہے۔

بی بی گور ابھی ہندوستان سے ابھی ایک جرنیل آئے ہین وہ مجھ سے کہتے تھے کہ شروع شباب مین ایکروز اُنکی پلٹن کے صاحبون نے کھانے کے وقت شراب نوشی مین مرکز اعتدال سے گذرنے کی تحریص کی مگر وہ اُسی وقت کھانا چھوڑ بھاگے اور بدمستی قبول نہ کی مین جانتی ہون کہ اُس [illegible]نی مین اُنکا ایسی ترغیب و تحریص سے بھاگنا اُن سب فتح اور فیروزیون سے زیادہ تر باعث افتخار اور نام آوری ہے کہ جنکے واسطے اُنکو جرنیلی مین تمغے اور خطاب ملے۔

ویلی بیشک وہ بھاگنا اِس فتح پانے سے زیادہ جرأت اور بہادری کا کام تھا۔

اِس عرصے مین بیلا پکار اُٹھی کہ مجھے بڑا تعجب ہے اُن کم غیرت بدمعاشون کے دل پر جنھون نے اپنے سولھوین لوئیس سے نرم دل اور نیک مزاج بادشاہ کا گلا کاٹ ڈالا تھا نیشم صاحب کی اُس بہادرانہ بھلائی کا

کیونکر ایسا اثر ہو گیا۔

جولیا اور جنھون نے میری آنٹونٹ سے اُسکی حسین بیگم کو مار ڈالا تھا اور لمبائی سی چھوٹی شاہزادی کا سر کاٹ کر نیزے پر سارے شہر مین گھمایا تھا

لوئیس تیوری چڑھا کر چلایا کہ یار رومین تو ایسے بیدرد قاتلون پر ہرگز رحم نہ کرتا اگر بیس ہزار سپاہی بھی میرے زیر حکم ہوتے مین باسے بدمعاشون کی بوٹی بوٹی اُڑا ڈالتا اور فرانس بھر مین اُنکا نام و نشان نہ رہنے دیتا پر سگریو صاحب نے ہاتھ اُٹھا کر لڑکون کو خاموشی کا اشارہ کیا اور پھر دیلی کا قصہ نکالا۔

---

# آٹھوان باب

## ویلی کی کہانی

برس پینتیس ۳۵ ایک گذرتے ہین صوبۂ خاندیس مین بندھیاچیل پہاڑ کے درمیان بھیلون نے ایسی شورش مچا رکھی تھی کہ اُنکی لوٹ مار کے ڈر سے راستے بند ہو گئے تھے بلکہ اُس قرب وجوار کے باشندون کو گھرون مین بھی چین نہین ملتا تھا بھیل رات کے وقت ڈاکا ڈالتے تھے سوتے ہوؤن کو جا مارتے تھے عورت اور بچون پر بھی رحم نہین کرتے تھے بمبئی کے گورنر صاحب ان بھیلون کی زیادتی اور رعیت کی تباہی سے بہت پریشان خاطر ہوے اور اُنکی سزادہی کا ارادہ مصمم باندھکر فوجون کو خاندیس کی طرف روانہ کیا بھیل مثل بندرون کے پہاڑون پر چڑھ گئے سپاہیون کو کہین اُنکا پتا بھی نہین لگتا تھا کہ مقابلہ کرین اگر کہین یکّا دُکّا مل بھی جاتا تھا تو اُسکو بیشک مار لیتے تھے لیکن آب ہوا اُن جنگلون کی بہت خراب ہے فوج مین بیماری پھیلی سپاہی پر سپاہی مرنے لگا ڈاکٹر بیمارون کی شب و روز خبرگیری کرتا تھا مگر دوا نے کچھ بھی اثر نہ کیا ایسا کوئی افسر دکھلائی نہ دیتا تھا جسکا رُخ زرد اور دل سرد نہو۔

یہ حال سُنکر گورنر صاحب کا نائرۂ غضب اور بھی زیادہ بھڑکا حکم دیا کہ جب تک ایک ایک بھیل قتل نہو اور ان مفسدون کا نام ونشان صفحۂ روزگار سے محو نہو جاے فوج پیچھے نہ ہٹے لیکن اسی عرصے مین گورنر صاحب

کی بدلی ہوگئی اور اُنکی جگہہ پر الفنسٹن صاحب بہادر مقرر ہوئے یہ نہایت
نرم مزاج اور ملائم طبع تھے اور کسی کو ہلاک کرنے سے اُسکا بچانا زیادہ تر
پسند کرتے تھے غرض تدبیر تو اُنھون نے بھیلون کو قابو مین لانے کی
اپنے دل مین تجویز کرلی لیکن ایسا کوئی آدمی اُنکی آنکھ مین نہین جنچتا تھا جو
اُسپر عمل کرنے کے لائق ہو۔

بھیل لوگ انگریزی سپاہیون کی صورت سے بیزار تھے اور انگریزون سے
نہایت نفرت رکھتے تھے گورنمنٹ کے نام سے چڑھتے تھے جنگل پہاڑ اُنکا مسکن و
مکان تھا اور تلوار و تیر و کمان اُنکا ہتھیار اور کل سامان سرکار انگریزی کی
اطاعت قبول کرنے سے وہ اپنی جان دینا بہتر سمجھتے تھے یہ اُنکو گوارا تھا
مگر وہ گوارا نہ تھا جیمس اُوٹرم صاحب جو اب کونسل کے ممبر ہین اُسوقت
عالم نوجوانی مین پلٹن کے درمیان نخبرتی تھے شجاعت مین اپنا ثانی نہ رکھتے تھے
کئی مرتبہ مقابلے کے وقت بھیلون پر غالب ہوئے اور اچھی طرح اُنکے
دانت کھٹے کیے اگر کبھی لڑائی مین اُن بیرحمون کے ہاتھ پڑ جاتے وہ اُنکو
ہرگز ٹکڑے ٹکڑے کیے بغیر نہ چھوڑتے۔

ایک روز یکایک وہ بھیل کیا دیکھتے ہین کہ یہی اوٹرم صاحب تن تنہا پیادہ پا
نہ کچھ ہتھیار ہاتھ مین نہ کوئی سپاہی ساتھ مین اُنکے مسکنون کی طرف پہاڑون
پر بیخوف و خطر چڑھے چلے آتے ہین اُسوقت بجز نگہبان حقیقی یعنی خداے پروردگار
اور اُنکے دل متحمل و بردبار کے اُن خونخوار دشمنون کے درمیان کوئی بھی
حامی و حافظ نہ تھا لیکن اُنکی ہمت اور توکل دیکھکر اُن سنگدلون کا دل بھی

موم ہو گیا سب نے اُنکی خاطر کی یہ اُنکے ساتھ بے تکلف رہنے سہنے لگے
تھوڑے ہی دنون مین اُنکی محبت کا تخم مزرعہ قلوب مین اُنھون کے جھپٹ گیا
یہ اُنکے ساتھ شکار کھیلتے اُنکے زخمون کی مرہم پٹی کرتے کبھی کہانی قصے کہکر اُنکا دل
بہلاتے اور ہاتھ مین لاتے کبھی ایسی ایسی داد شجاعت دیتے کہ وہ لٹیرے
بھیل بھی اُس سے حیران رہ جاتے جب دیکھا کہ یہ لوگ مجھسے اچھی طرح پرچ گئے
ایکروز فرمانے لگے کہ یارو اسطرح لوٹ مار اور شکار سے کب تک اپنی گذران
کروگے اگر حلال کی روٹی کھانی چاہو تو مین تم لوگون کو ایک پلٹن مین بھرتی
کر سکتا ہون ایسے دلیر اور ہمت والے افسر کے تحت مین رہنے کا کیونکر کوئی
انکار کر سکتا تھا بھیلون نے اپنی خوش نصیبی سمجھی جسقدر لڑائی مین وے شجاع
اور سفاک تھے اُسی قدر سرکار کمپنی کی نوکری مین نمکحلال اور وفادار نکلے ابتک
یہ بھیلون کی پلٹن وہان موجود ہے اور اُسی ملک کی جسے وہ لوٹتے اور خراب
کرتے تھے دل و جان سے حفاظت اور پاسبانی کرتے ہین۔

ویلی لوئیس کی طرف مخاطب ہوا اور بولا کہ بارکنے جسطور سے تیس ہزار
سپاہی لیکر فرانسیس کو بد معاشون سے صاف کرنا چاہا تھا اُس سے تو اوٹرم صاحب
کے ان بھیلون کو قابو کرنے مین بڑا فرق ہے مین جانتا ہون کہ مارنے کا نسخہ
سے بہتر دنیا مین اور بھی تدبیرین دشمن کو قابو مین لانے کی ہین اور میرے نزدیک
دشمن کے مارنے والے سے دشمن کو دوست بنانے والا بڑا بہادر ہے
لوئیس کھسیانا سا ہو کر پرسگر یو صاحب کی طرف دیکھنے لگا پرسگر یو صاحب مسکرا کر
بولے کہ بیشک ہر دم ارادے ایک دشمن کو بھی بچانا سو درجے بہتر ہے قتل کرنے

ہزاروں دشمنون کے خیال کرو کہ اگر اوٹرم صاحب اُن سب بھیلون کو قتل کرڈالتے اور اُنکے لہو سے بھری ہوئی تلوار چلاتے اور لاشون کو روندتے پہاڑون پر چڑھتے تو اُنکے دل کو کیا خوشی حاصل ہوتی اور اب جسوقت کہ وہ اُس پلٹن پر نگاہ کرتے ہونگے اور یہ بات سوچتے کہ سارے بھیل میری ہی بہادری اور رحم دلی سے جیتے بچے اور جنگی ڈاکو لٹیرے سرکاری سپاہی ہوگئے تو کس قدر خوش ہوتے ہونگے۔

ولی ایسا بھی سننے مین آیا ہے کہ ایک مرتبہ شکار مین وہ شیر کے ساتھ کشتی لڑے تھے۔

ٹام اتا کہتی تھیں کہ ایک مرتبہ وہ زہر کھاتے کھاتے بچ گئے تھے۔

لڑکے زہر اُنکو کسنے دیا زہر اُنکو کسنے دیا۔

ٹام بولا جب وہ بڑودا مین رزیڈنٹ تھے کسی بدذات نے ایک بیچاری بیوہ پر جھوٹا دعوی پیش کرکے چاہا کہ اُسے جیلخانے مین قید کرا کر اُسکی ساری جائداد پر آپ قابض ہوجاے لیکن انصاف انگریزی اُسکا سدراہ تھا اور وہ بخوبی جانتا تھا کہ جبتک اوٹرم صاحب ہینگے میرا مطلب حاصل نہوگا اسی واسطے دو مرتبے اُنکے مارنے کی تدبیر کی۔

بی بی گور لیکن حافظ حقیقی نے اس منصف مزاج بہادر کی حفاظت کی اور جان بچالی۔

ویلی    مین فتح دفیروزی کی مطلق آرزو نہین رکھتا میری خواہش یہی ہے
کہ جب مین اس دنیا سے کوچ کرون تو کوئی باعث آسدم ایسے تصور
کرنے کا رکھتا ہون کہ اس جہان مین میرا وجود موجب کسی آدم زاد کی
راحت کا ہو۔

---

# نوان باب

پرسگریو صاحب کے ہاتھ مین صرف ایک ہی کاغذ اب پڑھنے کو باقی رہ گیا تھا وہ بہت خوبصورتی کے ساتھ موڑا ہوا تھا اور ایک لال فیتے سے لپٹا تھا پرسی نے کچھ شرم سی کھا کر اپنی کرسی ذرا پیچھے کو ہٹالی اور لڑکون کی آڑ مین ہوگیا۔

## پرسی کی کہانی

## آنی اسکو

جبکہ آٹھوان ہنری انگلستان کے تخت پر تھا اُسکی بیگم کیتھرن پار مذہب مین اُس سے کچھ اختلاف رکھتی تھی اور اُس طریقے کو پسند کرتی تھی جواب انگلستان مین جاری ہے لیکن اسبات کو ظاہر نہین کرسکتی تھی کیونکہ اُن دونون مین وہان جو شخص بادشاہون کے اعتقاد دینی سے کسی طرح کا بھی کچھ اختلاف اپنے اعتقاد مین رکھتا فی الفور قتل ہوتا یا کہ زندہ آگ مین جلایا ارکان دولت اور وزراے سلطنت بیگم سے دشمنی رکھتے تھے یہ بہانہ اُسکے تباہ کرنے کے لیے بہت اچھا پایا ثبوت کی تلاش مین تھے بی بی آنی اُسکو کہ وہ ہمیشہ بیگم کے پاس حاضر رہتی تھی پکڑ وا منگایا اور بیگم کے اختلاف مذہب کا اقرار کرنے کے لیے بہتیرا اُسے دھمکایا اور تنگ کیا مگر وہ اپنے ضبط پر قائم رہی مطلق اُنکی دھمکی مین نہ آئی۔

وزیر کیا وہ کچھ بھی اقرار نہین کرتی۔

پیادے خداوند کچھ بھی نہیں۔

وزیر ارے میان یہ تو کچھ بات ہی نہین کہ وہ بیگم کے اختلاف مذہب کا حال بتاتی ہو جس طرح سے اقرار کریگی اُسی طرح سے اقرار لینا پڑیگا جاؤ اُسے میرے پاس لے آؤ۔

وزیر یہ کہکر ہاتھ پر ہاتھ رکھے ہوے آنی اُسکو سے اقرار لینے کا مصمم ارادہ باندھکر اپنی کرسی پر تن کر بیٹھ گیا اور شکنجے کی طرف دیکھنے لگا یہ شکنجہ وہ چیز ہے کہ جسکا نام ہی سننے سے انسان کا دل پیچ و تاب مین آجاتا ہے اسی عرصے مین پیادے اُس بیچاری عورت کو سامنے لے آئے وہ اُسی شکنجے کے پاس آکر چپ چاپ کھڑی ہوگئی وزیر نے اشارہ کیا اُسکا وہ سنگدل منشی جھٹ پٹ قلم دوات اور کاغذ لے اقرار لکھنے کے واسطے سامنے ہو بیٹھا

وزیر بی بی اگر اب بھی تو اقرار کردے اور ساری باتین کھلکر صاف صاف کہدے تو تجھے بخشنے کو موجود ہون ورنہ خوب سمجھ لے کہ بس یہ آخری دفعہ ہے جو تجھپر رحم کرتا ہون اور اتنا سمجھاتا ہون۔

آنی اسکو تھرتھراتی ہوئی اپنی نرم سُریلی آواز سے جواب دیتی ہے

اقرار آپ کس چیز کا مجھسے اقرار کرواتے ہین آپ مجھسے جھوٹھ بلوانا چاہتے ہین یہ مجھسے ہرگز نہوگا اپنے گناہون کا مین البتہ اقرار کرتی ہون اپنے ایمان کا مین البتہ اقرار کرتی ہون۔

وزیر ذرا اپنے پیچھے اُس شکنجہ کو بھی دیکھ لے

شکنجہ دیکھتے ہی آتی آسکو کے چہرے کا رنگ اُڑ گیا کلیجہ کانپنے لگا ہاتھ
جوڑ کر ہرنی کی طرح جو شیر کے پنجے مین پھنس جاتی ہے آنکھین پھاڑ پھاڑ
اِدھر اُدھر دیکھنے لگی کہ کوئی تو میری حمایت کریگا لیکن وہان اُسکی کون پچھ کرتا تھا
جنکو اُسکے حال پر رقت آئی اُنھون نے نگاہین نیچی کرلین آنکھ بھی نہ ملائی آتی آسکو
نے اپنی نظر آسمان کی طرف اُٹھائی اور مُنھ مین کچھ دعا مانگنے لگی۔
وزیر بی بی ایک مرتبہ مین تجھسے اور پوچھتا ہون کہ کچھ بتلاتی ہے
یا نہین۔
آتی آسکو کچھ نہین ہرگز نہین۔
وزیر نے جلاد کی طرف اشارہ کیا اُسنے فورًا آتی آسکو کو اُٹھا کر
شکنجے مین ڈال دیا۔
یا یہ نازک عورت اس نوجوانی کے عالم مین کہان کو بادشاہ بیگم کے
پاس رہتی تھی اور محلون کے اندر ناز و نعمت سے پرورش پاتی تھی اور
کہان بیچاری شکنجے کے اندر ڈالی گئی اور سو بھی اس قصور پر کہ اُسنے اپنا
ایمان چھوڑنا قبول نہ کیا اور دنیا کی عشرت پر اپنے ایمان کی محبت کو بہتر سمجھا
ہم لوگ اس شکنجے کا تصور بھی باندھنے مین بدلتے ہین لیکن اُس عورت
پاک طینت نے چیخنے چلّانے کی عوض بجز دعا اور مناجات کے کچھ بھی منھ سے
نہ نکالا۔
انسان کا کیا مقدور ہے کہ ایسے مقام پر ثابت قدم رہ سکے یہ صرف
اللہ کی توفیق تھی کہ اُسکے پیر راہ ایمان مین ایسے جمے رہے جلّاد کا جگر اتنے پر

کہ اس بیگناہ عورت پر شکنجہ کیسے رُکا وزیر کُرسی سے اُٹھ آیا اور اپنے ہاتھ سے شکنجے کا پیچ گھمایا آنی اسکو ادھموئی ہو گئی پر منشی کا کاغذ سفید ہی رہا نہ اُسنے بادشاہ بیگم کو الزام لگایا اور نہ اپنا ایمان کھویا۔

دوسرے روز جب اُسے آگ مین جلانے کے واسطے لے گئے تو اُسمین اتنی بھی طاقت نہ رہی تھی کہ اپنے پانون سے چل سکے لیکن چاہیے کہ ذرا بھی دل مین ہراسان ہو سو ہرگز نہین اُسے وہ چتا گویا آتشی بہان معلوم ہوتا تھا کہ جو بہشت مین لیجانے کے واسطے آیا دیکھتے ہی دیکھتے وہ اُسکا پھول سا بدن تو جل بل کر خاک ہو گیا اور روح خوشی باخوشی خالق پروردگار کے سامنے پہونچی۔

جولیا کیا حقیقت مین یہ قصہ واقعی ہے۔

پرسگریو اس قصے مین ذرا بھی فرق نہین اسکا حرف حرف سچ ہے آنی اسکو پر کیا موقوف ہے اس آٹھوین ہنری اور کوین میری کی بادشاہت مین تو ہزارون آدمی اپنا ایمان بچانے کو اسطرح پر شہید ہوے۔

ویلی کیا پھر بھی کبھی اسطور کا زمانہ آویگا۔

پرسگریو آیندہ کا حال خدا جانے ہمکو حال کی فکر کرنی چاہیے کیا اب اور کیا آیندہ کیا ثروت اور کیا مصیبت مین خدا ہم لوگون کو اپنے پاک کلام پر بھل اعتقاد رکھنے کی توفیق دے کہ جسمین اپنے ایمان پر قائم و مستحکم بنے رہین اور ہرگز ہمین لغزش نہ کھاوین۔

## دسوان باب

بی بی گور بولین اسقدر عذاب و عقوبت مین بھی کیا ہی اُسنے استقلال اور استحکام رکھا اور پھر بی بی پرسگریو کی طرف دیکھکر کہنے لگین کہ مین جانتی ہون یہان اب بھی اس قسم کے بہادر موجود ہین کیونکہ جو شخص بیماری کے دکھہ درد کو صبر و تحمل اور انکسار کے ساتھ خدا پر توکل رکھکر برداشت کرسکتا ہے خدا اپنے اُس بندے کو بھی شہیدون کا دل اور درجہ دیتا ہے اور اُسکے سر شہادت کا تاج رکھتا ہے -

بیچارے پرسی نے ایک آہ سرد بھری اور بولا کہ فی الحقیقت اس خیال سے کمال تسکین ہوتی ہے -

بی بی گور پھر بیان کرنے لگین کہ مجکو ایک محتاج شکاری کی عورت کا حال معلوم ہے وہ مہینون بلکہ برسون سے بیمار اور نہایت درد مین مبتلا تھی بدن اُسکا مثل چاند کے روز بروز گھٹتا جاتا تھا اور موت کا سب سامان نزدیک چلا آتا تھا وہ بیچاری اپنی جھونپڑی مین اکیلی پڑی رہتی تھی بجز درد و آزار کے اور کوئی بھی اُسکا غمخوار نہ تھا شوہر نور کے تڑکے ہی لکڑی لانے کو جنگل کی طرف چلا جاتا تھا اور اُسکے سوا اُس گرد و نواح مین دوسرا اور کوئی نہ رہتا تھا وہان وہی اکیلا جھونپڑا تھا لیکن دینداری کے باعث اُس بیماری مین بھی اُسے سکون و قرار حاصل تھا اور بجز حمد و ثنا اُس پاک پروردگار کے جسپر اُسکا کل بھروسا اور نجات کی امید تھی اور کچھ بھی اُسکے منھ سے نہ نکلتا تھا نہ تو کچھ آہ تھی

نہین زاری + اُسکے لب پر تھی مدحت باری + بس یہ عورت کیا بہادرون مین شمار نہوگی ۔

پرسگریو عورت کیا یہ بات تو لڑکون کو بھی حاصل ہو سکتی ہے یہ تو ایک دودھ پیتا بچہ بھی خوف و خطر اور درد و رنج کے وقت اپنی ما سے کہہ سکتا ہے کہ پیاری اماں تم مت روؤ مین مرنے سے مطلق نہین ڈرتا ۔

بی بی پرسگریو اگر ہم لوگون کا دل سچ مچ خدا کی محبت سے پر ہو تو ممکن نہین کہ یہ کلام کسی دم فراموش ہونے پائے تو اپنے دل مین کچھ بھی تردد نہ کر اور نہ کسی بات سے خوف کھا ۔

پرسی بولا مین مرنے سے نہین ڈرتا یہی فقرہ سچی بہادری کی گویا جان ہے

# گیارھوان باب

## تفرقہ

دوسرے روز لڑکے لڑکیون نے وہان سے کوچ کی طیاری کی
امی تیلی کی طرح سارے گھر مین پھرتی کہین سے کوئی گٹھری
اُٹھالاتی کبھی کہین سے کوئی صندوقچہ مجلس کے گول کمرے مین ایک بڑی
کرسی رکھی ہوئی تھی اُسی کے اوپر ایک پر ایک رکھتی گئی پہلے اپنی جامدانی رکھی اُسپر
اپنے بھائی کا چمڑے سے منڈھا ہوا صندوق اُسپر کچھ کتابین جو ویلی نے
عاریۃً دی تھین اُسپر پرسگریو صاحب کا دیا ہوا رنگ کا صندوقچہ اور پھر ان سبھون کے
اوپر چھپی ہوئی تصویرون کا مرقع رکھا پس تام کے دھکے سے وہ سب کی سب
چیزین بھربھڑا کر زمین پر گر پڑین تو آمین کیا تعجب ہے نیکمزاج جیسی اور خوشدل
چھوٹی جولیا دونون آمی کی مدد کو دوڑین اور اُن سب چیزون کو اُٹھا اُٹھا کر
پھر کرسی پر رکھنے لگین بیلا کتاب پڑھنے مین مشغول تھی اور اُن لوگون کے
اُٹھانے دھرنے سے مطلق بے پروا اور بیخبر۔

گاڑی دروازے پر آئی لوئیس اور اُسکی بہنین سب سے ہاتھ ملا کر رخصت
ہوئین پرسگریو صاحب دروازے تک آ گئے تھے وقت رخصت سب کو
دل سے دعا دیتے تھے گاڑی چلنے ہی کو تھی کہ جولیا نے دوڑ کر پھولون کا
ایک گلدستہ جو اُسنے اپنے ہاتھ سے بنایا تھا جیسی کے ہاتھ مین دیا اور بولی
کہ بہن تم شہر کو جاتی ہو پھولون سے فرحت رہیگی اور یہ تمکو ہماری یاد بھی دلائینگے

جب لوئیس کی گاڑی روانہ ہوگئی تو ایک لڑھیا پرسی کے واسطے آئی اُسکا
گھر چند ان فاصلے پر نہ تھا مگر گھر گیا اُسکے واسطے تو وہ مصیبت خانہ سے
بھی تبر تھا اُسکا چچا عدالت مین وکالت کرتا تھا مگر پہلے سرے کا روکھا
پھیکا کنجوس مکھی چوس دل پتھر سے بھی زیادہ سخت رکھتا تھا اپنے بیار
بھتیجے کی کچھ بھی خبر نہ لیتا جبکہ پرسی نے رخصت مانگی اور دست بسر ہوا پرسگریو
صاحب سے اپنا زرد چہرہ نمناک آنکھین نہ چھپا سکا پر سگریو صاحب نے
آہستگی سے اتنا ہی کہکے اُسے رخصت کیا کہ بیٹا خدا تیرا حافظ رہے یاد رکھ
کہ کچھ فعل ہی سے انسان بہادر نہین ہوتا بلکہ مصیبت برداشت کرنا پھر بھی
بڑی بہادری کا کام ہے پرسی کے بعد جولیا کا جو سارے گھر کا کھلونہ اور
عزیزہ تھی چرٹ آیا بی بی گورنے ایسی محبت سے اُسکا منھ چوما کہ گویا وہ اُنھین
کی لڑکی تھی پر سگریو صاحب بھی اُسے اپنی لڑکی کی طرح ہاتھ پکڑکے چرٹ پر
سوار کروانے کو لے گئے تا ہم اور روبلی جب تک چرٹ نظرون سے غائب
نہوا اُسے دیکھتے اور ہاتھ پھیلا پھیلا کر اپنی ٹوپیان ہلاتے
رہے ۔

دوسرے روز سویرے سے وے دونون بھائی بھی اسکول کو
روانہ ہوے ۔

قصہ کو طول دینا منظور نہین اسواسطے اب ہم وہان سے لکھنا شروع
کرتے ہین کہ جب پھر تعطیل کے ایام آئے ۔

ایسا کون لڑکا ہے جو تعطیل کا نام سنکے اپنے دل مین خوش نہو

خصوصًا انگلستان مین جہان رات دن لڑکون کو اسکول ہی مین رہنا پڑتا ہے.
صرف تعطیلون مین اپنے گھر آنے اور ماباپ کے دیکھنے کی اجازت ملتی ہے
غرض وہان تعطیل کے پہلے روز اگر مدرسون کو شہد کے چھتے سے مثال
دین تو بہت بجا ہے کیونکہ جسطرح مکھیون کا ہجوم ہوتا ہے اور وہ بھن بھناتی
اور ایک پر ایک گرتی ہین اسی طرح اُس روز لڑکے بھی گھر جانے کی خوشی مین
اُچھلتے کودتے اور دوڑ دوڑ کر طیاریان کرتے ہین تام اور ڈیلی بھی اِس خوشی
اور اُچھلنے کودنے مین شامل اور شریک تھے جب گاڑی پر بیٹھکر شادان
اور فرحان اپنے گھر کی طرف چلے جون جون نزدیک پہونچتے جاتے تھے اپنے
اپنے دل کی اُمنگین ایک دوسرے سے ظاہر کرتے تھے ۔

ڈیلی تام وہ دیکھو وہ پہاڑ پر پرانی پن چکی دکھلائی دیتی ہے اتنو نزدیک
پہونچے تام کو پہلے تو تعجب سا ہوا لیکن جب بغور دیکھا تو مارے خوشی کے
پکار اُٹھا کہ ہان بیشک اور وہ دروازہ بھی دکھلائی دیتا ہے جسپر سے مرہیو
صاحب نے اپنا مشکی گھوڑا کودایا تھا اور وہ سر ابھی نظر پڑتی ہو جہان اُنھون نے
اُسے پانی پلایا تھا۔

ڈیلی نہ معلوم اپنے اُس گدکنے ٹانگن کا کیا حال ہے ۔

تام اب چلکر پھر اُسپر سوار ہونگے ۔

ڈیلی کھلکھلا کر ہنس پڑا اور بولا کہ آپ کو ٹانگن پر سوار ہونے کا تو بڑا شوق ہے
لیکن اُس روز آپ کو سوار ہونے مین دیر لگی اور اُسکی پیٹھ پر سے اوندے منھ
گر پڑنے مین مطلق دیر نہ لگی مین نے تو جانا تھا کہ اب آپ اُس سے خوف کھا ئینگے

تام خوف کھائینگے واہ یہہ تو تمنے خوب کہی انگریز کا بچہ بھی کبھی خوف کھاتا ہے کیا تمہارے نزدیک وہ ساری کہانیان بھول گیا جو پچھلی تعطیلون مین ہم لوگون نے لکھی تھین بھائی جان مین تو ادٹریم اور ینشم ہونیکا ارادہ رکھتا ہون تم اس ٹٹوے سے مجکو کیا ڈراتے ہو۔

ویلی بہادری کا کام کرنیکو تو میرا بھی جی چاہتا ہے مگر بشرطیکہ وہ بخیر و عافیت انجام ہو جاوے اور رات کا وقت نہووے اور نہ آگ اور عقوبت شکنجہ سے کچھ کام پڑے۔

تام بھائی مین تو اپنی بہادری کام پڑنے پر دکھلا سکتا ہون بلکہ مین بل اسبات کو چاہتا ہون کہ کوئی شخص میری آزمایش کرے

تام اتنا کہکر بڑے دماغ سے تنکر تکیے کے سہارے ہو بیٹھا۔

ویلی لیکن یہ کون کہہ سکتا ہے کہ کام پڑنے پر بھی تمھارا دل ایسا ہی رہیگا مین نے تو بھائی اُن کہانیون پر جب خیال دوڑایا اپنے دل مین خوف پایا۔

تام پھر تم خوف کا ذکر لائے

ویلی مجھے تو بھائی اس امر مین بڑا اشبہہ ہے مین نہین جانتا کہ اُن کہانی والے بہادرون مین سے کسی کا کام بھی مجھسے بن پڑتا دیکھو کیسویں کے کام پر ذرا غور کرو کہ اُس آگ مین کسطرح جا ہوا کھڑا رہا اور ہرگز اپنی جاگہہ سے نہ ٹلا۔

تام لو پھر بھی آگیا ابھی سے گلاب کھل گئے وہ دیکھو اپنا ٹانگن چڑھ رہا ہے

ویلی آتا کدھر ہین، اماجی دکھلائی دیتی ہین۔

تام کوئی شخص کھڑا تو ہے دروازے پر ۔ نہین وہ تو چھپا پرسگر یوہین مین پہلے ہی جانتا تھا کہ وہ ہم لوگون کی گاڑی کی آواز سنکر باہر نکلینگے گاڑی اسی عرصہ مین دروازے پر جا لگی۔

---

# بارھوان باب

## اورون کے واسطے ڈرنا

لیکن جب ویلی اور تام نے اپنے مہربان چچا کا چہرہ سست اور اداس دیکھا تو اُنکی وہ ساری خوشیان جاتی رہین -
پرسگریو پیارو ابھی گاڑی سے نہ اُترو ایسے وقت مین مین تمکو ہرگز گھر کے اندر جانے کی اجازت نہین دے سکتا -
یہ بات سُنکے لڑکون کا دل اور بھی ہرس گیا
ویلی اور تام اما کہان ہین اما تو اچھی ہین کیا ماجرا کیا ہے -
پرسگریو ما تمھاری بخیر و عافیت مین لیکن چچی کو بخار ہو آیا ہے اور ڈاکٹر کے دل سے ابتک اُس بخار کے وبائی ہونے کا شبہہ نہین گیا اور خوف ہے کہ شاید تم لوگون کو بھی لگ جاوے اسواسطے تم لوگ چند روز سر ہیو صاحب کے یہان جا رہو اُنھون نے اِس بات کی اجازت دیدی ہے -
لڑکے بیچارے حیرت مین آگئے اور ایک دوسرے کا مُنھ دیکھنے لگے ویلی نے پوچھا کیا اُما سے بھی ہم لوگ ملاقات نہ کر سکینگے پر سگریو صاحب نے کہا نہین اسوقت تمھارا گھر کے کسی آدمی سے بھی ملنا مناسب نہین تب ناچار سو سو سلام و نیاز اپنی ما کی خدمت مین بھیجکر اُنھون نے اپنی گاڑی آہستہ سر ہیو صاحب کے مکان کی طرف ہنکوائی کچھ دیر بعد ویلی نے ایک آہ سرد بھری

اور بولا کہ افسوس گھڑی مین گھڑیال ہو گیا آدمی ہرگز نہین جان سکتا
کہ اسدم کیا ہے اور اُسدم کیا ہو جائیگا دیکھو ابھی لحظہ بھی نہین گذرا ہم لوگ
کیسے خوشی خوشی اپنے گھر کو چلے آتے تھے اور کیسے کیسے پلاؤ اپنے
خیال مین پکاتے تھے۔

تام لیکن امید ہے کہ چچی صاحب کو جلد آرام ہو جاوے اور پھر اُسی طرح
خوشی خوشی اپنے گھر کو چلین یہ بیماری کا سبب بیچ مین ہرا آن پڑا اور نہ
سر ہیو صاحب کے یہان جانے کا تو مجھے مدت سے اشتیاق تھا
سنتے ہین کہ انکا سا مکان اُس پرگنے بھر مین دوسرا نہین ہے اور نہ انکے سے
گھوڑے اور شکاری کتے کوئی رکھتا ہے اُنکی ساری چیزین نادرات سے
ہین اور اُنکا لڑکا تذمنگٹن کیا شان والا ہے۔

قصہ کوتاہ ویلی اور تام تو سر ہیو کی طرف چلے اور پر سگریو صاحب
با رخ زرد و دل پر درد تھراتے پیرون سے گھر کے اندر گئے اُنھین ایسے
تردد اور تفکر کا اتفاق عمر بھر کبھی نہین پڑا تھا اور نہ بی بی گور نے اپنے لڑکون کو
ابتک کسی کے یہان جانے دیا تھا یہ ایسی ہی ضرورت اشد آن پڑی تھی کہ
اُنھون نے سر ہیو صاحب کے یہان والون کی خوفناک صحبت مین اپنے
بچون کا رہنا چار ناچار گوارا کیا بلکہ اس بات کا جیسا اندیشہ بی بی گور کے
دل مین ہوا تھا پر سگریو صاحب کو بھی ہرگز اس سے کم نہ تھا۔

وہ اپنی بی بی سے بدل محبت رکھتے تھے اُنھین اُسکی موت سے
بڑھکر اِس دنیا مین اور کچھ بھی موجب رنج وغم کا نہ تھا اور بیماری اسطرح کی تھی

کہ زندگی کی امید بہت خفیف تھی گھڑی ساعت کی بات آرہی تھی غرض اُس ضعیفی کے
عالم مین ایسے ایسے تردد اور تفکرون کے درمیان یہ صرف دین و ایمان کا
کام تھا کہ اُنکے دل کو باعث سکون کا ہوتا تھا آہستہ آہستہ دبے پانون سے
زینے پر چڑھتے جاتے تھے اور دل ہی دل مین کہتے کہ اے میری روح تو
کیون پژمردہ ہوتی ہے اور تو میرے اندر کس لیے اضطراب کرتی ہے
خدا سے امید رکھ کیونکہ مین اب بھی اُسکی حمد کرونگا جو میرے چہرے کی تندرستی ہے
اور میرا خدا ہے کانپتے ہوئے ہاتھ سے اُس مکان کا دروازہ کھولا جسمین اُنکی
بیمار بی بی تھین روشنی مین سے آنے کے باعث وہ مکان بہت اندھیرا
معلوم ہوا پردے ہر طرف پڑے ہوئے تھے ہوا بند تھی بریداور تختے
میز پر رکھے ہوئے تھے آواز کچھ بھی سُنائی نہ دیتی تھی گھڑی البتہ کھٹکھٹاتی
تھی گویا بیمار کی گھڑیان گن رہی تھی۔

بی بی گورنے پرسگر یو صاحب کو دیکھ کر اشارہ کیا کہ وہ ابھی سوئی ہوئی ہین
اور پاس ہی ایک دوسرا کمرا تھا اُسمین لے گیین بی بی گورنے اپنے لڑکون کا
حال پوچھا پرسگر یو صاحب نے اختصار کے ساتھ سارا بیان کر دیا۔

بی بی گورنے ایک لمبی سانس بھری اور یون کہنے لگین کہ کیا کرون
بجز سرہیہ کے یہان اُن دونونکو بھیجنے کے اور کچھ چارہ نہ تھا اس حالت ہی مین
اور کچھ بھی بندوبست نہ ہوسکتا تھا لیکن مجھے یہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسا مین
اپنے دونون لخت جگر کو اپنے ہاتھ سے اغواے شیطانی کی بھٹی مین پھینک دیا ہو
کیا کرون اپنے دل سے کیونکر اس بار کو ہٹاؤن۔

Courtesy Sarai (CSDS). Digitized by eGangotri

پرسگربو صاحب نے اُنکا ہاتھ پکڑ لیا اور بولے کہ سمجھا بھی تو اپنا بوجھ
خدا پر پھینک دے وہ تجھے سنبھالیگا۔

بی بی مہربان تم اپنے تردد اور تفکر مین بھی ہمیشہ دوسرون کو تسکین
دیتے ہو اور تسلی بخشتے ہو جو کچھ کہ اِسوقت تمہارے دل پر گذرتا ہوگا مجھے
بخوبی معلوم ہے تاہم تم اپنی بہادری سے استقلال اور استحکام
کو نہین چھوڑتے۔

پرسگربو صاحب کی آنکھون سے آنسو ٹپک پڑے۔

بی بی گور اُس قسم کے نرم دلون سے تھین جو اپنا وجود گویا اپنے
پیارون اور عزیزون کے وجود پر منحصر سمجھتے ہین جیسے پھول کی بیل
کسی درخت سے لپٹ جاے اور پھر اُسکے رہنے جانے کا مدار اُسی درخت پر
رہا ہے دنیا کے بکھیڑون سے وہ کچھ بھی سروکار نہین رکھتی تھین
اطمینان سے اپنے گوشے مین گذران کرتی تھین شوہر اور لڑکے ہی
اُنکی گویا ساری دنیا تھی اور اُنکے سوا اُنکو اس دنیا مین اور کچھ درکار بھی
نہ تھا کون ایسا شخص تھا جو اُس نازک اندام کی میٹھی میٹھی مسکراہٹ دیکھتا
اور اُسکے نیک ہونے کا اپنے دل پر نقش نہ اُٹھاتا لیکن اُنکے دل کے استقلال
اور استحکام اور صبر و توکل کو وہی لوگ جانتے تھے جو اُسکو جانتے تھے وہ اپنی
زندگی کی راہ طے کرنے کے واسطے دین و ایمان کو ستارہ سمجھے ہوے تھی
کہ جو مسافرون کی ہدایت کرتا ہے اگرچہ دل کی وہ کچی تھی ذری سی بات سے
وحشت مین آجاتی تھی تاہم جب کوئی بات اپنے اوپر فرض واجب سمجھتی کام

بہادرون کا کرتی اپنے لڑکون کے دیکھنے کا حد سے زیادہ اشتیاق رکھتی تھی
لیکن اُنھین بخار آجانے کی دہشت تھی پس اپنے اشتیاق دلی پر ادائے فرض
کو ترجیح دیا اور اُنکی جدائی کی دہشت سے مطلق نہ ہچکچائی۔

غرض بی بی گوہری نرم دل عورت کو کسی عزیز کا بیمار رہونا موجب کمال
قلق کا تھا اور پھر اُسپر دینداری کے باعث صحبت بدمین اپنے لڑکون کے
بگڑنے کا دغدغہ اور یہی آفت تھا سر پر ہاتھ رکھکر بیٹھ گئین اور کہنے لگین کہ
اپنے اوپر تو بھلا جو کچھ پڑی سو سہ سکتے ہین لیکن اپنے عزیزون کو درد و تکلیف
مین دیکھنا اور اُسکے دور کرنے پر قادر نہونا اپنے عزیزون کو ترغیب اور
تحریص کی بھنور مین پھنسانا اور پھر اُنکی مدد پر توانا نہونا بہت ہی سخت ہے
پرسگریو صاحب نے بڑی امید اور مضبوطی سے جواب دیا کہ ہم لوگون کو
اُنھین اُسکے بھروسے چھوڑ دینا چاہیے جو ہم سے بھی زیادہ اُنھین پیار کرتا ہے
اور اُنکی مدد کے واسطے اُسکے حضور مین دعا مانگنی چاہیے جسکے حکم سے سارے
کام زمین اور آسمان پر ہوتے رہتے ہین۔

# تیرھوان باب

## ہنسی کی وحشت

جب ویلی اور تام سر ہیو صاحب کے مکان پر پہونچے وہ بہت مہربانی سے انکے ساتھ پیش آئے لڑکون نے اگرچہ اُنکو دیکھا تو کئی دفعہ تھا لیکن گفتگو کا ابتک کچھ اتفاق ویڑا تھا اُنکا وہ لمبا چوڑا قد اور تیوربے آمیز مزاج دیکھکر رُعب مین آگئے اُنکے اُس عالیشان کمرے مین ہر طرف دشمنون سے چھینے ہوے جھنڈے اور پُرانے زمانے کے ہتھیار اور حربے بہت خوبصورتی سے لٹکے ہوے تھے جب کبھی سر ہیو صاحب کسی ہتھیار کی طرف اشارہ کرتے اور اُن سب لڑائیون کا بیان کرنے لگ جاتے جو اُنکے بزرگون نے فتح کی تھین تو ویلی اپنے دل مین یہی خیال کرتا کہ رستم بھی صورت شکل اور جرأت وقوت مین سر ہیو سے بڑھکے نہو گا لیکن جب اُنکو کھانے کے وقت ویدم اپنے نوکرون کو جھڑکتے اور اُنپر خفا ہوتے ہوے دیکھا تو دل مین بہت ڈرا وہ ذری سی بات پر بھی اسقدر تند ہو جاتے تھے کہ اُنکا سارا چہرہ لال ہو جاتا تھا تام کا خیال اُنکے بیٹے ڈنلگٹن پر تھا وہ دُبلا پتلا سجیلا جوان اپنے باپ کی تیزی و تندی تو نہین رکھتا تھا لیکن رُکھائی اور شیخی مین اسقدر تھا کہ باپ کے چین بجبین ہونے سے بیٹے کا مسکرانا زیادہ تر خوفناک تھا۔

گفتگو جب تک کہ میز پر کھاتے رہے بجز شکار شرط بازی جوا گھوڑ دوڑ

وغیرہ کے اور کچھ بھی نہ ہوئی ویلی اور تام اس بات سے تعجب مین آگئے
تاہم اُس سے دل لگی کرتے رہے۔

کھانے کے بعد لڑکے کیا دیکھتے ہین کہ ایک دھوئین کی گاڑی سرہیو کے
مکان سے اسقدر قریب ہوکر نکلی کہ سارا مکان ہل اُٹھا تام کے منہ سے
بے اختیار نکل آیا تعجب ہے کہ لوگون نے لوہے کی سڑک آپ کے احاطے
کے اندر سے نکالی سرہیو لوہے کی سڑک کا نام سُنتے ہی آگ بگولا ہن گیا
اور بڑے زور شور سے میز ٹھوک ٹھوک کر جو جو مقدمے کہ اُس سڑک کے
روکنے کے واسطے عدالت مین لڑا تھا اور جو جو مقدمے لڑنے کا ارادہ رکھتا تھا
سب کا بیان کرنے لگا اور آخر ایسے ایسے کلام اپنی زبان سے نکالنے لگا
کہ جنکا نہ لکھنا بہتر ہے پھر کہنے لگا کہ اگر یہ کمینہ گیدی وکیل پرسی کا بچا اس مقدمے مین
نہ رہتا تو بیشک میرے خاطر خواہ فیصل ہو جاتا لیکن مضائقہ نہین اگر زندگی ہے
تو اس سے سمجھ لونگا۔

ویلی نے نڈمنگٹن کے کان مین پوچھا کہ یہ کون سے پرسی
کا ذکر ہے۔

نڈمنگٹن بہت حقارت سے سکڑ کر بولا کہ اجی وہی لنگڑا چھوکرا جو لڑھیا
مین بیل جوتے پھرتا ہے اور اتنا بھی دل نہین رکھتا کہ اُنھین چابک مارے
وہ بیل گھاس بھی چرتے جاتے ہین اور اُسکی لڑھیا بھی کھینچتے رہتے ہین
مین نے ایک روز ڈرانے کے لیے بیلون کے پیچھے گتے لگا دیے تھے قسمت
پرسی کی اچھی تھی کہ گھر اُسکا نزدیک تھا لیکن یقین جانو کہ ایسا تماشا مین نے

عمر بھر نہیں دیکھا۔
تام نے بھی اس بات پر کچھ رک کر ٹڈ منگٹن کے ساتھ ہنس دیا لیکن ویلی کا خون جوش میں آیا۔
کچھ دیر کے بعد ٹڈ منگٹن بولا کہ آؤ چلو انٹا کھیلیں لڑکے لڑکے اُسکے ساتھ انٹا کھیلتے رہے پھر ٹڈ منگٹن نے اُن دونوں کو اپنے مکان کی سب نادر چیزیں دکھائیں اُنمیں چند کاغذات نہایت پرانے لکھے ہوے تھے۔

ویلی انکے حرف ایسے دھوندھلے ہو گئے ہیں کہ جیسے دودھ کے لکھے ہوے ہوں۔

ٹڈ منگٹن دودھ سے کوئی کیا لکھیگا وہ تو کچھ بھی نہ پڑھا جائیگا جیسا کاغذ ہے ویسا ہی اُسکا حرف بھی سفید ہوگا۔

ویلی بیشک جب تک کہ آگ پر نہ دکھلاؤ گے مطلق معلوم نہ دیگا۔

ٹڈ منگٹن اور آگ پر رکھنے سے کیونکر معلوم ہو جائیگا یہ تو بڑے تعجب کی بات ہے میں نے تو یہ آج ہی سُنا ہی خفیہ خط و کتابت کرنے کے واسطے تو یہ بہت اچھی ترکیب ہے چلو گوالے سے ذرا سا دودھ مانگ لائیں اور کاغذ پر لکھکر یہ تماسا ابھی دیکھ لیں دیکھیں تو سہی ہمارا لکھا ہوا تم پڑھ سکتے ہو یا نہیں۔

ویلی آگ کہاں ملیگی۔

ٹڈ منگٹن جاؤ وہاں آتشدان پر دیا سلائی کی ڈبیا رکھی ہے لے آؤ لکڑی یہاں موجود ہے۔

ویلی لیکن بغیر کچھ کاغذ کے آگ نہ سُلگیگی۔

ہڈمنگٹن کاغذ بہتیرے ملینگے دیکھو اُس کمرے مین خطون کے لفافے پڑے ہوے ہین لے لو جھٹ پٹ آگ سلگاؤ مین ابھی آتا ہون۔

ویلی آگ سلگانے کی فکر مین ہوا تام سے بولا بھائی کیا کہین سے ایک ٹکڑا کاغذ اور نہین لا سکتے یہ لکڑی گیلی معلوم ہوتی ہے مشکل سے جلے گی۔

تام نے ایک مٹھی بھر لفافے اکٹھا کر کے ویلی کے سامنے رکھدیے اور کہا کہ لو سر ہیو کاغذ خوب ہر طرف پھینکتے ہین۔

ویلی ان لفافون کو تمنے اچھی طرح سے دیکھ لیا ہے کوئی کاغذ تو انکے اندر نہین ہے۔

تام اوہ یہ سب خالی ہین انکے اندر اب کیا ہوگا خوب اُس سبز لفافے نے تو کام کر دیا اب ایک دم مین آگ سُلگی جاتی ہے۔

اس عرصے مین ہڈمنگٹن بھی ایک سادہ کاغذ ہاتھ مین لیے ہوے آ گیا اور تعجب سے مسکراتا ہوا اُسے آگ پر دکھایا وہ دودھ کے لکھے ہوے حرف تھوڑی دیر مین سب اُبھر آئے اور تام نے سجو بی پڑھ دیا۔

برسی تبھر کیون رہا چار پانون پر کھڑا ہوا
غم کی نظرون دیکھے ہے جو کہیے سہ لیوے ہے

ہڈمنگٹن اپنے اس ہمعنی اور بیوقوفی کے ٹھٹھے پر آپ ہی قہقہے مارنے لگا اور تام سے بولا تمہارا بھائی تو بڑا ہی کودن معلوم ہوتا ہے کچھ بھی ٹھٹھے

اور مذاق کی باتین نہین سمجھتا ۔

ویلی نے اپنا مُنھ گھر کی طرف پھیر کر کہا ہان صاحب مین بیشک نہین سمجھتا لیکن سپیریکا یک بول اُٹھا کہ مین اسے سمجھتا ہون اگر آپکا یہ مطلب ہے کہ لیکن ۔

ڈِمنگٹن بس اَب آپ زیادہ تشریح نہ کیجیے اپنا سمجھنا آپ اپنے ہی دل مین رہنے دیجیے تام آؤ چلو کتُّون کو دیکھین ابتک ہمارے کُتّے نہین دیکھے ہین ۔

یہ کہکر کاغذ تو آگ مین پھینک دیا اور آپ سب ساتھیون سمیت تازی خانون کی طرف چلا ۔

# چودھوان باب

## پہلی کھٹ پٹ

جب رات کو دونون بھائی خوابگاہ مین گیئے ویلی بولا کہ تام آج ب مجھے اپنی طبیعت کچھ دق سی معلوم ہوتی ہے۔

تام لیکن بھائی جان مین تو نہایت خوش ہون ایسا مزے کا ہنسی ٹھٹھا اور ایسا عمدہ کھیل اور ایسا آرام کا رہنے کے لیے مکان اور ایسا یار باش ہجولی کیا تم اتنے پر بھی قانع نہین ہوتے۔

ویلی بھائی تام میری طبیعت تو اپنے آپ سے دق ہے تم یقین جانو کہ ہم دونون محض ڈرپوک نکلے ہین

تام نے خفا ہوکر پوچھا کہ یہ تم کیا کہتے ہو۔

ویلی مین سچ کہتا ہون یقین جانو کہ جن باتون پر آج ہم لوگ ہنستے تھے وہ عرق جبین ہونے کی تھین وہ فقرے جو نڈمنگٹن نے کاغذ پر دودھ سے لکھے تھے اگرچہ وہ میرے کانون مین پکار کے کہتے تھے کہ بیوقوف لوگ گناہ کا ہنسی ٹھٹھا بناتے ہین تاہم ہم لوگ اپنے لنگڑے دوست کی غیبت سنا کیے اور باوجودیکہ وہ بیچارا چوپایا بنایا گیا لیکن ہم لوگ کچھ نہ بولے اگر ہم لوگ نیشم صاحب کا سا دل رکھتے ہوتے یا کسی طرح کی کچھ ہمت ہم مین ہوتی تو بر می کی حمایت پر کھڑے ہو جاتے۔

تام کو یہ بات بہت بری لگی لیکن کچھ جواب نہ دیا۔

ویلی دیکھو اُس ننھے سے بچے نے بھی جسکا حال چچا نے کتاب مین پڑھا تھا اپنے بھائی کے بچانے کے واسطے ریچھ کا مقابلہ کیا۔

ٹام درست ہے لیکن اس جگہ کون سا ریچھ بڑی کو مارنے والا تھا۔

ویلی اس کہنے سے کیا فائدہ ہے بڑی کو ریچھ کس لیے مار یگا لیکن یہ ممکن نہین کہ ہم لوگ اپنی بہادری صرف اپنے خاطرخواہ موقع پر عمل مین لائین اگر وہ ہم لوگون مین ہے تو ہر موقع پر ظاہر ہوتی ہیگی علاوہ اسکے کھانے کے وقت آج ہم دونون مین سے کسی نے خدا کا شکرانہ ادا نہ کیا اور باعث اُسکا فرسر ہیو اور اُسکے بیٹے کا خوف تھا اگر گھر مین آنا اور پیارے بُدھے چچا کے روبرو ہوتے اسی طرح شکرانہ ادا نہ کرنے سے ڈرتے۔

ٹام بس اب زیادہ واہیات نہ بکو مین ہرگز ڈرپوک نہین اگر تم ہو تو بیشک ہو اگر وہین تو نہ کسی چیز سے ڈرتا ہون نہ کسی آدمی سے۔

ٹام یہ کہکر پلنگ پر پڑ گیا تھکا ہوا تھا اور باوجود اِن کلامون کے دل اُسکا اندر سے خوش نہین تھا ویلی نے گھٹنے ٹیک کر اور جناب باری سے اپنے گذشتہ گناہون کا عفو چاہ کر آیندہ کو اغواے شیطانی سے بچنے کی توفیق مانگی اور اُسکے بعد بدل اپنی بیمار چچی کے حق مین اور اُن لوگون کے واسطے جو اُسکی بیمارداری مین مضطرب تھے دعا مانگی۔

دوسرے روز کھانا کھانے کے بعد نڈمنگٹن نے کہا چلو اب اِنتا کھیلین

ہمسایون کے دو لڑکے جو وہان موجود تھے دل سے خوش ہو کر فی الفور کھیلنے کو طیار ہو گئے لیکن تام کا دل آخر کو متنبہ ہوا وہ بخوبی جانتا تھا کہ اُسکی ما بازی بدنا ہرگز پسند نہین کرتی تھی ماکی صورت گویا آنکھون کے سامنے گھومنے لگی ارادہ کیا کہ اگر بن پڑے تو اپنی ما کی عدول حکمی نہ کرون جب ٹڈمنگٹن نے تام کی طرف دیکھا ۔

تام بھائی میرا دل تو کھیلنے کو نہین چاہتا ۔

ٹڈمنگٹن دل نہین چاہتا یہ کیسا دل ہے ۔

تام نے جواب دیا کہ کل اتنی دیر تک کھیلتا رہا کہ اب آج پھر کھیلنے کو دل نہین چاہتا ۔

ٹڈمنگٹن اگر کل زیادہ کھیلے تو یہ کچھ وجہ معقول نہین کہ آج پھر کھیلو ہی نہین ۔

تام ہچکچا کر بولا کہ مین نے تمھارا باغ نہین دیکھا ہے دل چاہتا ہے جا کر ذرا اُسکی سیر کرون ۔

ٹڈمنگٹن اِسکا مضائقہ نہین لیکن اول اتنا کھیل لو پھر سب کو لے باغ مین چلتے ہین پہلے کھیل پھر پیچھے دوسرا کام مین نے اپنے اُستاد سے یہی سیکھا ہے دیکھو ویلی تمھارا بھائی کھیلنے کو طیار ہے ۔

ویلی نہین

ہمسایون کے لڑکے کیا ہی نکچڑے ترے بلّون کی جوڑی ملی ہے ۔

ٹڈمنگٹن دھمکی دکھلانے کو ویلی کے برابر آ کھڑا ہوا اور بولا کہ تبلاؤ تم بھی اچھے

نہ کھیلنے کا سبب بتلادو تم بھی کہدو کہ کل بہت کھیلے ہین اور آج باغ کی سیر کو دل چاہتا ہے

ویلی کا چہرہ تمتما آیا صرف اتنا ہی جواب دیکر خاموش ہو رہا کہ نہین ۔

ڈنگٹن تو پھر کیون نہین کھیلتے

ویلی ماکی مرضی برخلاف ہے۔

اسکے سنتے ہی وہ تینون کھلکھلا اٹھے تام کچھ متردد سا ہوا ویلی کا چہرہ اور بھی سرخ ہو گیا ڈنگٹن ہنستا ہوا ٹھٹھے کی راہ سے بولا بہت خوب حضرت آپ اپنی ماکی مرضی مطابق چلیے آپ ہم شریر لڑکون کے ساتھ نہ کھیلیے لیکن یہ تو بتلائیے کہ یہان آپ کی اماکیا آپ کو ہوا پر چڑھکر دیکھتی ہین کیا یہان بھی انکے مارنے باندھنے کا آپ کو کچھ خوف ہے۔

اور پھر ان تینون نے ایسا قہقہہ مارا کہ سارا مکان گونج اٹھا۔

بیچارے ویلی نے اپنے بھائی کی طرف دیکھا لیکن وہ کچھ بھی نہ بولا نظرین نیچی کرکے رہگیا۔

ویلی نے چاہا کہ وہان سے باہر چلا جاے چنانچہ دروازے کی طرف پیر اٹھایا۔

ڈنگٹن بودا ڈرپوکنا۔

ویلی ڈرپوکنا تومین تب ہوتا جو تم لوگون سے ڈرتا وہ شخص کبھی نہین ڈرپوکنا کہلاتا جو اپنے بزرگون سے ڈرتا ہے اتنا کہکر ویلی جھٹ سے باہر چلا گیا اور پڑوسی کے مکان کا رستا لیا ہمسایون کے لڑکون نے پکارا

کہ پکڑوا سے ہرگز نہ جانے دو لیکن ٹڈ منگٹن نے کہا کہ جانے دو ایسے کھیل بھنڈ دل کا نہ رہنا ہی بہتر ہے -

آؤ تام تم ہمارے ساتھ کھیلو تم بہادر لڑکے ہو تم اپنے من مانی بات کے کرنے مین ہرگز نہین ڈرتے

تام نے شرما شرمی اُسکے ساتھ کھیلنا تو شروع کیا لیکن دل مین کہنے لگا کہ اگر مین اِس سرہیو کے مکان ہی مین نہ آتا تو خوب تھا -

# پندرھوان باب

## درد کا خوف

ویلی ایسا عمر بھر خوش نہ ہوا تھا کہ جیسا اُس روز سر ہیو کے مکان سے نکل کے سڑک پر پہونچنے سے ہوا ایک تو اُن لوگون کی چھیڑ چھاڑ سے مخلصی پانے کی خوشی دوسرے ایک دوست سے ملاقات ہونے کی خوشی تیسرے ایک بیمار مبتلاے درد والم کو تسلی پہونچانے کی خوشی چوتھے اس بات کی خوشی کہ خوف کا مغلوب ہوا اُسے غیب سے مدد پہونچی اُسنے اپنی ماکی حقارت ہونے دی اُسنے ٹھیک اپنی ماکی مرضی مطابق کام کیا پس اِن خوشیون کا کیا ٹھکانا تھا۔

غرض ویلی خوشی خوشی اُچھلتا کودتا پرسی کے گھر کی طرف چلا دن وہ بڑے بہار کا تھا سبزہ ہر طرف لہلہا رہا تھا درختون پر جوبن آرہا تھا ویلی کا دل امید اور خوشی سے بھرا ہوا تھا کبھی سوچتا کہ اب دم ساعت مین میری ما کا کوئی پیام آتا ہوگا کبھی سوچتا کہ وہ میری چچی کے آرام ہونے کا بھی ضرور مژدہ لائیگا کبھی سوچتا کہ مین اب جلد پھر اپنی پیاری ماکی گود مین بیٹھونگا اور جیسے یے دو دن تعطیل کے مفت کی کھٹ پٹ مین گئے ویسا ہی اب گھر جانے پر وہ دو دنے پیارے معلوم پڑینگے اور دونا حظ حاصل ہوگا کبھی یہ سوچتا کہ سر ہیو کے یہان میرا آنا بہت بہتر ہوا اگر ہم لوگ مشکلون مین نہ پڑین اور ساری باتین خاطر خواہ ہوا کرین تو پھر ایمان کی آزمایش کہان ہو لیکن خوش ہوگا وہ دن جسمین مین

اُنکے گھر سے نکلونگا اور پھر اپنی پیاری ماکا مُنھ دیکھونگا۔

غرض اسی سوچ اور تامل مین ویلی پرسی کے دروازے پر پہونچ گیا حلقہ کھٹکھٹایا اندر سے ایک بڑھیا نکلی اُسنے دروازہ کھولا۔

ویلی پرسی صاحب مکان مین ہین۔

بڑھیا کانون پر ہاتھ دھر کے بولی کیا

ویلی نے اور چلا کر کہا پرسی صاحب گھر مین ہین

بڑھیا نے سامنے ایک کوٹھری کی طرف اشارہ کیا ویلی نے فوراً پرسی کے پاس پہونچکر ہاتھ ملایا۔

پرسی مین نے تو تمھین اُسی وقت جان لیا تھا جب تم نے حلقہ کھٹکھٹایا لیکن کہین تمکو دروازے پر کھڑا تو نہین رہنا پڑا یہ بڑھیا کانون سے کم سُنتی ہے۔

ویلی بولا اِس بات کا کچھ خیال نہ کرو اور پھر اُسکی کوٹھری اوپر تلے دیکھنے لگا اُسمین سے بجز ایک دباغ کی دُوکان کے اور کچھ دکھائی نہ دیتا تھا آسمان بھی نظر نہ آتا تھا۔

پرسی مسکرا کر کہنے لگا کہ بھائی جان یہ بڑی اُداس جگہ ہے یہان فضا کچھ بھی نہین مین جانتا ہون میرے واسطے سوائے اُداسی کے کہین بھی کچھ نہین ہے اور پھر اُداس سا ہو کر اپنے سوبجے ہوے پیر کی طرف تکنے لگا۔ دیکھنے لگا۔

ویلی بھائی جان تم کچھ اسکا تردد نہ کرو یہ تمھارا پیر خدا کی مہربانی سے بہت جلد درست ہو جائیگا۔

پرسی ولی تمکو ابھی معلوم نہین کہ مجھپر کیسی آزمائش کا وقت آنے والا ہے کل جراح نے میرا پیر دیکھا تھا اُسکی تجویز مین بیماری روز بروز بڑھتی جاتی ہے بس اب ایک ہی علاج باقی رہگیا ہے۔

ولی وہ علاج کونسا ہے

پرسی پیر کاٹ ڈالنا کیا تم اس بات کو کچھ سہل سمجھتے ہو۔

ولی کے حواس جاتے رہے بولا کہ یہ کیا غضب ہے کیا بغیر پیر کاٹے اور کچھ بھی اس بیماری کا علاج نہین ہوسکتا۔

پرسی بھائی جان اب اور کچھ بھی علاج نہین ہے کل صبح جراح آنے کے لیے کہگیا ہے مجھسے اپنے دل گریان اور سینۂ بریان کا حال کچھ کہتے نہین بن پڑتا اور بجز تمھارے اور کسی کو مین ایسا دیکھتا بھی نہین کہ جس سے اپنے دل کا پردہ کھولون اور کچھ تسلی پاؤن جو میرے دل کے درد کو دریافت کرے اور میرا درد شریک ہو چچا صاحب کی تو صورت بھی بمشکل مجھے دکھلائی دیتی ہے اور ماسوا اسکے اُنکا دل اسقدر سخت ہے کہ اگر مین اُنسے اپنے خوف و اضطراب کا حال بیان کرون وہ ضرور مجھکو بودا بُزدل تصور کرینگے لیکن ولی عزیز ولی مین اپنے خوف و اضطراب کا کچھ حد و حساب نہین دیکھتا میرا تو اس خیال ہی سے پتا پانی ہوا جاتا ہے اس پیر کٹنے کے درد سے بچنے کے لیے تو مین ساری دنیا اپنے ہاتھ سے دیکتا ہون۔

پرسی نے اتنا کہکر اور آبدیدہ ہوکر اپنا مُنھ ہاتھون سے ڈھانپ لیا۔

ویلی بیچارہ چپ چاپ اُسکے رخ زرد کی طرف دیکھتا تھا اور دل ہی دل مین اُسکے حال زار پر روتا تھا چاہتا تھا کہ کچھ کلمہ تسلی بخش زبان پر لائے پرسی نے منھ پر سے ہاتھ ہٹایا اور پھر کہنے لگا کہ بھائی جان میرے چچا تمھارے چچا کی طرح نہین ہین ابھی تھوڑی دیر گذری ہے کہ مجھسے خفا ہو کر باہر چلے گئے ہین -

ویلی مجھ مین اب ورمطلق باقی نہین ہا درد اور شب بیداری نے محض بیطاقت کر دیا اب مین اس سختی کو برداشت نہین کر سکتا مجھے اپنی اس عاجزی سے آپ شرم آتی ہے لیکن مجبوری ہے -

ویلی تم آنی اسکو کی کہانی کو کیون نہین یاد کرتے جو خود لکھی تھی دیکھو اُس نازک بدن عورت نے اپنا ایمان بچانے کو کیسی کیسی عقوبت برداشت کی -

پرسی ایمان کے واسطے عقوبت برداشت کرنی یہ جُدی بات ہے -

ویلی لیکن آنا یہ بھی تو کہتی تھین کہ بیماری کے دُکھ درد مین بھی انسان شہیدون کی سی ہمت دکھلا سکتا ہے خدا تمھارے دل کا حال بخوبی جانتا ہے اُس سے تمھارا یہ خوف و اضطراب کچھ بھی پوشیدہ نہین ہے پس اگر وہ دیکھیگا کہ تم خوف و اضطراب سے مغلوب نہو کر بلکہ اُسکے ساتھ جنگ و جدل کرتے ہو اور آفت کے وقت اپنے خالق پروردگار سے توفیق مانگتے ہو وہ ضرور تمھارے اعتقاد اور تن برضا دینے سے راضی ہوگا کہ جیسا پادری صاحب فرماتے تھے ہملوگ مصیبتون کی آگ مین بھی خدا کا جلال بڑھا سکتے ہین -

اگرچہ پرسی ویلی سے کئی برس بڑا تھا لیکن اُسکا مضبوط دل اُسکی خاطر درد کا

باعث تسکین ہوا عمر کا فرق وہ بالکل بھول گیا اُس ذراسے لڑکے کو تسلی بخش اور درد شریک
دوست سمجھا پرسی نے ویلی کی کرسی کو نزدیک کھینچ لیا اور نیچی آنکھین کیے ہوے
غمناک اسطرح بولا کہ سب سے زیادہ مجھکو تردد کا موجب یہ ہے کہ مین آگے مین
خدا کا جلال نہین بڑھاتا پیارے چچا پرسکر تو سے جو کچھ مین نے سُنا تھا مین
جانتا تھا کہ اُس سے پاک ہونے کی کچھ محبت اور مالک کی خدمت بجالانے کی کچھ
رغبت دل مین پیدا ہوئی ہے لیکن افسوس ویلی یہ سب اچھے اور خوشی کے خیالات
اس مکان کی ہوا سے بالکل منتشر ہوجاتے ہین نہ تو مجھے کوئی بہشت کی راہ مین
مدد دینے والا ہے نہ کسی کو اس بات کی پرواہ ہے کہ مین بہشت کو جاتا ہون
یا دوزخ کی راہ پر چلتا ہون میرے حق مین تو یہ جہان گویا سُنسان پڑا ہے
اتنا کہکر پرسی زار زار رونے لگا اور آنسوؤن کے موتی پرونے لگا۔

ویلی لیکن خدا مہربان ہی اور ہمیشہ تمھارا نگہبان ہے۔

پرسی ٹھیک ہے لیکن اُسے میرے اندر اتنی باتین ناخوش اور خفا
کرنے کی دکھائی دینگی کہ مین کچھ کہہ نہین سکتا یاد رکھو ویلی کہ وہ منصف اور
ہیبت ناک خدا ہے۔

ویلی ایسا دنیا مین کون شخص ہے کہ خدا کے ناخوش اور خفا
کرنے کا کام نہین کرتا لیکن مین جانتا ہون کہ تمنے تو ایسا کام بہت
کم کیا ہوگا۔

پرسی ای عزیز تمکو یہ معلوم نہین لیکن مین رات دن پڑا پڑا یہی سوچا
کرتا ہون اور اپنا دل جانچتا ہون اُسوقت تمام زمانے کی بُرائیان مجھے اپنے مین

دکھائی دیتی ہین تم ہرگز نمانوگے کہ مین کس قسم کا آدمی ہون
مَن آنم کہ من دانم ۔

ویلی حیرت سے اُسکا منھ تک رہا تھا جواب کچھ اُسکے مُنھ سے نکل سکتا تھا
پرسی نے فرصت غنیمت سمجھی اور بھی اپنی ساری مصیبت کہ سنائی ۔

پرسی بجز اپنے چچا اور اُس بڑھیا کے شاذونادر کسی سے بات کرنے کا
مجھے اتفاق پڑتا ہے اسمین بھی جسطور پر کہ مین اُن دونون کے ساتھ پیش آتا ہون
میرا ایمان سب مجھے ملامت کرتا ہے کیونکہ دیکھو چچا سے تو بیوفائی کرتا ہون بیشک
بیوفائی کرتا ہون اُسکی روٹی کھاتا ہون اُسکے مکان مین رہتا ہون تاہم اُسے
پیار نہین کرتا ای عزیز ویلی اِس میرے دل مین ضرور کوئی بدی سماگئی ہے
یہ بڑھیا کہ اُسکا ضعف و پیری باعث ترس و رحم ہونا چاہیے میرے دل کو پریشان
کردیتی ہے مین ہمیشہ اُسکے ساتھ تند مزاجیان کیا کرتا ہون جب کبھی مجھے کوئی چیز درکار ہوتی ہے
اور سر دست ہاتھ نہین لگتی یا جب کبھی مجھے بخار اور پیاس کی شدت ہوتی ہے اور
اُسے پکارتا ہون اور وہ نہین سنتی بالکل صبر اور ملایمت بھول جاتا ہون ۔

ویلی یہ بات صرف بیماری کے باعث ہے

پرسی شاید یہ عذر کسی دوسرے کے واسطے پیش رفت
ہوجاے لیکن مین تو تم سے عزیز ویلی ابھی اس سے بدتر باتین
کہ سناؤنگا ۔

ویلی نہین جی نہین تم اپنے دل کو کسی طرح جوش مین نہ لاؤ اور
کچھ دیر ذرا آرام کرو ۔

پرسی جو کچھ میرے دلپر ہے اُسکے کہ ڈالنے سے میرے دل کا بوجھ گھٹ جاتا ہے اسطرح کی شرارت کے خیالات جو کبھی کبھی میرے دل مین آجایا کرتے ہین مین اس آزمائش مین جو خدا کی طرف سے ہوتی ہے نہایت گھبراجاتا ہون طبیعت اُسے برداشت کرنے کی عوض سرتابی کرنے لگ جاتی ہے دل مین یہ آجاتا ہے کہ جب اور سب لڑکے میدان مین کھیلتے کودتے ہین تو یہان اسطور پر دُکھتے ہوسے پیر سے بیٹھے رہنا میرا ہی وبال ہے پس اُسے کیا تم گناہ نہین سمجھتے۔

ویلی نے مسکرا کر جواب دیا کہ بیشک یہ نامناسب ہے پرسی پھوٹ کر رونے لگا اور بولا کہ پھر اسکا علاج کیا ہے۔

ویلی اُس خداوند رحیم کریم کے سامنے اپنے سب گناہون کا اقرار کرو اور اُس سے عفو اور توفیق مانگو اِن آزمایشون کے واسطے بھی جو خدا تمھاری لیتا ہے تم اُسکا شکر ادا کرو کیونکہ خدا جسے پیار کرتا ہے اُسے تعزیر کرتا ہے ذرا اس پر تو غور کرو کہ خدا کا پیارا ہونا کتنی بڑی بات ہے۔

پرسی نے ویلی کا ہاتھ دونون ہاتھ سے پکڑ لیا لیکن دل اُسکا ایسا بھر آیا کہ کچھ دیر تک مطلق زبان نہ کھول سکا آخر آہستہ سے بولا کہ بھائی جان میرے واسطے دعا مانگو دعا مانگو کہ جو کچھ تعذیہ خدا میرے واسطے مناسب سمجھے مین اُسے مردون کی طرح برداشت کرنے کی ہمت رکھون ذرا بھی اضطراب کا کوئی کلمہ زبان پر یا غم کھانے کا خیال دل مین نہ لاؤن دعا مانگو کہ مین مصیبت کی آگ مین خدا کا جلال بڑھاؤن ویلی کا بھی دل بھر آیا سر ملا کر رہگیا بول نہ سکا۔

پرسی ایک مہربانی تم مجھپر اور کرو گرو گے ج

یہ پوچھ کر پرسی نے جو ولی کا منھ دیکھا تو گویا نگاہون سے بصد منت پوچھا

ولی ایسے وقت ایسی کون سی بات ہے کہ جبکا مین تم سے انکار کر سکتا ہون۔

پرسی کل جرّاح دو بجے آنے کو کہ گیا ہے تم بھی مہربانی کر کے اُسوقت میرے
پاس رہو۔

ولی کے چہرے کا رنگ اُڑ گیا گھبرا کر کرسی سے اُٹھ کھڑا ہوا۔

ولی نہین بھائی جان مجھسے یہ ہرگز نہ دیکھا جا سکیگا۔

پرسی بھائی جان اگر تم سے وہ دیکھا بھی نہین جا سکیگا تو بھی مجھسے برداشت کیونکر
ہو سکیگا میرے پاس اُسوقت کوئی بھی نہ رہیگا صرف وہی سخت جرّاح اور اُسکا ہمراہی
ہوگا شاید یہ بڑھیا بھی اُسوقت ٹل جائیگی یہ بیشک میری پست ہمتی اور بیوقوفی ہے
یہ مین بھی بخوبی اپنے دل مین جانتا ہون تاہم ایسے وقت مین ایک دوست کا
پاس رہنا بڑا سہارا ہوئیگا۔

ولی اچھا بھائی اگر گھر سے کوئی اور طرح کی خبر نہ آئے تو مین ضرور اُسوقت
تمھارے پاس رہونگا خیر میرے دلبر جو چاہے سو گذرے برداشت کرونگا
اور جو کچھ خدمت میرے لائق ہو تم بے تکلف کہو۔

# سولھوان باب

## آدمیون کی دہشت

ویلی جب پرسی سے رخصت ہوکر باہر نکلا اُسکا دل خوشی اور غم دونون کا مزہ چکھ رہا تھا خوشی اور خدا کی شکرگذاری تو اُسے اس بات کی تھی کہ ایک اجنبی کے کانٹے بھرے ہوئے راستے مین کچھ پھول بھی بچھانے پر قادر ہوا وہ دوستی اور اتحاد کی گرم جوشی کا لمعہ جو اُسکے سینے مین چمکا تھا موجب خوشی اور شکرگزاری کا تھا اور غم اس بات کا تھا کہ اُسنے پاؤن کٹنے کے وقت حاضر رہنے کا وعدہ کیا تھا اُسکے اپنے استقلال اور دل کی مضبوطی پر بڑا شبہ تھا اُسکا دل اس خیال ہی سے بیٹھا جاتا تھا اُسے یہ معلوم ہوتا تھا کہ جسقدر پرسی کو اپنے پیر کٹوانے مین درد ہوگا اسی قدر مجھکو اُسکے دیکھنے مین۔

اسی عرصے مین سرہیو صاحب کے مکان کا دروازہ دکھلائی دیا ویلی کو نڈمنگٹن کا ناخوش کرنا یاد آیا سوچا کہ وہ ضرور میرے ساتھ بُری طرح سے پیش آیگا اور ساتھ ہی یہ بھی خیال گذرا کہ اگر سرہیو صاحب پوچھنگے کہ تو کہان گیا تھا تو مین کیا جواب دونگا۔ پرسی کا نام سننے سے تو وہ ضرور خفا ہونگے ویلی کو سرہیو کے احاطے مین قدم رکھنا ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی توپ کے منھ مین جاتا ہو یا سانپ کی بانبی مین پانون رکھتا ہو اُسکے پیر گویا سو سو من کی بھاری ہوگئے دھڑا آگے کو تھا پڑتے پیچھے کو تھے کبھی اپنے دل مین کہتا کہ مجھ آفت کے مارے کو کہین چین نہین جدھر پھرتا ہون مصیبت دکھائی دیتی ہے

کوئی غمخوار اور مددگار نہین اتنی ہی امید باقی ہے کہ ننھ منگلن کا غصہ جاتا رہا ہو اور
پرسی کا نام لینے کا کچھ کام ہی نہ پڑے کبھی پکار اٹھتا کہ مین تو بڑا بودا بزدل
ڈرپوک نا ہون اگر مین برسر راست ہون اور اپنے خالق پروردگار کے حکم کی
تعمیل کرتا ہون تو پھر مین اس بات سے کیون ڈرون کہ مجھے کیا کہینگے اور
کیا کرینگے سر ہیو صاحب کے مکان کے اندر اسوقت بڑا غل غپاڑا مچ رہا تھا
گھر کے سارے لڑکے اور نوکر چاکر دالان مین جمع تھے سر ہیو صاحب دروازے
کی طرف پیٹھ کیے ہوے کھڑے تھے اور ہاتھ ہلا ہلا کر سب لوگون کو دھمکا رہے تھے
ویلی اس بات کو غنیمت سمجھا اور اسکے دل کو ایک طرح کا بھروسا ہوا کہ شاید اس بھیڑ
بھاڑ مین پرسی کا تذکرہ نہ آوے ادھر سے دائی ڈورتی کا پتی ہاتھ جوڑ کر
سر ہیو سے کہ رہی تھی کہ جناب مین نے اُسے عمر بھر کبھی نہین دیکھا اور ادھر سے
اسی طرح آیا عرض کر رہی تھی کہ مالک ایسی بات تو اس گھر مین آج تک کبھی نہین
ہوئی تھی مین نے تو ایسی بات عمر بھر مین آج ہی سُنی۔

لڑکون کا چہرہ بھی گھبرایا ہوا اور سُست تھا ویلی اپنے دل مین سوچنے لگا
کہ یہ کیا نیا شگوفہ کھلا۔

اسی درمیان مین سر ہیو بڑے غضب سے بولا کہ ابھی کل کھانا
کھانے کے وقت تک وہ جیون کی تون میرے پاس موجود تھی مین اس بات
کی قسم کھا سکتا ہون بس مین اس بات کی ضرور تھانے مین اطلاع کرونگا ایسے
چورون کو مین اپنے گھر مین ہرگز جگہ نہ دونگا۔

دائی اے جناب اے جناب مین آپ کے پانون پڑتی ہون آپ ایسی بیرحمی نکیجیے

مین نے تو اُسے اپنی آنکھون سے بھی نہین دیکھا ہاتھ سے چھونے کی کون سی بات ہے۔

سرہیو بجز تیرے اُس کمرے مین کون جاتا ہے توہی مکان صاف کرنے کو وہان جایا کرتی ہے۔

دائی پھوٹ کر رونے لگی اور گڑگڑا کر کہنے لگی کہ صاحب کل سے تو مین اُس مکان مین جھاڑو دینے کو بھی نہین گئی ذرا آپ میری بیچاری بڑھی ما کی طرف نظر فرمائین اور ایسی بیرحمی کا کام ظہور مین نہ لائین۔

سرہیو مین ایک ایک صندوق کھول کر اُسے تلاش کرونگا کوئی جگہ گھر کی بغیر ڈھونڈھے نہ چھوڑونگا مین ابھی تھانے کے برقندازون کو بُلاتا ہون اور تم لوگون کو چوری کا مزا چکھاتا ہون جیسا جس نے کیا ویسی ہی اب سزا پائیگا اگر جیلخانے مین بھی پڑا پڑا مر جائے لائق رحم کھانے کے نہین ہے۔

ویلی نے اپنے بھائی سے کان مین پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہے تام سرہیو صاحب کے دو قطعہ بنگ نوٹ دوسو روپے کے نہین ملتے

ویلی کو دوسو روپیہ گویا ایک خزانہ تھا بولا کہ یہ تو سرہیو کا بڑا نقصان ہوا۔

سرہیو یقین جانو کہ مین بغیر چوری پکڑے ہرگز تم لوگون کو نہ چھوڑونگا کسی نے کیون نہ چرایا ہو مین بھی اُسے تا زیست یاد کراؤنگا کہ کسی کے مال کو ہاتھ لگایا تھا ابھی کل ہی کی بات ہے کہ مجھے وہ رجسٹری کی ہوئی چٹھی مین

سبز لفافے کے اندر ڈاک پر پہونچے تھے مین نے اُنھین اُسی طرح میز کے
اوپر رکھ دیا تھا

تاہم اور ویلی سبز لفافے کا نام سُنتے ہی چونک پڑے گویا دونون کے
بدن مین گولی سی لگ گئی۔

سر ہیو جہان سے ہو اُس لفافے کو پیدا کرو چور تو سزا پاوے ہی گا لیکن
موقوف مین اپنے سارے نوکرون کو کرونگا۔

ویلی تھرانے لگا ہاتھ پانون بالکل سرد ہو گئے ایمان اور دہشت دونون آپس مین
لڑ رہے تھے پہلے تو ویلی کو یہ سوجھ آیا کہ مین سر ہیو صاحب سے کیونکر اپنا گناہ
ظاہر کرون وہ سُنتے ہی آگ بگولا بن جاینگے اور بڑی ہی آفت میرے سر لاینگے
لیکن آخر خدا کا خوف غالب ہوا اور وہ آدمی کا خوف جو جال مین پھنساتا ہے
اور جس نے لفظ ایک اُسکے دل کو دبدھے مین ڈال دیا تھا بالکل رفع ہو گیا
قدم بڑھا کر بڑی مضبوطی سے بولا کہ صاحب آپ کے بنگ نوٹون کا
حال مجکو معلوم ہے۔

جتنے آدمی وہان کھڑے تھے سب کے سب مثل بُت خاموش ہو گئے اور
ویلی کا مُنہ تکنے لگے۔

سر ہیو فوراً اُسکی طرف مخاطب ہوا اور پوچھنے لگا تمکو معلوم ہے ؟ اگر
معلوم ہے تو پھر کہتے کیون نہین۔

ویلی جناب وہ ایسا اتفاق ہوا کہ مین نے اُنکو آگ مین جلا دیا۔

سر ہیو جلا دیا ! آگ مین جلا دیا ؟ مین تمھین ابھی تبلائے دیتا ہون

که آگ مین جلانا کیسا ہوتا ہے ۔

سر ہیو یہ بات غضب مین آکر اس زور سے بولا کہ سارا مکان گونج اٹھا اور لال لال آنکھین کیے ہوے ویلی کے پاس آکھڑا ہوا ہنوز زیادہ کچھ کہنے نہ پایا تھا کہ پیچھے سے اُس کو ایسا سُنائی دیا جیسے کوئی کہتا ہے مردان عالی ہمت قصور کو معاف کرتے ہین سر ہیو نے مُنھ جو پھیر اتو کیا دیکھا کہ پرسگریو صاحب چلے آتے ہین انکی ملائم نظرون سے اُسکی وہ غضب بھری ہوئی آنکھین چار ہوتے ہی نیچی ہوگئین ویلی تو چچا چچا کرتا ہوا جھٹ جھپٹ کر اُنکی بغل مین جا کھڑا ہوا اور سر ہیو اپنے دل مین اس بات سے نہایت شرمندہ اور کھسیانا ہوا کہ دیکھو گھر آئے ہوے بچے مہمان پر مین اسقدر تند و تیز ہوا پر سگریو نے جو آتے ہوے باتین سُنی ہونگی تو اپنے دل مین کیا کہتے ہونگے آواز تو اُسکی اُسی دم دھیمی ہوگئی لیکن تاہم اثر غصے کا اُسمین بیشک نمایان تھا پرسگریو صاحب سے کہنے لگا کہ مہربان تمھارا یہ صاحبزادہ خود اپنے مُنھ سے اقرار کرتا ہے کہ میرے بنگ نوٹ آگ مین جلا دیے گویا اُسے آتشبازی کی کوئی چیز تصور کی ۔

پرسگریو صاحب اپنے بھتیجے کے کندھے پر ہاتھ رکھکر بولے کہ جناب اگرچہ اُسنے بنگ نوٹ جلا دیے مگر اُسنے اپنے ایمان کو بخوبی سجھا یا کہ جو بنگ نوٹ سے بہت بہتر ہے آپکا نقصان نہوئے پائیگا آپکو اُنکے دام ملینگے ۔

سر ہیو — اجی جناب یہ کچھ دو سو روپے کے واسطے نہین ہے مین آپ سے

ہرگز روپیہ نہین لینے کا ایسی ایسی خفیف باتین تو خیال مین لانی لائق بھی نہین ہین
اور پھر نوکرون کی طرف رخ کر کے غصے سے بولا کہ تم لوگ کیون یہان بھیڑ
لگاتے ہو وہ سب کے سب آسی دم وہان سے کافور ہوے اور سر سے
بلا پہونچی تھی لیکن خیر گذری + یہ کہتے ہوے اپنے اپنے ڈیرے کی طرف
سدھارے ویلی نے آہستہ سے پوچھا چچی صاحب کی طبیعت کیسی ہے سر ہیو
نے یہ موقع بات پھیرنے کا بہت اچھا پایا بولا ہان جناب یہ تو فرمائیے کہ آپ کی
میم صاحب کی طبیعت کیسی ہے آپ کے یہان تشریف لانے سے تو آثار اچھے
معلوم ہوتے ہین کیا وہ اُنکا بخار وبائی ٹھہرا۔
پرسگریو شکر ہے کہ وہ بخار وبائی نہین ٹھہرا اور میری دانست مین خطرے کا
وقت اب نکل گیا بلکہ اسی واسطے مین ان دونون لڑکون کے لینے کو آیا ہون
کیونکہ اب اُنکے وہان جانے سے کسی طرح کا کچھ ہرج نہین اور آپ کی بھی
تخفیف تکلیف ہوگی۔
سر ہیو اہ صاحب تکلیف کیا یہ تو عین راحت ہے اب آج کے دن تک
تو انکو یہان اور رہنے دیجیے۔
+ سگریو صاحب نے لڑکون کی طرف نگاہ کی وہ تو گھر جانا دل سے
چاہتے تھے اُنکی آنکھین گویا اس بات کو پکار رہے ہوے کہتی تھین۔
پرسگریو نہین جناب انکی ماں کا دل ان مین بہت ہی لگ رہا ہے
انھین تو مین اب اپنے ساتھ لیے جاتا ہون اسباب انکا کل آدمی بھیجکر
منگوالونگا سر ہیو صاحب نے پھر کچھ زیادہ ہٹھ نہ کی صاحب سلام کر کے

اور ویلی اور تام سر ہیو اور ڈننگٹن سے ہاتھ ملا کے وہان سے باہر نکلے لڑکون کو تو ایسا معلوم ہوا کہ گویا اُنھون نے زندان سلیمان سے رہائی پائی -

پرسکر یو نے اپنے دل مین کہا کہ مین ان بچون کو بجز ضرورت اشد کے ایک گھنٹہ بھی اِس اغواے شیطانی کی بھٹھی مین نہین رکھ سکتا تھا -

بیچارے تام کا دل اُسوقت ایسا منقبض ہو رہا تھا کہ گھر جانے کی خوشی سے بھی منبسط نہوا اُسنے اپنے تئین اپنے بھائی کی آنکھون مین میٹھا جاتا بھائی کی آنکھون مین کیا خود اپنی آنکھون سے بھی اپنے تئین پست اور گرا ہوا دیکھا وہ آزمائش کے وقت گر پڑا تھا وہ مضبوط سپاہی کی طرح اپنی چوکی پر قائم نہ رہ سکا ماسوا اِسکے جب اُس کے چھوٹے بھائی نے اپنے گناہ پر اقرار کیا تو یہ الگ خاموش کھڑا رہا حالانکہ یہ اُس سے زیادہ قصوروار تھا بلکہ اسی کے خالی کہنے پر ویلی نے اُس لفافے کو جلایا تھا اب وہ ہرگز کبھی یہ شیخی کا کلام زبان پر نہ لا سکتا تھا کہ نہ مین کسی چیز سے ڈرتا ہون نہ کسی آدمی سے جب لڑکے گھر پہونچے اُنکی ماں بی بی گور اُنھین دیکھکر نہایت دلشاد ہوئین لیکن چہرے پر جو اُنکے آثار تردد اور تفکر کا پایا تو بہت تعجب مین آئین پوچھنے سے ویلی کا حال تو اُسی دم معلوم ہوگیا لیکن تام کا کچھ نہ کھلا بلکہ اُسکے دل کا رنج و ملال دمبدم زیادہ بڑھتا گیا اُسکے دل مین اُسکا گناہ گویا پتھر سا جما ہوا تھا اور بے اقرار کیے اُسکا ہٹنا ناممکن تھا وہ سر ہیو صاحب سے تو اُس حالت غضب مین سچ بات نہ کہ سکا تھا

اور اُنسے اس حال کے ظاہر کرنے کی ہرگز جرأت نہ کرسکا تھا کہ مین نے وہ
سبز لفافہ اُٹھا کر بغیر دیکھے بجائے خالی کھکر ویلی کے ہاتھ مین دیدیا لیکن جب رات
ہوئی اور اُسکی ما اُسکے پلنگ پر آبیٹھی تو تام نے سوچا کہ اب تو اپنے گناہ کا اپنی ما سے
اقرار کر دینا چاہیے اگرچہ اُسکو ان باتون کے کہنے مین اور اُسکی ماکو اُنکے سُننے
مین نہایت درد ہوا تاہم اُسنے اپنی ماکی آنکھ سے اوجھل جو جو عدول حکمیان کی
تھین اور جس جس طرح بروبلی کی محبت مادری کا ہنسا جانا گوارا کیا تھا جون کا
تون صاف صاف اپنی ما سے کہ سنایا جب سب کہ چکا اُسنے دل کو کچھ ہلکا پایا
تام کیا آپ میرا اتنا بڑا قصور معاف کرسکتی ہین۔
بی بی گور بیٹا صرف میرا معاف کرنا کافی نہوگا تم نے اپنی ما سے خدا کا گناہ
زیادہ تر کیا ہے وہ کون سا باعث تھا کہ جس سے تم نے خدا کا حکم توڑا یعنی
اپنے دوست کی خبرداری نہ کی اور اپنے بھائی کو چھوڑا کچھ یہ باعث نہ تھا
کہ تمھارے دل مین اُسکی طرف سے محبت نہ تھی مین بخوبی اور بالیقین جانتی
ہون اور نہ یہ باعث تھا کہ خدا کے حکمون کی تم تعظیم نہین کرتے لیکن آدمی
کی دہشت نے جو جال مین پھنسا لیتی ہے خدا کی دہشت کو مغلوب کر دیا اور کیا
موجب تھا کہ آزمایش کے وقت اُمھین جرأت نہوئی بیٹا موجب یہی ہے کہ تمھارا
ایمان سُست ہے تم برابر اپنے ذرا سے زور کی لباط پر بھروسا کیے رہے
جب ترغیب تحریص کی موجین اُٹھین تو غوطے کھانے لگے تام نے ایک آہ سرد
بھری اور بولا کہ پھر اما اب کیا کرون۔
بی بی گور توفیق مانگ اور دعا مانگتے ہی ملیگی جھٹ جاوہ اور جا تیرے بخشدیگا بیٹا نئے دل اور فعال و اقوال کی بخشش مانگ بر

## سترھوان باب

# آزمایش کا دن

برسی کو وہ رات گویا اختر شماری مین کٹی اگر اُس حالت مین کچھ دیر آنکھ بھی لگ گئی تو وہ بدتر بیداری سے تھی بڑھیا رات کو اُسکے خوابگاہ کے پردے گرانے بھول گئی تھی صبح ہوتے ہی آفتاب کی روشنی سے برسی کی آنکھ کھل گئی فورًا پلنگ پر اُٹھ بیٹھا پر کٹنے کا خیال پھر اُسکے دل پر سانپ کی طرح پھرنے لگا خیال کیا وہ تو گویا اُسکے واسطے ایک دبال ہوا تھا سوچنے لگا کہ اگر بڑھیا نے پردون کو گرا دیا ہوتا اور روشنی نہین آتی تو ابھی اور بھی کوئی دم سوتا رہتا اور اس خیال موحش کے درد سے بیجا غصے کا کچھ آثار بھی چہرے پر نمود ہوا لیکن آخر اُسے دبا کر وہان بالاخانے سے اُن سبزہ زارون کی طرف دیکھنے لگا جو دور دور تک دکھلائی دیتے تھے اُنکے بیچ بیچ مین مویشی چپ چاپ چر رہے تھے اور کھیت لہلہاتے تھے ادھر تھوڑی دور پر جنگل سمیت پہاڑ کیسے سہانے نظر آتے تھے صبح کے وقت کا سفید سفید کُہرا جو اُنکے اوپر جم گیا تھا اُس سے اور بھی بھلے معلوم ہوتے تھے ادھر نیلے آسمان مین شعاع شمس سے اُفق کے بادل سُنہرے ہوکر اور بھی کیفیت دوبالا کرتے تھے گویا ساری مخلوقات اُسوقت برسی کے دل کو اپنی شیرینی کا مزہ چکھا رہی تھی۔

برسی اپنے دل ہی دل مین کہنے لگا کہ اس عمر گذران کے خوف و رنجون سے اعتقاد دینی ضرور میری روح کو برتر اُٹھا ئیگا مجھسے نالائق اور کم زور کے

سامنے بھی دیکھو کیسی اچھی فضا ہے اس دنیا کی ساری آزمائشین جلد ہی جنتی
کے لاانتہا جلال سے مبدل ہو جائینگی اے خدا مجھے زور دے تسلی دے اے خدا
مجھ اپنے بچے کو برکت دے مین تیرے رحم آلودہ ہاتھون مین چپ چاپ
پڑا رہونگا جو کچھ تیری مرضی ہو وہی میرا کر۔

پرسی یہ سوچتے سوچتے پھر پلنگ پر سو گیا اور آنکھ اُسکی پھر لگ گئی مگر چین اُس
بیچارے کو خواب مین بھی نہ تھا درد اور خوف نے وہان بھی اُسکا پیچھا کیا کیا دیکھتا ہے
کہ آنی اسکو کی طرح مصیبت کی آگ مین خدا کا جلال بڑھانے کے لیے وہ بھی
شکنجے مین ڈالا گیا ہے لیکن جلاّد کی جگہ وہ جراح کھڑا ہے جو پیر کاٹنے کے لیے
آنے کا وعدہ کر گیا تھا اور پھر ہوتے ہوتے وہ شکنجہ بھی اُس کوچ کی صورت بن گیا
جسپر بیماری کی حالت مین وہ پڑا رہتا تھا اور اقرار کر اقرار کر کانون اُسکے کان مین آتا تھا
دل اُسکا مارے خوف کے دھسا جاتا تھا چلا کر رونے لگا کہ اسی عرصے مین
یکا یک ایک روشنی سی آسمان سے نمودار ہوئی اور اُسکے اندر ایک نورانی فرشتہ
جسکے جنتی چہرے کے گرد قوس قزح کی طرح چمکتا ہوا جلال ابدی کا ایک ہالہ سا
بندھا ہوا تھا اور جسکے دل کو رنج و ملال دنیاوی کے مزہ چکھنے کا کبھی کام نہ پڑا
تھا دکھلائی دیا اُسنے پرسی کی طرف دیکھا اور آسمان کی طرف اشارہ کیا اُسکی وہ
گہری ملائم نگاہ دیکھتے ہی پرسی کی روح کو راحت اور طاقت دونون حاصل ہوئین
نیند کھل گئی خدا کی حمد و ثنا گاتا ہوا پلنگ سے نیچے اترا دل اُسکا صلح سے
معمور تھا۔

اُسکا چچا باہر جانے کے پیشتر اُسکے پاس آیا اور اپنے بھتیجے کو روز کی طرح

لمول نہ دیکھکر دل مین تعجب سا کھایا کہنے لگا کہ پرسی تو بُرا بہادر ہے آج مین
تیری خاطر دو بجنے سے پہلے ہی چلا آؤنگا تو کسی بات سے گھبرا مت ہمت رکھ
یہ پہلی ہی دفعہ تھا کہ اُسنے اپنے بھتیجے کے ساتھ ایسی مہربانی کا کلام کیا
پرسی کے دل مین بھی اپنے چچا کی طرف سے ایسا ایک احسانمندی کا اثر پیدا ہوا
کہ ویسا سابق کبھی نہ ہوا تھا وہ بڑھیا بھی اُس روز پرسی کو بہ نسبت اور روز کے
کچھ مہربانی کے ساتھ میز پر کھانا چنتی ہوئی معلوم دی اور پیر رکھنے کی چوکی بے مانگے
اُسکے پیر تلے لا رکھی اگرچہ یہ بہت چھوٹی باتین تھین تاہم اُس بیمار کو تسلی بخش
ہوئین کیونکہ جب خدا کی محبت دلون مین چھٹ جاتی ہے تو پھر ہم لوگون کو اپنے
ہمجنسون کے سارے تعلقات میٹھے معلوم ہوتے ہین۔

غرض دن گذرا جاتا تھا اور پرسی گھڑیان گن رہا تھا اور سو سو طرح کے خیالات
اپنے پیر کٹنے کے دل مین باندھ رہا تھا بموجب قول مشہور کے کہ الانتظار اشد
من الموت تاہم پرسی کچھ ناخوش نہ تھا اُس روز اُسکا چچا بہت جلد گھر آیا اور دو بجے
سے پہلے ولی بھی اپنے چچا پرسگریو صاحب کے ساتھ وہان آن پہونچا۔

پرسی تم لوگون کی اِن مہربانیون کا مین کہانتک شکرانہ ادا کرون
دوستون کے نزدیک ہونے کی ایسی کبھی قدر نہین معلوم ہوتی ہے کہ
کہ جیسی بیماری اور مصیبت کے وقت معلوم ہوتی ہے۔

پرسگریو صاحب پرسی کی کوچ کے پاس بیٹھ گئے اور بولے کہ یہ بھی خدا کی ایک
برکت ہے مجھے معلوم نہ تھا کہ تم اسقدر بیمار ہو اور ماسوا اسکے گھر مین بیماری
ہونے کے باعث اندنون باہر بھی کم نکلا تھا اور ضعیفی کے باعث اب بہت دور

چلا بھی نہین جاتا ورنہ عزیز ابتک مین بغیر تمہارے پاس آئے ہرگز نہ رہتا ہر
وقت جاتے معلوم نہین ہوتا اگر کوئی غیر شخص آتا اس باتچیت مین کبھی
یہ خیال نہ کرتا کہ انمین سے کسی شخص کا آج پیر کٹنے کو ہے لیکن جون ہی گھڑی مین
دو بجے پرسی کا چہرہ زرد ہو گیا دفعہ دفعہ اضطراب کے ساتھ دروازے کی طرف
دیکھنے لگا دروازہ وہان سے تفاوت پر تھا اس باعث گاڑی کی آواز
وہانتک پہونچنے کی کچھ امید نہ تھی بات بھی کرتا اُسوقت مشکل پڑ گیا پرسی کی
نگاہ رہ رہ کر اُسی گھڑی پر پاتا تھا اُسکی سوئی دم بدم آگے بڑھتی چلی جاتی تھی
یہانتک کہ تین بھی بج گئے ۔

پرسی کا چچا تعجب ہے کہ ڈاکٹر گریو صاحب اس بیچارے لڑکے کو
اتنی دیر تک انتظار مین رکھین انتظار سب سے بدتر ہے ۔

اسی عرصے مین کسی نے زور سے حلقۂ در کھٹکھٹایا بڑھیا دروازے کے
پاس ہی بیٹھی تھی اُسنے فوراً کواڑا کھول دیا پرسی کا خون اُسوقت ایسا خشک
ہو گیا تھا کہ اگر کاٹو تو قطرہ نہ نکلے بمشکل تمام اس مختصر دعا کے لیے اُسنے فرصت پائی
کہ یا خدا میری مدد کر لیکن جب اپنے چچا کو یہ کہتے ہوے سُنا کہ نہین ڈاکٹر
گریو صاحب تو یہ بھی نہین یہ تو کوئی اور ہی ہے تو پرسی کا گویا گیا ہوا خون پھر بدن
مین آگیا اور ویلی کا دل بھی ٹھکانے ہوا پرسی کے کان مین جھک کے بولا کہ یہ
ہمارے ڈاکٹر پرنس صاحب ہین اچھی صاحب کا یہی علاج کرتے ہین ۔

ڈاکٹر صاحب پرسی کے چچا اور پرسکریو صاحب کو سلام کرکے اور ایک
خط پرسی کے چچا کے ہاتھ مین دے کے کہنے لگے کہ ابھی ایک گھنٹہ بھی نہین گزرا

اس خط مین مجھے ڈاکٹر گریو صاحب نے لکھا ہے کہ مین یکایک شدت سے بیمار ہو گیا ہون اسواسطے حسب وعدہ آج پرسی کے یہان نہین جاسکتا میری عوض تم جا کر دیکھ آنا پرسی کا چچا کچھ دق اور متردد سا ہو کر بولا کہ آج ڈاکٹر گریو صاحب کو یہان ایک کار عظیم کرنا تھا اور مجھے خوف ہے کہ جسقدر اسمین دیر ہو گی اُسی قدر اُسمین زیادہ خطرہ ہوگا۔

پرسکریو — اگر مناسب ہو تو ڈاکٹر پرنس صاحب کو بھی اپنے بھتیجے کا پانون دکھا دو مجھکو اُنکے علاج سے بارہا کام پڑ چکا ہے میری دانست مین تو ان سے بہتر یہان کوئی ڈاکٹر نہین

پرسی کا چچا — اسمین کیا ہرج ہے آپ بیشک ڈاکٹر پرنس صاحب کو دکھا دیجیے۔

پرسی نے بڑی خبرداری کے ساتھ اپنے پیر کی پٹیان کھولین اور ڈاکٹر نے اسکا زخم دیکھ بھال کر اول سے آخر تک سارا حال دریافت کیا۔

ڈاکٹر — کیا ڈاکٹر گریو صاحب اس پیر کے کاٹنے کی ضرورت سمجھتے ہین۔

ڈاکٹر کے استفسار کا انداز دیکھکر پرسی کے دل مین پھر یکایک کچھ امید سی آئی

پرسی کا چچا — وہ کہتے ہین کہ اسکے سوا اب اور کچھ علاج ہی نہین ہے۔

ڈاکٹر — مین تو بھائی ابھی اس باب مین جلدی نہین کرونگا اگر کچھ مقویات کھلاؤ اور تبدیل آب و ہوا کرو تو میرے نزدیک کچھ عجب نہین کہ اسکا پانون کچھ روز مین بالکل اچھا ہو جاے مین نے اس سے بھی بدتر زخم دیکھے ہین اور پھر وہ بھلے چنگے ہو گئے ہین پرسی کچھ نہ بول سکا ویلی کو مارے خوشی کے دم لینا مشکل پڑ گیا دونون پرسی کے چچا کا مُنھ دیکھنے لگے اور

دونون کا کلیجہ دھڑکنے لگا -

پرسی کا چچا اگر آپ کی ایسی راے ہے تو پھر بالفعل پانون کاٹنا ملتوی رکھیے -

پرسگریو اور اگر تبدیل آب و ہوا چاہیے تو ہمارا مکان موجود ہے ہم اُسے اپنے لڑکے کی طرح رکھینگے وہ شہر سے بہت دور ہے اور وہان کا پانی بھی بہت اچھا ہے اور مین جانتا ہون کہ بھابھی صاحب کی یہ دلی مراد ہے کیونکہ آج ہی سویرے وہ پرسی کو اپنے یہان بُلانے کو کہتی تھین -

دیلی مارے خوشی کے تالی بجا اُٹھا -

پرسی کا چچا آپ ڈاکٹر صاحب اِس باب مین کیا مناسب تصور فرماتے ہین مین اب اپنے بھتیجے کو آپ ہی کے حوالے کرتا ہون ---

ڈاکٹر اس سے بہتر اس لڑکے کے حق مین اور کوئی بات نہین ہے آپ بے تامل اسے پرسگریو صاحب کے مکان مین جلد بھیجیے وہان مجھے بھی اُسکے دیکھنے کا بڑا اُسبھیتا ملیگا اور آب و ہوا وہان کی ایسی شفا بخش ہے کہ اتنا فائدہ اسے دوا سے بلکہ نہوگا میری گاڑی موجود ہے اگر آپ کی مرضی ہو مین اسے وہان پہونچا تا جاؤن وہ مکان میرے راستے ہی مین پڑتا ہے -

پرسی نے درد و خوف کا رنج تو صبر و شکیبائی کے ساتھ برداشت کیا تھا لیکن اُسے اِس خوشی کا برداشت کرنا بہت مشکل تھا خوشی کیا یہ تو شادی مرگ ہونے کی نوبت تھی آنکھون سے بے اختیار آنسوؤن کی

دھارا بہنے لگی اور یہ دعا ئین تہ دل سے اُسکی زبان پر آئی خدا میرا زور ہی میری سپر ہے میرے دل نے اُسپر بھروسا کیا اور مجھے مدد پہونچی اسواسطے میرا دل نہایت خوش ہوتا ہے اور مین اپنے گیت مین اسکی حمد گاؤنگا -

---

قصے کو طول ہوا اور اب ارادہ یہ ہے کہ اسکو اسی جگہ ختم کر دین اسواسطے بڑے دن کا ذکر سنا دیتے ہین اور درد و الم کی منزلون کو طے کر کے کتاب پڑھنے والون کو خوشی اور خرمی کے باغ مین پہونچا دیتے ہین -

جبکہ بڑا دن آیا اور زمین ہر طرف برف سے سفید ہوگئی ہوا نہایت سرد چلنے لگی دیکھنے والا بیان کرتا ہے کہ پرسگرو صاحب کے مکان مین آتشدان روشن ہو رہے تھے اور ہر طرف سے ہنسی خوشی کی آوازین آرہی تھین ادھر تو لمبے میز کے سرے کی طرف بی بی گوربٹھی تھین اور مہربانی کے ساتھ خوش ہو ہو کر اپنے شادان و فرحان چھوٹے چھوٹے لڑکے لڑکیون کی طرف دیکھ رہی تھین بی بی پرسگرو بھی اگرچہ بیماری سے نقیہ نہیں تھین پر بڑے دن کی خوشی مین شامل تھین جدھر دیکھو قناعت اور خوشنودی کی صورت دکھلائی دیتی تھی مگر سب سے زیادہ خوشی پرسی کو تھی اور سچ بھی تو ہے اس سے بڑھکر خوشی اور کیا ہو سکتی تھی پانون اُسکا بالکل اچھا ہو گیا تھا لاٹھی اُسنے پھینکدی تھی بدن مین طاقت بھی کچھ کچھ موجود نقاہت کی بھی شکایت مفقود تندرستی کی قدر وہی جانتا ہے جو بیمار ہوتا ہے اور رحمت کی قیمت وہی پہچانتا ہے جو مصیبت مین

گرفتار ہوتا ہے۔

پرسگریو صاحب خدا کا شکرانِ نعمت ادا کرنے کے لیے کھڑے ہوئے سب کے سب خاموش ہو کر عبرت مین آگئے پرسگریو صاحب اپنے پیارون کے اس گروہ کو دیکھکر مارے محبت کے آنکھون مین پانی ڈبڈبا لائے اور صدق دل سے بڑی منت کی آواز کے ساتھہ یہ دعا مانگنے لگے ای خدا انکے اور تیری اور ساری رحمتون کے واسطے ہم لوگون کو اپنا سچا شکرگزار بنا آمین